کے حوالے سے یہ مسئلہ لکھا ہوا ہے کہ وقت ظہر میں حنفی
کے نزدیک کوئی کراہت نہیں اور یہی بات زیادہ بہتر ہے
جیسا کہ میں نے ردالمحتار شامی کے حاشیہ جد الممتار میں اس
مسئلہ پر تحقیقی بحث کی ہے (ملاحظہ ہو جد الممتار جلد اول
ص ۱۹۲۔ المجمع الاسلامی مبارک پور)

یہاں پر علامہ طحطاوی خود اپنی تصریح کے خلاف
لکھ گئے تھے جس پر اعلیٰ حضرت نے تنبیہ فرمائی اور صفحہ و
حوالہ کی نشاندہی فرمادی کہ کس صفحہ پر علامہ طحطاوی نے
اس کے خلاف صحیح مسئلہ لکھا ہے اور کس کتاب کے
حوالے سے، اس سے اعلیٰ حضرت کے تبحر واستحضار علمی کا
پتہ چلتا ہے۔

ساتویں مثال:۔ علامہ طحطاوی تذکرۂ قرطبی کے حوالہ
سے ایک روایت نقل کرتے ہیں تو جب مومن آیۃ الکرسی
پڑھ کر اس کا ثواب اہل قبور کو پہنچائے تو خدائے تعالیٰ ہر
قبر کو مشرق سے مغرب تک نور سے بھر دیتا ہے اور ان کی
قبروں کو کشادہ کر دیتا ہے اور پڑھنے والے کو ساٹھ نبیوں کا
ثواب دیتا یہ ہر میت کے بدلے اس کا ایک درجہ بلند
کرتے ہے اور ہر میت کے بدلے اس کے نامۂ اعمال میں
دس نیکیاں لکھتا ہے۔

حضرت علامہ طحطاوی نے اس کو نقل کر کے برقرار
رکھا جس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ روایت ان کے نزدیک
قابل اعتماد ہے مگر اعلیٰ حضرت قدس سرہ فرماتے ہیں یوں
لگتا ہے کہ یہ روایت یوں ہی ادھر ادھر کی ہے یعنی اس
روایت میں بعض الفاظ ایسے ہیں جن سے اس کا پایۂ اعتبار
سے ساقط ہونا واضح ہے۔

علامہ طحطاوی کی نظر جہاں نہ گئی اعلیٰ حضرت نے اس
کو صاف محسوس کر لیا کہ یہ روایت قابل اعتماد معلوم نہیں
ہوتی کہ واقعی بعض باتیں مثلاً مشرق سے مغرب تک تمام
قبروں کو کشادہ کر دینا اور تمام جہاں کے مردوں کے برابر
ثواب ملنا اور یہ ساٹھ نبیوں کا ثواب ملنا تو عجیب تر ہے۔

لیکن پھر بھی اعلیٰ حضرت کا مقام احتیاط ملاحظہ ہو کہ
صاف لفظوں میں اس کو موضوع نہیں قرار دیا جیسا کہ غیر
محتاط لوگوں کا طریقہ ہے اظہار تعجب کر کے سکوت اختیار
کرتے ہیں کہ کسی حدیث کو موضوع بتانا آسان کام
نہیں، ہو سکتا ہے کوئی ضعیف سے ضعیف سند اس کی
موجود ہو اور اس ظاہر اشکال کا کوئی جواب بھی ہو جس طرف
اپنی توجہ نہ ہو سکی ہو اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ بعض
احادیث واقعتا مروی ہوں اور بعض الحاقی تو موضوع قرار
دے دینے میں سب کی تغلیط لازم آئے گی اور موضوع و
غیر موضوع کا تعین نہایت مشکل ہے بخاری شریف
کتاب العلم کی حدیث ہے **من کذب علی متعمدا
فلیتبوأ مغفدہ من النار**، جو قصد امجد پر جھوٹ باندھے
وہ اپنا ٹھکانا جہنم بنالے" تو جس طرح غیر حدیث کو حدیث
بتانا کذب ہے اسی طرح حدیث کو غیر حدیث کہنا بھی بلکہ
من وجہ یہ اس سے زیادہ سخت ہے، اس نکتے کو بہت سے
لوگ نہیں سمجھتے اور حدیث کو موضوع کہنے میں بڑی بے
باکی کا ثبوت دیتے ہیں۔

آٹھویں مثال:۔ تنویر الابصار متن درمختار میں ہے کہ اگر

کسی شہر میں اسلامی حاکم نہ ہو تو وہاں کے باشندگان کسی قابل اعتماد آدمی کے قول پر روزہ رکھیں، علامہ طحطاوی اس کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں نہ تو وہاں قاضی ہو اور نہ ہی حاکم (بحوالہ فتاویٰ ہندیہ)

اعلیٰ حضرت:۔ اس پر ارقام فرماتے ہیں جہاں حاکم نہ ہو وہاں علماء حکمراں ہیں اور مسلمانوں پر واجب ہے کہ ان کی طرف رجوع کریں اور ان کا حکم مانیں اگر علماء زیادہ ہوں تو ان میں جو زیادہ علم والا ہو وہی والی ہو گا اور اگر سب علم میں برابر ہیں تو قرعہ اندازی کی جائیگی جس کا نام آئے گا اس کو حاکم مانا جائے گا اس مسئلے کی صراحت۔ الحدیقۃ الندیہ (مصنفہ علامہ عبد الغنی نابلسی علیہ الرحمۃ) میں موجود ہے۔

تنویر الابصار چونکہ متن ہے اس لئے اس پر اختصاراً صرف حاکم کا ذکر فرمایا جس میں ضمناً وہ لوگ بھی آ گئے جو بجائے حاکم مانے جاتے ہیں، مثلاً قاضی اور عالم دین، اور جب یہ دونوں بھی نہ ہوں تو بستی کے قابل اعتماد دیندار شخص کی بات پر حکم ہو گا وہ جیسا حکم گا مسلمانوں پر اسی کے مطابق عمل لازم ہو گا تاکہ مسلمانوں کی اجتماعیت ٹوٹنے نہ پائے کیوں کہ اتحاد و اتفاق ہی کا نام زندگی ہے اور اختلاف موت ہے۔ اس مسئلے کی تشریح کرتے ہوئے علامہ طحطاوی نے حاکم کی جگہ صرف قاضی کا ذکر کیا ہے۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے اس کی پوری تفصیل کرتے ہوئے علمائے دین کو بھی حاکم قرار دیا اور (الحدیقۃ الندیہ) کے حوالے سے اس کو مؤید بھی کر دیا اس سے اعلیٰ حضرت قدس سرہ کی دقت نظر کا پتہ چلتا ہے۔

نویں مثال:۔ صاحب در مختار نے یہ مسئلہ بیان کیا حاکم تنہا رمضان المبارک کا چاند دیکھے تو اسے اختیار ہے خود لوگوں کو روزے کا حکم سے یا گواہ قائم کرے اس قائم کرنے پر حضرت علامہ طحطاوی حاشیہ لکھتے ہیں اس کا مطلب یہ ہے کہ حاکم کسی کو شہادت پر آمادہ کر پھر وہ شخص گواہی دے کہ مجھ ایک آدمی نے خبر دی کہ اس نے چاند دیکھا ہے اور اس نے مجھے شہادت د کی ترغیب دی ہے

اعلیٰ حضرت:۔ تحریر فرماتے ہیں بلکہ میرے نزدیک اس کا طریقہ یہ ہے کہ امام یا حاکم کسی کو اپنا نائب مق کرے پھر اس کے سامنے خود شہادت دے۔

یہاں اعلیٰ حضرت کے بیان کردہ طریقہ شہادت ا علامہ طحطاوی کے طریقہ شہادت میں جو نمایاں فرق ہے اہل علم سے پوشیدہ نہیں۔

دسویں مثال:۔ باب الھدی میں علامہ طحطاوی نے الرائق کے حوالہ سے ایک روایت نقل کر کے فرمایا روایت عباس بن مرداس راوی کی وجہ سے ضعیف ہے کہ یہ منکر الحدیث اور ساقط الاحتجاج یعنی غیر متعمد ہے۔

اعلیٰ حضرت:۔ قدس سرہ اس پر ارقام فرماتے اللہ تعالیٰ معاف فرمائے سبقت قلم سے انھوں نے لکھدیا ورنہ حضرت عباس بن مرداس رضی اللہ تعالیٰ عنہ صحابی ہیں اور ان کے بارے میں کسی نے ایسی کوئی با نقل بھی نہیں کی ہاں ابن حبان کا قول ان کے بیٹے حضر کنانہ کے بارے میں ہے مگر ان کے قول میں خود اختلا

ہے کہ ایک جگہ تو ضعفاء میں شمار کیا ہے اور پھر ثقات میں بھی ذکر کیا جس سے ان کی توثیق معلوم ہوتی ہے جس طرح علامہ ابن حجر عسقلانی نے ذکر کیا ہے اس سے معلوم ہوا کہ ان رجال پر بھی اعلیٰ حضرت کی نظر بڑی کڑی تھی ضعیف ثقہ ہر طرح کے راویان حدیث کے حالات ہمہ وقت مستحضر رہتے تھے۔

گیارھویں مثال:۔ علامہ طحطاوی فرماتے ہیں بعض لوگوں کے نزدیک غیر انبیاء پر خلیفۃ اللہ کا اطلاق جائز نہیں کیوں کہ ان کے نزدیک یہ انبیاء کرام علیہم السلام کے ساتھ خاص ہے جیسا کہ قرآن پاک میں حضرت آدم اور حضرت داؤد علیہما السلام کے لئے خلیفہ آیا ہے۔

اعلیٰ حضرت:۔ فرماتے ہیں حدیث پاک میں حضرت امام مہدی کے لئے خلیفہ اللہ کا لفظ آیا ہے جس سے ثابت ہوا کہ غیر انبیاء پر بھی اس لفظ کا اطلاق جائز ہے۔

بارھویں مثال:۔ علامہ طحطاوی فرماتے ہیں اگر عورت وجود (حیض و نفاس سے) پاک ہونے کے خاوند کے پاس اس کے بلانے سے نہ آئے تو خاوند کو اسے سزا دینے کا حق ہے۔

اعلیٰ حضرت:۔ فرماتے ہیں مناسب تھا کہ ایسے مرض سے سلامتی کی بھی قید لگائی جاتی جس کے ساتھ جماع مناسب ہو یا نقصان دہ ہے اسی طرح عورت کے بلوغ کی شرط ضروری تھی۔

اس سے اعلیٰ حضرت قدس سرہ دقت نظر اور تعمق کا بخوبی اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

تیرھویں مثال:۔ علامہ طحطاوی فرماتے ہیں اگر کوئی شخص کسی دوسرے کو خط لکھے اور اس میں لکھے کہ اسکی پشت پر جواب لکھ دو تو مکتوب الیہ کے لئے اس کاغذ کا لوٹانا ضروری ہے اور اس میں تصرف کا حق نہیں۔

اعلیٰ حضرت:۔ فرماتے ہیں اسی طرح اگر اس مکتوب میں لکھا کہ اس کو پڑھ کر فلاں کو پہنچا دو تو مکتوب الیہ کے لئے اس میں بھی تصرف جائز نہیں اب یا تو وہ کاتب کی طرف لوٹا دے یا اس کی طرف پہنچا دے (جس کو کہا ہے) اعلیٰ حضرت قدس سرہ کی تحریروں میں تفریع مسائل اور استخراج احکام کی بھی بے شمار مثالیں ملتی ہیں یہ تفریع مسائل کی ایک بہترین مثال ہے۔

چودھویں مثال:۔ علامہ طحطاوی فرماتے ہیں بدعتی یعنی بد مذہب کی تکفیر میں اختلافؒ ہے اگر بد مذہب کی بد مذہبی کفر تک پہونچ چکی ہے اور اس کی کوئی صحیح تاویل ممکن نہیں تو بالا جماع اس کی تکفیر کی جائیگی (یعنی اسکے کافر ہونے میں کوئی اختلاف نہیں) البتہ جس کی بد مذہبی حد کفر تک نہ پہنچی ہو تو اس کے بارے میں اختلاف ہے (یعنی بعض نے اس کو بھی کافر کہا ہے اور بعض نے نہیں) علامہ ابن ہمام نے شرح ہدایہ (فتح القدیر) میں فرمایا کہ اہل مذاہب کے کلام میں ایسے بہت سے لوگوں کی تکفیر ثابت ہے لیکن یہ ان فقہا کا کلام نہیں جو منصب اجتہاد پر فائز ہیں اور جو مجتہدیہ ہو اس کا اعتبار نہیں فقہائے مجتہدین سے عدم تکفیر ہی ثابت ہے

اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں غیر مجتہد کا قول اس وقت

معتبر نہیں جب وہ مجتہدین فقہاء کے اقوال کے خلاف ہو، اس میں اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے علامہ طحطاوی کے اس کلیہ کا رد فرمایا ہے کہ غیر مجتہد کا اعتبار نہیں اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں یہ اس وقت صحیح ہے جب کہ مجتہدین کی تصریحات کے خلاف جیسا کہ مذکورہ مسئلے میں لیکن مطلقاً یہ کہنا صحیح نہیں کہ جو منصب اجتہاد پر فائز نہ ہو اس کا قول معتبر نہیں اگر ایسا ہو تو پھر ہر زمانے میں مجتہد کا ہونا لازم آئے گا اور نہ ہونے کی صورت میں حوادث فتاویٰ میں مکمل سکوت لازم ہو گا جس کا کوئی فقیہہ تو کیا کوئی مسلم بھی قائل نہیں، ہو سکتا ہے علامہ طحطاوی نے یہ فرمایا ہو کہ اس مسئلے میں غیر مجتہد کا قول معتبر نہیں اور ناقل نے اس کو چھوڑ دیا ہو اور خود علامہ طحطاوی سے بھی تسامح کا امکان ہے اس تعلیق سے اعلیٰ حضرت کی تصحیح مسائل پر روشنی پڑتی ہے۔

پندرھویں مثال:۔ جانور کے بعض اجزاء جن کا کھانا مکروہ ہے ان کے ذکر کے بعد علامہ طحطاوی فرماتے ہیں اسی طرح وہ خون بھی مکروہ ہے جو گوشت سے نکلتا ہے۔

اعلیٰ حضرت:۔ فرماتے ہیں ردالمحتار (یعنی جس پر علامہ طحطاوی کا حاشیہ ہے) اس میں والدم المسفوح آیا ہے نیز وہ خون جو ذبح کے بعد رگوں میں رہ جاتے ہے وہ مکروہ نہیں اور اسے خود علامہ طحطاوی نے مسائل شتیٰ میں ذکر فرمایا ہے۔

لہذا علامہ طحطاوی کا دم اللحم کے بارے میں کراہت کا فتویٰ خود ان کی تصریح کے مطابق صحیح نہیں اس کا تعلق بھی اعلیٰ حضرت کی تصحیح مسائل سے ہے۔

سولہویں مثال:۔ علامہ طحطاوی امام نووی کے حوالے سے فرماتے ہیں ہر ملاقات کے وقت مصافحہ مستحب ہے اور صرف صبح و عصر کی نماز کے بعد کی شرعی تخصیص نہیں (یعنی جسے ہر ملاقات کے بعد مصافحہ مستحب ہے اسی طرح صبح و عصر کے بعد بھی مستحب ہے اور یہ عصر و فجر سے خاص نہیں بلکہ ہر نماز کے بعد مستحب ہے کیوں کہ نماز کے بعد تجدید ملاقات ہوتی ہے) پھر علامہ طحطاوی امام ابو الحسن بکری کا قول نقل کرتے ہیں کہ شاید اس زمانے میں لوگوں کی یہ عادت رہی ہو۔

اعلیٰ حضرت:۔ فرماتے ہیں یعنی فجر و عصر کے ساتھ تخصیص اس زمانے (یعنی امام نووی کے زمانے) میں لوگوں کی عادت رہی ہو اس تعلیق میں اعلیٰ حضرت یہ صراحت فرما رہے ہیں نماز کے بعد خصوصاً فجر و عصر کے بعد مصافحہ امام نووی کے یا ان کے ماقبل کے زمانے سے چلا آ رہا ہے اور یہ درست ہے گویا علامہ طحطاوی کی تائید و توثیق فرما رہے ہیں۔

علامہ طحطاوی صراحت فرماتے ہیں کہ امام نووی کے زمانے میں لوگوں کی عادت تھی کہ وہ صبح اور عصر کے بعد مصافحہ کرتے تھے۔

اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں علامہ طحطاوی کا یہ قول امام ابو الحسن بکری کے کلام کا تتمہ ہے ورنہ تمام نمازیں اسی طرح ہیں یعنی ہر نماز کے بعد مصافحہ مستحب ہے۔

واضح رہے کہ امام نووی (متوفی ۶۷۶) کا زمانہ ساتویں

صدی ہجری کا ہے جس سے ثابت ہوا کہ نمازوں کے بعد مصافحہ کا رواج آج کا نیا نہیں۔ قدیم زمانے سے بزرگان دین اور علماء و فقہا اور اس پر عامل رہے ہیں باوجودیکہ بعدیت نماز کی تخصیص شرعی نہیں مگر حکم عام سے خارج بھی نہیں۔

حاشیہ طحطاوی پر اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز کی تعلیقات کے چند نمونے پیش خدمت ہوتے امید کہ اس سے اہل علم و دانش نے بخوبی اندازہ لگا لیا ہوگا کہ اعلیٰ حضرت قدس سرہ کے حواشی و تعلیقات کی کیا حیثیت ہے اور ان کا مقام کیا ہے اور یہ کہ جب تک یہ حواشی منظر عام پر نہیں آتے اصل کتابوں سے استفادہ کرنے والے بعض ان مقامات پر جہاں مصنفین سے تسامحات واقع ہوئے ہیں غلط فہمی کا شکار ہوں گا بلکہ کتنے مفتی حضرات تو ان تعلیقات کے پیش نظر نہ ہونے کی وجہ سے افتاء میں غلطی بھی کر بیٹھیں گے لہذا یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ اعلیٰ حضرت کی ذات گرامی ہمارے ہی لئے نہیں پورے عالم اسلام کے لئے ایک نعمت کبریٰ اور آفتاب عالم تاب کی حیثیت رکھتی ہے جس کی کرنوں کا سارا عالم بھکاری ہے۔ انشاء اللہ اعلیٰ حضرت قدس سرہ کی تصانیف جس قدر دنیا والوں کے سامنے آتی جائیں گی آپ کی عظمت کا اسی قدر احساس بڑھتا جائے گا۔ آج عالم میں امام احمد رضا قدس سرہ کی تصانیف عام کرنے کی سخت ضرورت ہے۔ بحمد للہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا پاکستان اس ضرورت کو بخوبی پورا کر رہا ہے۔

## پروفیسر ڈاکٹر ریاض مجید

(ریسرچ اسکالر پنجاب یونیورسٹی، لاہور، پاکستان)

○

اُردو نعت کی تاریخ میں اگر کسی فرد واحد نے شعراء نعت پر سب سے گہرے اثرات مرتسم کیے ہیں تو وہ بلاشبہ مولانا احمد رضا خاں کی ذات ہے ---------- مولانا اُردو نعت کی تاریخ میں واحد شخصیت ہیں جنہوں نے اپنے وسیع مطالعے کو پوری طرح اپنے فنِ نعت میں برتا۔ ---------- تبحرِ علمی، زورِ بیان اور وابستگی و عقیدت کے عناصر اُن کی نعت میں یوں گھل مل اور رچ بس گئے ہیں کہ اُردو نعت میں ایسا خوشگوار امتزاج کہیں اور دیکھنے میں نہیں آتا۔

مفتی محمد خان قادری
شیخ الحدیث ومفتی، جامعہ اسلامیہ لاہور

# امام احمد رضا اور مسئلہ ختمِ نبوت

الحمد اللہ رب العالمین والصلواۃ والسلام علی خاتم النبین و علی آلہ و اصحابہ اجمعین اسلام کے بنیادی عقائد میں ایک عقیدہ یہ بھی ہے۔ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم آخری نبی ہیں۔ ان کے بعد کسی قسم کا کوئی ظلی و بزوری نبی نہیں آ سکتا۔ جو شخص اس کے خلاف عقیدہ رکھے۔ اور یہ کہے اور مانے کہ آپ کے بعد نیا نبی آ سکتا ہے، وہ دائرہ اسلام سے خارج ہو جائیگا۔ اللہ تعالی نے قرآن مجید میں اسی عقیدہ کا واضح اور دو ٹوک الفاظ میں اعلان فرمایا ہے۔

**ماکان محمد اباء احد من رجالکم ولکن رسول اللہ و خاتم النبینؕ و کان اللہ بکل شی علیما (الاحزاب ۳۳ : ۴۰)**

(محمد تمہارے مردوں میں کسی کے باپ نہیں، ہاں اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں کے پچھلے اور اللہ سب کچھ جانتا ہے)

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے متعدد ارشادات عالیہ میں اس عقیدہ کی تصریح فرمائی۔

ا۔ مجھ پر انبیاء کا اختتام کیا گیا ہے:۔

مسلم شریف میں حضرت ابو ھریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے رسول اللہ صلی علیہ وسلم نے فرمایا ہے مجھے اللہ تعالی نے دیگر انبیا پر چھ فضیلتیں عطا فرمار کھی ہیں۔

ا۔ مجھے جامع کلمات سے نوازا گیا ہے۔
۲۔ مخالفین کے دل میں میرا رعب ڈال دیا گیا ہے۔
۳۔ میرے لیے مال غنیمت کو حلال فرما دیا۔
۴۔ میری خاطر تمام زمین کو پاک اور جائے سجدہ بنا دیا ہے۔

۵۔ مجھے تمام مخلوق کا نبی بنایا گیا ہے۔

۶۔ ختم بی النبیون، (مجھ پر انبیاء کا اختتام کر دیا گیا ہے)

### ۷۔ میں مکان نبوت کی آخری اینٹ ہوں:۔

-----O-----

بخاری و مسلم، ترمذی اور مسند احمد میں حضرت جابر بن عبد اللہ، حضرت ابو ہریرہ اور حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنھم سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ میری اور دیگر تمام انبیاء کی مثال ایک عمدہ محل کی ہے۔ جسے بنایا گیا مگر اسمیں ایک اینٹ کی جگہ خالی چھوڑ دی گئی۔ اسے ہر کوئی دیکھنے والا ہی کہتا کاش ! یہاں اینٹ رکھ کر اسے مکمل کر دیا گیا ہوتا۔

فکنت انا سدرت موضع البنة ختم بی البنیان وختم بی الرسل

میں نے آکر وہ جگہ پر کر دی۔ عمارت نبوت میری وجہ سے مکمل ہو گئی۔ مجھ پر رسولان کرام کا اختتام کر دیا گیا۔

بخاری و مسلم کے الفاظ ہیں۔

فانا البنة وانا خاتم النبیین

میں عمارت نبوت کی وہی پہلی اینٹ ہوں اور میں تمام انبیاء کا خاتم ہوں۔

### ۳۔ پہلے رسول آدم علیہ السلام اور آخری محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں:۔

سیدنا ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

اول الرسل آدم و آخرھم محمد

پہلے رسول آدم اور آخری محمد ہیں۔

(نوادر الاصول بحکم ترمذی)

### ۴۔ پوری امت کا فیصلہ:۔

-----O-----

حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ سے لیکر آج تک ہر مسلمان کا یہی عقیدہ ہے۔ ہر دور کے علماء، فقہاء، آئمہ، محدثین اور مفسرین نے اس بات پر تصریح کی جو شخص اس کے خلاف عقیدہ رکھے گا وہ کافر، مرتد اور زندیق ہے۔

### ۵۔ امام اعظم ابو حنیفہ کا فتوی

-----O-----

امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ کے دور میں کسی شخص نے نبوت کا دعوی کیا اسے گرفتار کر لیا گیا وہ کہنے لگا۔ مجھے کچھ مہلت دو تاکہ میں اپنی نبوت پر دلیل پیش کر سکوں تو آپ نے فرمایا۔

من طلب منه علامة کفر لانه بطلبه

ذلک مکذب لقول النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا نبی بعدی (خیرات الحسان فی مناقب الامام الاعظم ابی حنیفہ النعمان)

جو شخص اس سے نشانی مانگے گا وہ کافر ہو جائیگا۔ کیونکہ اس نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد قطعی کی مخالفت کر دی کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں۔

## اسلام کے خلاف گہری سازش:۔

-----O-----

ساڑھے بارہ سو سال تک مسلمانوں حکمران رہے۔ کفار نے ان کے خلاف ہر طرح کی جنگ لڑی مگر ناکام رہے۔ آخر انہوں نے ایک حربہ و منصوبہ سوچا۔ جس سے امت کی وحدت پارہ پارہ ہو گئی کفار غالب اور مسلمان مغلوب ہو گئے۔

وہ منصوبہ یہ تھا کہ امت مسلمہ کو اپنے نبی کی ذات پر لڑا دیا جائے۔ کیونکہ جب تک انکا اسلام کے مرکز یعنی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تعلق محبت و عشق قائم ہے۔ ان میں بلال سے لیکر غازی علم الدین تک پیدا ہوتے رہے۔ ڈاکٹر علامہ اقبال مرحوم نے یہی بات اپنے ان اشعار میں بیان کر دی ہے۔ ؎

وہ فاقہ کش کہ موت سے ڈرتا نہیں ذرا
روح محمد اس کے بدن سے نکال دو
فکر عرب کو دے کے فرنگی تخیلات
اسلام کو حجاز و یمن سے نکال دو
(کلیات اقبال اردو ص۔ ۶۰۸)

روح محمد نکالنے کیلئے کچھ افراد کو خریدا گیا ان میں سے کچھ افراد عرب کی سرزمین سے اور کچھ برصغیر کے تھے۔ جنہوں نے اسلام اور رسول انام صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے مین جو منہ میں آیا کہا انکی تحریرات کے چند نمونہ جات ملاحظہ کیجئے۔

۱۔ اس شہنشاہ کی تو یہ شان ہے کہ ایک آن میں چاہے تو کروڑوں نبی اور ولی جن اور فرشتے جبرائیل اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی برابر پیدا کر ڈالے
(تقویۃ الایمان ص۔ ۶)

۲۔ آپ کا فرمان ہے۔
میں بھی ایک دن مر کر مٹی میں ملنے والا ہوں (تقویۃ الایمان ص۔ ۳۴)

۳۔ سب انسان آپس میں بھائی ہیں۔ جو بڑا بزرگ ہو، وہ بڑا بھائی ہے۔ سو اسکی بڑے بھائی کی سی تعظیم کیجئے۔
(تقویۃ الایمان ص۔ ۳۳)

۴۔ اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئیگا۔ چہ جائیکہ آپ کے معاصر کسی اور زمین میں یا فرض کیجئے اسی زمین میں کوئی اور نبی تجویز کیا جائے۔
(تحذیر الناس ص۔ ۲۸)

۵۔ بعد حمد و صلوۃ کے قبل عرض جواب یہ گذارش ہے۔

کہ اول معنی خاتم النبین کرنے چاہیں تا کہ فہم جواب میں کچھ دقت نہ ہو۔ سو عوام کے خیال میں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا خاتم ہونا بایں معنی ہے کہ آپ کا زمانہ انبیاء سابق کے زمانے کے بعد ہے اور آپ سب میں آخری نبی ہیں مگر اہل فہم پر روشن ہو گا۔ کہ تقدم یا تاخر ذاتی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں۔ پھر مقام مدح میں **ولکن رسول اللہ و خاتم النبین** فرمانا اس صورت میں کیونکہ صحیح ہو سکتا ہے۔

(تحذیر الناس ص۔۳)

۶۔ لفظ رحمتہ للعالمین صفت خاصہ رسول اللہ علیہ وسلم کی نہیں ہے۔ (فتاویٰ رشیدیہ جلد دوم ص۔۹)

۷۔ الحاصل غور کرنا چاہیے کہ شیطان و ملک الموت کا حال دیکھ کر علم محیط زمین کا فخر عالم کو خلاف نصوص قطعیہ کے بلا دلیل محض قیاس فاسدہ سے ثابت کرنا شرک نہیں تو کونسا ایمان کا حصہ ہے۔ شیطان و ملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی فخر دو عالم کی وسعت علم کون سی نص قطعی ہے جس سے تمام نصوص کو رد کر کے ایک شرک ثابت کرتا ہے۔

(براہین قاطعہ، ص۔۵۱)

۸۔ اعلی علیین میں روح مبارک علیہ السلام کی تشریف رکھنا اور ملک الموت سے افضل ہونے کی وجہ سے ہرگز ثابت نہیں ہو تا کہ علم آپ کا ان امور میں ملک الموت کے برابر بھی ہو چہ جائیکہ زیادہ (براہین قاطعہ ص۔۱۰۲)

۹۔ شیخ عبدالحق روایت کرتے ہیں کہ (آپ نے فرمایا) مجھ کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں (براہین قاطعہ ص۔۵۱)

۱۰۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم محض مذہبی معاملات اور آخرت کے بارے میں ہی جانتے ہیں باقی معاملات میں دیگر لوگ زیادہ آگاہ ہو سکتے ہیں۔ اسپر آپ کا فرمان شاہد ہے، **انتم اعلم بامور دنیاکم** (تم اپنی دنیا کے معاملات زیادہ بہتر جانتے ہو۔)

۱۱۔ جو شخص بارگاہ نبوی میں حاضری کی نیت سے سفر کرے گا۔ اس کا سفر سفر معصیت قرار پائے گا۔ جو بھی مدینہ جائے، وہ مسجد نبوی کی نیت کر کے جائے۔ (کشف ضلالات ابن تیمیہ ص۔۹۳)

۱۲۔ وصال کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے شفاعت کی درخواست نہیں کی جا سکتی، جو ایسے کریگا وہ مردود ہے (**ھذہ مناھین للشیخ صالح بن عبد العزیز**، ص۔ ۸۳۔۸۴۔۸۹)

۱۴۔ اثر ابن عباس صحیح ہے۔ جس میں ہے۔ کہ ہر زمین کا الگ الگ خاتم النبین ہے (مناظرہ احمدیہ، ص۔۴۷)

**اھم نوٹ:۔**

یہاں اثر ابن عباس کی حقیقت سے آگاہی ضروری ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔

ان الله خلق سبع ارضین فی کل ارض ادم کادمکم و نوح کنو حکم و ابراہیم کابرھیمکم و عیسی کعیسا کم و موسی کموسکم و نبی کنبیکم۔

(اللہ تعالٰے نے سات زمینیں پیدا کیں، ہر زمین میں آدم ہے تمہارے آدم کی طرح اور نوح تمہارے نوح کی طرح۔ ابراہیم ہے تمہارے ابراہیم کی طرح، عیسی ہے تمہارے عیسی کی طرح موسی ہے تمہارے موسی کی طرح اور حضور اکرم ہیں تمہارے نبی کی طرح۔)

تمام امت مسلمہ نے اس اثر کو یہ کہتے ہوئے رد کر دیا۔ کہ یہ قرآن کی نص قطعی "خاتم النبین" کے خلاف ہے۔

ملاحظہ کیجئے (۱) روح البیان ج۔ ۱۰، پ ۲۸، ص۔۴۵،۴۴ ۲۔ روح المعانی پ ۲۸، ص۔ ۱۴۳ ۳۔ فیض الباری ج۔۳، ص۔ ۳۳۳

مزید تفصیل کیلئے التبشیر برد التحزیر اور التبشیر پر اعتراضات کا جواب میں ملاحظہ کیجئے۔ (از علامہ احمد سعید کاظمی)

اس کے باوجود ہندوستان میں کچھ لوگوں نے اس اثر کی صحت کو منوانے کی کوشش کی اور اس پر تحریری کام کیا۔

ہمارے مطالعہ کے مطابق اس بحث کا آغاز مولوی محمد احسن نانوتوی نے ۱۲۶۷ء میں کیا، جس کا رد اعلٰی حضرت کے والد گرامی مولانا نقی علی خان اور مولانا عبد القادر بد ایونی نے کیا۔ پروفیسر محمد ایوب قادری، نانوتوی کے حالات میں لکھتے ہیں:۔

یہاں اس امر کی طرف اشارہ کرنا ضروری ہے۔ کہ اثر ابن عباس کے مسئلے میں علماء بریلی ور بدایوں نے مولوی محمد احسن کی بڑی شدت سے مخالفت کی، بریلی میں اس مخالفت کی قیادت مولوی نقی علی خان کر رہے تھے۔ اور بدایوں میں مولوی عبد القادر بن مولانا فضل رسول بدایونی سر خیل جماعت تھے (مولانا محمد احسن نانوتوی ص۔ ۹۴)

مولوی نانوتوی نے اپنا عقیدہ ان الفاظ میں بیان کیا۔

میرا عقیدہ یہ ہے کہ حدیث مذکور صحیح اور معتبر ہے اور زمین کے طبقات جدا جدا ہیں۔ اور ہر طبقہ میں نبی ہے اور حدیث مذکورہ سے ہر طبقہ میں انبیاء کا ہونا معلوم ہوتا ہے۔ لیکن اگرچہ ایک ایک خاتم ہونا طبقات باقیہ میں ثابت ہے۔ (تنبیہ الجہال بالہام الباسط اعتعال ص۔۶ از مفتی حافظ بخش انولوی)

مولانا نقی علی خاں مرحوم نے اس کے خلاف باقاعدہ تحریک چلائی۔ اپنے دور کے علما سے رابطہ کیا۔ استفتاء ارسال کیا۔ جسکی وجہ سے علماء بدایوں اور رامپور نے خوب بڑھ چڑھ کر موصوف کا ساتھ دیا۔ حتیٰ کہ دونوں فریقوں کے مسلم بزرگ مولانا ارشاد حسین رامپوری نے مولانا نقی علی خان کی تائید کی اور لکھا۔ اس (اثر) پر عقیدہ رکھنا اہل سنت و جماعت کے خلاف ہے۔ خاتم النبین حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، حدیث شاذ ہے۔

(تنبیہ الجہال، ص۔ ۲۶)

## تحذیر الناس کیوں لکھی گئی؟

-----○-----

یہاں اس بات کا علم ہونا بھی ضروری ہے کہ مولوی محمد قاسم نانوتوی نے "تحذیر الناس عن انکار ابن عباس" مولوی محمد احسن نانوتوی کی حمایت میں ہی لکھی تھی۔ ہوا یوں کہ مولوی احسن نانوتوی نے اپنی تائید حاصل کرنے کیلئے۔ ایک سوالی اشتہار چھپوا کر دیگر اضلاع کے علماء کرام کو بھیجا۔ اسکے انہیں صرف دو جواب موصول ہوئے ان میں سے ایک جواب ان کے رشتہ دار مولوی محمد قاسم نانوتوی کا آیا۔ جنہوں نے باقاعدہ ان کی حمایت کی اور اس اشتہاری سوال کے جواب میں پوری کتاب "تحذیر الناس عن انکار ابن عباس" لکھ ڈالی۔ تفصیل کیلئے ملاحظہ کیجئے (مولانا نقی علی خان بریلوی، ص۔ ۶۳)

مولوی انور شاہ کشمیری بھی کہتے ہیں۔

**قد الف مولانا النا نو توی رسالة مستقلته فی شرح الا ثرا المذکور سماها تحذیر الناس عن انکار اثر ابن عباس**

(حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنھما کے اثر کی شرح میں مولانا محمد قاسم نانوتوی نے ایک مستقل رسالہ "تحذیر الناس عن انکار ابن عباس" تحریر کیا ہے)

(فیض الباری ج ۳ ص ۳۳۳)

نوٹ:۔ مولوی انور شاہ کاشمیری نے اس مسئلہ میں نانوتوی سے اختلاف کیا ہے۔ الغرض عارضی رشتہ داری کی لاج رکھنے کیلئے مستقل کتاب لکھ دی کاش ذہن میں اس دائمی رشتہ کا خیال ہوتا جو دنیا، قبر، حشر، پلصراط، میزان دخول جنت اور بعد از دخول جنت بھی کام آئیگا۔ کاش ذہن میں یہ کیفیت ہوتی!

انہیں جانا انہیں مانا نہ رکھا غیر سے کام
للہ الحمد میں دنیا سے مسلمان گیا
دل ہے وہ دل جو تری یاد سے معمور رہا
سر ہے وہ سر جو ترے قدموں پہ قربان گیا

یاد رہے "تحذیر الناس" یہی وہ کتاب ہے ساری دنیا میں مرزائی ہزاروں کی تعداد میں جسے فری تقسیم کرتے ہیں۔

بلکہ بھٹو کے دور میں جب اس فتنہ کا سربراہ قومی اسمبلی کی کمیٹی کے سامنے گیا۔ تو اس نے دیگر دلائل کیساتھ ساتھ اس کتاب کی عبارات کو بھی پیش کیا۔ جسکا جواب مفتی محمود دیوبندی کے پاس کیا ہونا تھا۔ اعلیٰ حضرت کے خلیفہ مولانا شاہ عبدالعلیم صدیقی کے بیٹے مولانا شاہ احمد نورانی سینہ تان کر کھڑے ہوگئے۔ اور کہا ہم ایسا کہنے والے کو بھی کافر ہی سمجھتے ہیں۔

## کیا عبارات بالا کے قائل کو نبی کی ضرورت ہے؟

۱ -- جب مان لیا جائے کہ کروڑوں محمد پیدا ہوسکتے،

۲ -- سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم محض مذہبی معاملات سے آگاہ ہیں دیگر معاملات میں دوسرے لوگ آپ سے بڑھ سکتے ہیں،

۳ --آپ کا علم ملک الموت کے بھی برابر نہیں،

۴ --آپ کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں،

۵ --آپ مر کر مٹی میں مل گئے،

۶ --اب آپ سے کوئی تعلق امت کا نہیں رہا،

۷ --خاتم النبین اور رحمتہ للعالمین آپ کے خاصے نہیں،

تو اب بتائیے کیا نئے نبی کی ضرورت پیش آئے گی یا نہیں۔ کیا ذہن میں یہ بات پیدا نہیں ہوگی؟ کہ میں ب اپنے سیاسی، اقتصادی، معاشی، سماجی اور معاشرتی مسائل کیلئے کسی شخص کیطرف رجوع کرنا ضروری ہے۔ اگر آپ کہیں کہ نبی کی شریعت موجود ہے۔ تو ذہن کہے گا۔ اسمیں تو صرف مذہبی معاملات کا حل ہے۔ بقیہ مسائل کا حل وہاں سے نہیں مل سکتا۔

## لیکن انکو ضرورت نہیں

-----O-----

لیکن ان لوگوں کو نئے نبی کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔ جو یہ عقیدہ رکھتے ہوں۔ ہمارا نبی آج بھی زندہ ہے، اسکی تعلیمات زندہ ہیں، انکا فیض آج بھی جاری ہے، وہ صرف مذہبی معاملات ہی نہیں، بلکہ وہ ہر مسئلہ کا حل جانتا ہے، انکے پاس تا قیامت امت کو درپیش مسائل کا ہے، انکی نگاہ صرف اپنے صحابہ پر ہی نہیں تا قیامت آ والی امت پر ہے، وہ ہر ہر امتی کے مسائل سے آگاہ ہیں۔ اور انکے حل پر قادر بھی۔ وہ عالم ماکان ومایکون ہ انہیں اللہ تعالیٰ نے ابتدائے خلق سے لیکر دخول جنت و کے تمام معاملات سے آگاہ فرمایا ہوا ہے،

جب یہ غلط قسم کے عقائد کے جراثیم امت مسلم مختلف طریقوں سے چھوڑے گے۔ اسکے ساتھ ضرور محسوس ہوئی کہ کوئی ایسا شخص سامنے لایا جائے جو یہ جس کی ضرورت تم محسوس کرتے ہو وہ میں ہوں۔ اسکے مرزا غلام احمد قادیانی کو خریدا گیا اور اس نے (معاذ اللہ) اور رسول ہونے کا اعلان کر دیا۔ مختلف اہل علم نے ا فتنہ کے خلاف تحریری و تقریری جہاد کیا۔

## اعلیٰ حضرت کی خصوصیت:-

-----O-----

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قادری علیہ الرحمہ اور خاندان نے بھی خوب اور بھرپور انداز میں اس فتنہ کے قمع کیلئے جدوجہد کی۔

یاد رہے۔ انہوں نے نہ صرف فتنہ مرزائیت بلکہ ا قوت اور بنیادیں فراہم کرنے والے جتنے گروہ تھے، ان کی سرکوبی کی۔

کون نہیں جانتا آپ ہی کی واحد شخصیت تھی۔

نے ان گستاخانہ عبارات کی نہ صرف نشاندہی کی بلکہ تمام عمر انکے ردکیلئے وقف کر دی۔ امت مسلمہ کو بدعقیدگی سے بچانے کیلئے علماء حرمین سے فتوے حاصل کیئے، صبح و شام ایک کر کے سینکڑوں کتب کا انبار لگا دیا۔

باقی لوگوں کی نظر صرف فتنہ مزرائیت پر تو گئی مگر اسکے ان حواریوں کیطرف نہ گئی۔ جو اس کی تقویت کا سبب بن رہے تھے۔ اللہ تعالے نے فاضل بریلوی کو وہ نور بصیرت عطا فرمایا کہ آپ کی نگاہ ان تمام فتنوں کیطرف گئی اور آپ نے ہر ہر فتنہ کے سد باب کے لئے اپنی توانائیاں صرف کر دیں۔

آیئے ہم اب صرف آپکے فتنہ مزرائیت کے خلاف کیے جانے والے کام کا تعارف اور تجزیہ پیش کرتے ہیں۔

## اعلیٰ حضرت کے والد گرامی کی خدمات:۔

-----O-----

مسئلہ ختم نبوت میں صرف اعلیٰ حضرت نے ہی کام نہیں کیا۔ بلکہ آپ کا تمام خاندان اسکے لیئے وقف تھا۔ اعلیٰ حضرت کے والد گرامی اور آپ کی اولاد کی خدمات بھی قابل ذکر ہیں۔

آپ نے پہلے پڑھا، جب کچھ لوگوں کیطرف سے "اثر ابن عباس" جو مرزائیت کی ایک بنیاد ہے، کو صحیح ثابت کرنے کی کوشش کی گئی، تو سب سے پہلے جس شخص نے اس کے خلاف کمربستہ ہوکر جہاد کیا، وہ اعلیٰ حضرت کے والد گرامی مولانا نقی علیخان ہی تھے۔ جنکی تفصیل پہلے گزر چکی ہے۔

## اعلیٰ حضرت کا تحریری کام:۔

-----O-----

اعلیٰ حضرت نے اس موضوع پر متعدد فتاویٰ جات کے علاوہ پانچ مستقل درج ذیل کتب خود تحریر کین۔

۱ -- جزا اللہ عدوہ بابائہ ختم النبوۃ۔ ۱۳۱۷ھ
(دشمنان خدا اور ختم نبوت کے منکریں کو اللہ برباد کرے)

۲ -- السوء و العقاب علی المسیح الکذاب۔ ۱۳۲۰ھ
(جھوٹے مسیح پر اللہ کا عذاب وعقاب)

۳ -- قہر الدیان علی مرتد بقادیان۔ ۱۳۲۳ھ
(قادیانی مرتد پر اللہ کا قہر)

۴ -- المبین ختم النبین۔ ۱۳۲۶ھ (ختم نبوت کا واضح بیان)

۵ -- الجراز الدیانی علی المرتد القادیانی۔ ۱۳۴۰ھ
(قادیانی مرتد پر خدا کی تلوار)

## مولانا حامد رضا بریلوی کا کام:۔

-----○-----

آپ کی رہنمائی میں آپ کے صاحبزادے حجتہ الاسلام مولانا حامد رضا بریلوی علیہ الرحمہ نے ایک مستقل کتاب فتنہ مرزائیت کے خلاف لکھی۔

**الصارم الربانی علی اسراف القادیانی ۱۳۱۵ھ**
(قادیانی کے کفر پر خدائی تلوار)

۱۔ سب سے پہلی کتاب ۱۳۱۷ھ میں "جزاء اللہ عدوہ" تصنیف فرمائی اس تصنیف لطیف کا تعارف خود منصف قدس سرہ، کی زبانی سنیے:۔

"اللہ و رسول نے مطلقاً نفی نبوت تازہ فرمائی، شریعت جدیدہ وغیرھا کی کوئی قید کہیں نہ لگائی، اور صراحتہ "خاتم" بمعنی آخر بتایا، متواتر حدیثوں میں اسکا بیان آیا۔ اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ علیھم اجمعین سے ابتک تمام امت مرحومہ نے اس معنی ظاہر و متبادر و عموم و استغراق حقیقی تام پر اجماع کیا (کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم تمام انبیاء کے خاتم ہیں) اور اسی بنا پر سلفاً وخلفاً ائمہ مذاہب نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ہر مدعی نبوت کو کافر کہا۔ کتب احادیث و تفسیر و عقائد وفقہ ان کے بیانوں سے گونج رہی ہیں۔ فقیر غفرلہ المولی القدیر نے اپنی کتاب "جزاء اللہ عدوہ بابائہ ختم النبوۃ" ۱۳۱۷ھ (دشمن خدا کے ختم نبوت کا انکار کرنے پر خدائی جزاء) میں اس مطلب ایمانی پر صحاح وسنن و مسانید و معاجیم و جوامع سے ایک سو بیس حدیثیں اور تکفیر منکر پر ارشادات ائمہ و علمائے قدیم وحدیث وکتب عقائد واصول فقہ وحدیث سے تیں نصوص ذکر کیے، وللہ الحمد۔ (فتاویٰ رضویہ ج ۶، ص ۵۹)

۲۔ ۱۳۲۰ھ کو آپ نے دوسری کتاب "السوء والعقاب علی المسیح الکذاب" تصنیف کی یہ مولانا محمد عبد الغنی امر تسری کے استفتاء کا جواب ہے۔

سوال یہ تھا کہ ایک مسلمان نے ایک مسلم عورت سے نکاح کیا عرصہ تک باہمی معاشرت رہی، پھر مرد مرزائی ہو گیا، تو کیا اس کی منکوحہ اس کی زوجیت سے نکل گئی ہے؟ ساتھ ہی امر تسر کے متعدد علماء کے جوابات منسلک تھے۔

امام احمد رضا خان بریلوی نے اس کے جواب میں ایک رسالہ "السوء والعقاب علی المسیح الکذاب" (جھوٹے مسیح پر عذاب و عقاب) قلمبند فرمایا۔ جس میں دس وجہ سے مرزائے قادیانی کا کفر بیان کر کے فتاویٰ ظہیریہ، طریقہ محمدیہ، حدیقہ ندیہ، بر جندی شرح نقایہ اور فتاویٰ ہندیہ (عالمگیری) کے حوالے سے نقل کرتے ہیں۔

"یہ لوگ دین اسلام سے خارج ہیں، اور انکے احکام بعینہ مرتدین کے احکام ہیں"

پھر سوال کا جواب ان الفاظ میں تحریر فرماتے ہیں۔

شوھر کے کفر کرتے ہی عورت نکاح سے فوراً نکل جاتی ہے۔ اب اگر بے اسلام لائے اپنے اس قول و مذہب

سے بغیر توبہ کیے یا بعد اسلام و توبہ بغیر نکاح جدید کیے، اس سے قربت کرے زنائے محض ہو اور جو اولاد ہو، یقیناً ولد الزنا ہو، یہ احکام سب ظاہر اور تمام کتب میں دائر و سائر ہیں۔ (السوء والعقاب، ص۔ ۲۱)

۳۔ پھر ۱۳۲۳ھ میں "قہر الدیان علی مرتد بقادیان" تحریر فرمایا۔

یہ رسالہ بھی امام احمد رضا بریلوی کے رشحات قلم سے ہے۔ اسمیں ختم نبوت کے منکر، کلمۃ اللہ حضرت عیسی علیہ السلام کے دشمن، جھوٹے مسیح، مرزائے قادیانی شیطان کاردکر کے عظمت اسلام کو اجاگر کیا ہے۔

۴۔ المبین ختم النبین، مولانا ابو الطاہر نبی بخش کے استفتاء کے جواب میں ۱۳۲۶ھ کو تحریر فرمائی جس مین دریافت کیا گیا تھا۔

بعض لوگ "خاتم النبین" میں الف لام عہد خارجی قرار دیتے ہیں (یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم بعض انبیاء کے خاتم ہیں) اور بعض اسے استغراقی قرار دیتے ہیں۔ (اب مطلب یہ ہو گا کہ آپ تمام انبیاء کے خاتم ہیں) ان میں سے کس کا قول صحیح ہے؟

امام احمد رضا بریلوی نے اس کے جواب میں ایک مختصر رسالہ تحریر فرمادیا۔ فرماتے ہیں

"جو شخص لفظ خاتم النبین میں "النبین" کو اپنے عموم و استغراق پر نہ مانے بلکہ اسے کسی تخصیص کی طرف پھیرے اسکی بات مجنون کی بک یا سرسامی کی بہک ہے اس کو کافر کہنے سے کچھ ممانعت نہیں کہ اس نے نص قرآنی کو جھٹلایا۔ جس کے بارے میں امت کا اجماع ہے کہ اسمیں نہ کوئی تاویل ہے نہ تخصیص

(فتاوی رضویہ، ج ۶، ص۔۵۸)

پھر خاتم النبین میں تاویل کی راہ کھولنے والوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ "آج کل قادیانی بک رہا ہے کہ خاتم النبین سے ختم شریعت جدید مراد ہے اگر حضور کے بعد کوئی نبی اسی شریعت مطہرہ کا مروج اور تابع ہو کر آئے کچھ حرج نہیں اور وہ خبیث اس سے اپنی نبوت جمانا چاہتا ہے (فتاوی رضویہ، ج۔۶، ص۔۵۴)

یاد رہے تقریباً بائیس صفحات اس بحث پر لکھے کہ الف لام استغراقی ہے

۵۔ آخری تصنیف ۱۳۴۰ کو تحریر کی اسی سال آپ کا وصال ہے پیلی بھیت سے شاہ میر خاں قادری مرحوم نے ۱۳۴۰ھ کو ایک استفتا بھیجا سائل نے ایک آیت اور ایک حدیث پیش کی تھی۔ جس سے قادیانی، حضرت عیسی علیہ السلام کی وفات پر استدلال کرتے ہیں اور پوچھا تھا کہ اس استدلال کا جواب کیا ہے؟

امام احمد رضا بریلوی نے اعتراض کا جواب دینے سے پہلے سات فائدے بیان کیے، جن میں واضح کیا کہ مرزائی، حیات عیسی علیہ السلام کا مسئلہ کیوں اٹھاتے ہیں۔ دراصل مرزا کے ظاہر و باہر کفریات پر پردہ ڈالنے کیلئے ایک ایسے مسئلے میں الجھتے ہیں جس میں اختلاف آسان ہے پھر بھی یہ مسلمہ ان کے لیے مفید نہیں پھر سات وجہ سے بتایا کہ یہ آیت

قادیانیوں کی دلیل نہیں بن سکتی اور حدیث کو دلیل بنانے کے دو جواب دیتے۔

٦۔ آپ کے صاحبزادے حضرت حجتہ الاسلام مولانا حامد رضا خان بریلوی نے ۱۳۱۵ھ میں ایک سوال کے جواب میں ایک کتاب "الصارم الربانی" تصنیف فرمائی جس میں مسئلہ حیات عیسی علیہ السلام کو تفصیل سے بیان کیا اور مرزا کے مثیل مسیح ہونے کا زبردست رد کیا۔

امام احمد رضا خان بریلوی اس کتاب کے بارے میں فرماتے ہیں۔

"اس ادعائے کاذب (مرزا کے مثل مسیح ہونے) کی نسبت سہارن پور سے سوال آیا تھا۔ جس کا ایک مبسوط جواب ولد عز فاضل نوجوان مولوی حامد رضا خان محمد حفظ اللہ نے لکھا اور بنام تاریخی "الصارم الربانی علی اسراف القادیانی" مسمی کیا یہ رسالہ حامی سنن، ماحی فتن، ندوہ شکن، ندوی افگن قاضی عبد الوحید صاحب حنفی فردوسی، صین عن الفتن نے اپنے رسالہ مبارکہ تحفہ حنیفہ میں کہ (عظیم آباد اپٹنہ) سے ماہوار شائع ہوتا ہے۔ طبع فرمادیا"۔

قارئین آپ نے ملاحظہ کیا اعلیٰ حضرت کی کم از کم تین پشتوں نے مرزائیت اور انکے ہم نوا لوگوں کے خلاف بلا خوف لومتہ لائم کام کیا، تحریک چلائی، حرمین سے فتوے حاصل کیے، کتب تحریر کیں تاکہ یہ فتنہ دب جائے۔ اب ان لوگوں کے انجام کے بارے میں بھی سوچئے۔ جنہوں نے عالم عرب کو اعلیٰ حضرت کے خلاف بھڑ کانے کیلئے انہیں نعوذ باللہ مرزائی قرار دیا۔ اس کے رد کیلئے البریلویہ کا تنقیدی جائزہ از علامہ محمد عبد الحکیم شرف قادری کا مطالعہ ضروری ہے۔

یہاں اس بات کا تذکرہ بھی ضروری ہے کہ اس موضوع پر حضرت علامہ احمد سعید کاظمی قدس سرہ کی کتاب "التبشیر بردا لتحزیر" نہایت ہی قابل قدر کتاب ہے۔

واضح رہے اس فتنہ کے خلاف اعلیٰ حضرت کے تلامذہ، خلفاء اور آپ کے ہم مسلک و ہم مشن لوگوں کی خدمات تاریخ کا ایک سنہری باب ہیں، چند اسمائے گرامی گرامی ملاحظہ ہوں۔

۱۔ حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی
۲۔ حضرت پیر جماعت علی شاہ علی پوری
۳۔ علامہ ابو الحسنات قادری
۴۔ علامہ ابو البرکات سید احمد قادری
۵۔ حضرت علامہ احمد سعید کاظمی
٦۔ علامہ شاہ عبد العلیم صدیقی
۷۔ مولانا شاہ احمد نورانی
۸۔ مولانا عبد الستار خان نیازی
۹۔ مولانا محمد الیاس برنی

واخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی خاتم النبین رسولہ الکریم بالمومنین رؤف رحیم

(بشکریہ کنز الایمان سوسائیٹی لاہور)

اعلیٰ حضر
بریلوی علیہ ا
صدی کے مج
مجددیت کی گ
بنیاد پر نہ تھ
حیات و خدما
یقیناً آپ مجد
ہوتا ہے کہ و
کے اپنے عہد
برائیوں کے
دنیاوی مصلح
باطل کا فریض
رعایت کر
و عزم فرید
خصوص میں
چودھویں صد

# مزارات پر عورتوں کی حاضری
## امام احمد رضا کی نظر میں

مفتی محمد عبد المبین نعمانی (اعظم گڑھ، انڈیا)
(دار العلوم قادریہ، چریا کوٹ، اعظم گڑھ، انڈیا)

اعلیٰ حضرت مجدد دین و ملت امام احمد رضا فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ و الرضوان بلاشبہ اپنے عہد، چودہویں صدی کے مجدد تھے۔ اس وقت علماء فحول نے آپ کی مجددیت کی گواہی دی۔ اور یہ گواہی محض کسی عقیدت کی بنیاد پر نہ تھی بلکہ حقیقت پر مبنی تھی اعلیٰ حضرت کی حیات و خدمات کا ایک ایک گوشہ پکار پکار کر کہہ رہا ہے کہ یقیناً آپ مجدد تھے کیونکہ مجدد کا سب سے بڑا کارنامہ یہی ہوتا ہے کہ وہ وقت کے ابھرتے ہوئے فتنوں کا سد باب کر کے اپنے عہد کے چیلنجوں کا جواب دے، امت میں در آئی برائیوں کے خلاف کھلا جہاد کرے ہر طرح کی سیاسی اور دنیاوی مصلحتوں کو بالائے طاق رکھ کر احقاقِ حق و ابطالِ باطل کا فریضہ انجام دے اس سلسلے میں نہ اپنوں کے ساتھ رعایت کرے نہ غیروں کی کوئی پرواہ۔ اس کا مقصد وحید و عزم فرید صرف اور صرف اعلائے کلمتہ الحق ہو، اس خصوص میں جب ہم تاریخ کا گہرا مطالعہ کرتے ہیں تو چودہویں صدی کی کوئی بھی شخصیت امام احمد رضا کے برابر کسی طرح نظر نہیں آتی آپ سے بلند و بالا ہونا تو دور کی بات ہے آپ کے عہد میں بھی مفسرِ قرآن تھے مگر آپ مفسر اعظم تھے۔ محدث بھی تھے مگر آپ محدث اعظم تھے فقیہہ بھی تھے مگر آپ فقیہہ اعظم تھے علم ہیئات و توقیت، منطق و فلسفہ، حساب و تصوف، سلوک و طب اور جفر ہر ہر فن کے جاننے والے موجود تھے مگر آپ ان سب میں ماہر و کامل تھے تقریباً پچپن علوم و فنون علماء نے گناتے ہیں جن میں حضرت فاضل بریلوی علیہ الرحمہ یکتائے روز گار تھے۔ گویا آپ کی ذات گرامی ؏

"آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری"

کی صحیح مصداق تھی۔ پھر حیرت یہ ہے کہ جن جن علوم میں آپ کی صرف چند سطریں ہیں یا گنتی کے صفحات ہیں وہ دوسروں کے سیکڑوں صفحات پر بھاری ہیں یہ دعویٰ محض دعویٰ نہیں ہے۔ دلیل کے طور پر آپ کی بیشتر تصانیف جو منظر عام پر آچکی ہیں ان کا مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔ ؏

## ہاتھ کنگن کو آرسی کیا ہے

ایک فتاویٰ رضویہ ہی کو لے لیجئے جو بظاہر فقہی تحقیقات اور نادر تنقیحات کا مجموعہ ہے لیکن بنظر غائر دیکھا جائے تو دسیوں علوم و فنون کا گنجینہ ہے غرض اعلیٰ حضرت امام وقت بھی ہیں اور مجدد اعظم بھی انھوں نے جہاں ایک طرف یہودیت و عیسائیت کا رد فرمایا ہے ہندوازم کے بکھیے ادھیڑے ہیں مشرکین ہند کی گھناونی سازشوں کا پردہ چاک کیا ہے قادیانیت ورافضت کا جنازہ نکالا ہے وہابیت و نجدیت کے پرخچے اڑاتے ہیں، کفر و بد مذہبیت کے اندھیروں میں حق کا اجالا پھیلایا ہے، وہیں خود مسلمانوں میں پھیلی ہوئی بدعتوں اور غلط رسموں کے خلاف بھی بے خطر قلم چلایا ہے۔ اور حسن و قبح کے درمیان واضح یکسر کھینچ کر رکھ دی ہے۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے مسلمانوں میں پھیلی ہوئی جن خرافات و بدعات کا رد اور قلعہ قمع فرمایا ہے ان کی ایک اجمالی فہرست ملاحظہ ہو۔

۱---قبروں پر سجدہ

۲---قبروں کے اوپر اگربتی جلانا

۳---قبور و مزاراتِ اولیاء پر عورتوں کا جانا

۴---عورتوں کا مساجد میں طاق بھرنا اور گیت گانا

۵--- شادیوں میں باجے بجانا (سوائے اس دف کے جسکی اجازت ہے)

۶---قبروں کا بوسہ اور طواف

۷---قبروں کا حد شرع سے اونچا کرنا

۸---قوالی مع مزامیر

۹---نوحہ و سینہ زنی ڈھول تاشہ و دیگر خرافاتِ محرم و تعزیہ

۱۰-اعراسِ بزرگان دین میں مرد و عورت کا اختلاط

۱۱-زندوں یا مردوں کو جھک کر سلام کرنا۔ وغیرہ وغیرہ

ان بدعات و رسوم قبیحہ کا اعلیٰ حضرت نے کھل کر رد فرمایا ہے۔ ان میں جو حرام ہیں حرام کہا۔ ناجائز ہے ناجائز کہا اور خلافِ اولیٰ کو خلافِ اولیٰ تحریر فرمایا گویا شریعت و اعتدال کے دامن کو ذرہ برابر ہاتھ سے جانے نہیں دیا اور جو واقعی شرعی حکم تھا وہی بیان فرمایا اور ایک سچے عالم دین، فقیہ ملت اور مجدد امت کا کام بھی یہی ہے۔

اس موضوع پر تفصیلی معلومات حاصل کرنے کے لئے تصنیفاتِ اعلیٰ حضرت، فتاویٰ رضویہ۔ فتاویٰ افریقہ، احکام شریعت، عرفانِ شریعت وغیرہ کے علاوہ مندرجہ ذیل کتب و رسائل کا مطالعہ نہایت مفید اور تشفی بخش ہے۔

۱---امام احمد رضا اور رد بدعات و منکرات۔ از مولانا یٰسین اختر مصباحی، مطبوعہ المجمع الاسلامی، مبارکپور

۲--- فاضل بریلوی اور امورِ بدعت۔ از پروفیسر فاروق القادری، مطبوعہ دارالعلوم محبوب سبحانی، بمبئی

۳---ارشاداتِ اعلیٰ حضرت۔ از راقم الحروف محمد عبدالمبین نعمانی، اعجاز بکڈپو، کلکتہ

۴--- پھول اور کانٹے۔ از مولانا عطا محمد رضوی، رضا اسلامک مشن، گونڈہ

۵--- بے غبار مسلک۔ از مولانا انوار احمد نعیمی جلالپوری،

دارالعلوم وارثیہ، لکھنؤ

۶--- امام احمد رضا اور احیائے دین۔ شکیل احمد اعوان (کیپٹن) رضا اکیڈمی لاہور

۷--- امام احمد رضا نمبر (المیزان بمبئی و قاری دہلی) ماہنامہ قاری، مٹیا محل دہلی نمبر ۶،

سر دست یہاں مزارات اولیاء و قبور عامہ مسلمین پر عورتوں کی حاضری کی بابت امام احمد رضا کے نظریات پیش کئے جاتے ہیں۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ نے خاص اس مسئلے میں مستقل ایک رسالہ تصنیف فرمایا ہے جس کا نام ہے۔

"جمل النور فی نھی النساء عن زیارۃ القبور"۔ (۱۳۳۹ھ) (عورتوں کو زیارت قبور سے منع کرنے کے بارے میں نورانی جملے۔) یہ نام تاریخی بھی ہے اور حکم شرعی و نظریہ رضوی پر دال بھی یہ رسالہ متوسط سائز کے بیالیس ۴۲ صفحات پر مشتمل ہے جسے جدید ترتیب و ترجمہ اور تحشیہ سے مزین کر کے "مزارات پر عورتوں کی حاضری" کے نام سے حضرت علامہ احمد مصباحی نے المجمع الاسلامی مبارک پور سے شائع کیا ہے اور مارکیٹ میں دستیاب ہے عام رسائل و کتب کی طرح اسے اعلیٰ حضرت نے ایک سوال کے جواب میں تحریر فرمایا ہے جناب مولوی حکیم عبدالرحیم صاحب، مدرس اول مدرسہ قادریہ، احمد آباد گجرات نے سوال بھیجا اور بحرالرائق و تصحیح المسائل کے حوالہ سے عورتوں کے لئے زیارت قبور کو جانے کی اجازت پر زور دیا تو اعلیٰ حضرت نے جواباً ارشاد فرمایا۔

میری رائے اس مسئلے میں خلاف پر ہے مدت ہوئی اس بارے میں میرا فتویٰ تحفۂ حنفیہ (پٹنہ) میں چھپ چکا ہے میں اس رخصت کو جو بحرالرائق میں لکھی ہے مان کے بہ نظر بحالاتِ نساء (عورتوں کے آج کے حالات دیکھ کر) سوائے حاضری روضۂ انور کہ واجب یا قریب بواجب ہے مزارات اولیاء یا دیگر قبور کی زیارت کو عورتوں کا جانا یا تباع غنیہ علام محقق ابراہیم حلبی (یعنی علامہ حلبی کی فقہ حنفی کی مشہور کتاب غنیہ میں بیان کیئے ہوئے حکم شرعی پر چلتے ہوئے) ہرگز پسند نہیں کرتا۔ خصوصاً اس طوفان بے تمیزی رقص و مزامیر و سرود میں جو آج کل جہال نے (جاہلوں نے) اعراس طیبہ میں برپا کر رکھا ہے اس کی شرکت تو میں عوام رجال (عام مردوں) کو بھی پسند نہیں رکھتا الخ (ص ۵۔۶ جمل النور۔)

اس مختصر جواب پر سائل صاحب کو اطمینان نہ ہوا اور دوبارہ بعض عقلی و نقلی دلائل، جواز کے لکھ کر ارسال کیئے۔ ان کے دلائلِ جواز کا خلاصہ یہ ہے۔

۱ ------- عمدۃ القاری شرح بخاری ج ۴ ص ۸۷،

**ان زیارۃ القبور مکروھۃ للنساء بل حرام فی ھذا الزمان الخ۔** یہ حکم مصر کی بغایا مغنیہ دلالہ کا ہے اس حکم کو نیک بخت عورتوں پر لگانا غلط ہے۔ ان کے حرام ہونے سے ذاکرات اور فیض لینے والی عورتوں کو کیا نقصان اگرچہ ایسی عورت ہزاروں میں ایک ہو۔ دونوں کو ایک لکڑی سے ہانکنا غلط ہے

۲ ------- خواجہ معین الدین چشتی کے مزار مقدس

میں غربی دیوار میں کلام مجید رکھا ہے اس دیوار کے پیچھے عورتیں بیٹھ کر توجہ لیتی ہیں اور یہ عورتیں نیک بخت پردہ نشین اور برقع اوڑھ کر آنے والی ہیں الخ۔ ان سب عورتوں پر حکم حرمت لگانا غلط ہے۔

۳ ------ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو زیارت قبور کے وقت سلام کرنا حضرت نبی علیہ الصلوۃ و السلام نے بتایا مشکوۃ شریف، مسلم شریف، نسائی ج ۱ ص ۶۳۵ میں ہے۔ ایں دلالت دارد بر جواز زیارت مر نسارا۔ (یہ حدیث خاص کر عورتوں کے لئے زیارت قبر پر دلالت کرتی ہے)

اب تطبیق سمجھ لیجئے کہ گربے گانے والی قوالی سننے والی عورتوں کے لئے زیارتِ قبورِ اولیاء کو جانا حرام اور فیض لینے والی عورتوں کو باپردہ شریعت کے احکام بجالا کر جانا جائز۔ یہ تھا مولوی صاحب کے بیان کا خلاصہ۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ نے اس کے جواب میں جو ارشاد فرمایا اب اس کا خلاصہ ملاحظہ ہو۔

مولانا المکرم اکرمکم و علیکم السلام و رحمتہ اللہ و برکاتہ۔ آپ کی رجسٹری ۱۵ ربیع الآخر کو آئی میں ۱۲ ربیع الاول شریف کی مجلس پڑھ کر شام ہی سے ایسا علیل ہوا کہ کبھی نہ ہوا تھا

میں نے وصیت نامہ بھی لکھوا دیا تھا۔ آج تک یہ حالت ہے کہ دروازہ سے متصل مسجد ہے چار آدمی کرسی پر بیٹھا کر مسجد لیجاتے اور لاتے ہیں میرے نزدیک وہی دو حرف کہ اول گذارش ہوتے کافی تھے اب قدر تفصیل کروں۔

پہلے گذارش کر چکا کہ عباراتِ رخصت میری نظر میں ہیں، مگر نظر بحال زمانہ میرے نہ میرے بلکہ اکابر متقدمین کے نزدیک سبیلِ ممانعت ہی ہے اور اسی کو اہل احتیاط نے اختیار فرمایا صحیح بخاری و صحیح مسلم و سنن ابو داؤد میں اُم المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا ارشاد اپنے زمانہ میں تھا۔ لو ادرک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما احدث النساء لمنعھن المسجد کما منعت نساء بنی اسرائیل۔

اگر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ملاحظہ فرماتے جو باتیں عورتوں نے اب پیدا کی ہیں تو ضرور انھیں مسجد سے منع فرما دیتے جیسے بنی اسرائیل کی عورتیں منع کر دی گئیں۔

پھر تابعین ہی کے زمانے سے ائمہ نے ممانعت شروع فرما دی پہلے جوان عورتوں کو پھر بوڑھیوں کو بھی پہلے دن میں پھر رات کو بھی، یہاں تک کہ حکم ممانعت عام ہو گیا۔ کیا اس زمانے کی عورتیں گربے والیوں کی طرح گانے ناچنے والیاں، فاحشہ دلالہ تھیں اب صالحات (نیک) ہیں یا جب فاحشہ زائد تھیں اب صالحات زیادہ ہیں یا جب فیوض و برکات نہ تھے اب ہیں یا جب کم تھے اب زائد ہیں۔ حاشا بلکہ قطعایقیناً اب معاملہ بالعکس (الٹا) ہے اب اگر ایک صالحہ (نیک) ہے تو جب ہزار تھیں۔ جب اگر ایک فاسقہ تھی اب ہزار ہیں۔ اب اگر ایک حصہ فیض ہے جب ہزار حصے تھے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ لا یاتی عام الا والذی بعدہ شر منہ۔ (یعنی ہر بعد والا سال پہلے سے بُرا ہو گا)۔

بلکہ عنایہ امام اکمل الدین بابرتی میں ہے کہ امیر المومنین فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عورتوں کو مسجد سے منع فرمایا۔ وہ اُم المومنین حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس شکایت لے گئیں۔ فرمایا اگر زمانہ اقدس میں حالت یہ ہوتی حضور عورتوں کو مسجد میں آنے کی اجازت نہ دیتے۔ پھر فرمایا۔

فاخنج به علماء نا و منعوا الشواب عن الخروج مطلقاً اما العجائز منعهن ابو حنيفه رضی الله تعالی عنه عن الخروج فی الظهر و العصر دون الفجر و المغرب و العشاء و الفتوی الیوم علی کراهة حضورهن فی الصلوات کلها بظهور النساء۔

ترجمہ: اس سے ہمارے علماء نے استدلال کیا اور جوان عورتوں کو نکلنے سے مطلقاً منع فرما دیا رہیں بوڑھیاں تو امام ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انھیں ظہر و عصر میں نکلنے سے منع کیا فجر و مغرب اور عشاء سے نہیں۔ مگر آج فتویٰ اس پر ہے کہ بوڑھیوں کی حاضری بھی تمام نمازوں میں مکروہ ہے کیونکہ اب فساد نمایاں ہے)۔

اسی عینی جلد سوم میں آپ کی عبارت منقولہ سے ایک صفحہ پہلے ہے۔

قال ابن مسعود رضی الله تعالیٰ عنه المراة عورة الخ۔

یعنی حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں۔ عورت سراپا شرم کی چیز ہے سب سے زیادہ اللہ عزوجل سے قریب اپنے گھر کی تہ میں ہوتی ہے اور جب باہر نکلے شیطان اس پر نگاہ ڈالتا ہے اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما جمعہ کے دن کھڑے ہو کر کنکریاں مار کر عورتوں کو مسجد سے نکالتے اور امام ابراہیم نخعی تابعی استاذ امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی مستورات کو جمعہ و جماعت میں نہ جانے دیتے۔

جب اُن خیر کے زمانوں میں، ان عظیم فیوض و برکات کے وقتوں میں، عورتیں منع کر دی گئیں اور کاہے سے۔ حضورِ مساجد و شرکتِ جماعات سے! حالانکہ دین مبین میں ان دونوں کی شدید تاکید ہے تو کیا دواز منہ شرور (برائیوں کے زمانے) میں ان قلیل یا موہوم فیوض کے حیلے سے عورتوں کو اجازت دی جائے گی۔ وہ بھی کاہے کی۔ زیارت قبور کو جانے کی، جو شرعاً موکد نہیں اور خصوصاً ان میلوں ٹھیلوں میں جو خدا ناترسوں نے مارات کرام پر نکال رکھے ہیں یہ کس قدر شریعتِ مطہرہ سے مناقضت۔ (مخالفت) ہے شریعتِ مطہرہ کا قاعدہ ہے کہ جلبِ مَصلَحت (خوبی کو حاصل کرنے) پر سَلبِ مَفسدَہ۔ (برائی دور کرنے) کو مقدم رکھتی ہے۔

جبکہ مفسدہ اس سے بہت کم تھا اس مصلحت عظیمہ سے (اس بڑی خوبی کے پیش نظر) ائمہ دین امام اعظم و صاحبین و من بعدھم (دونوں شاگرد امام ابو یوسف اور امام محمد اور بعد کے دیگر حضرات نے) روک دیا اور عورتوں کی مثلیں نہ بنائیں کہ صالحات جائیں اور فاسقات نہ جائیں بلکہ ایک حکم عام دیا جسے آپ ایک پھانسی میں لٹکانا فرمارہے ہیں۔

تو اب کہ مفسدہ (فساد) جب سے اشد (سخت تر) ہے اس مصلحت قلیل (یعنی قصہ فیض وغیرہ) سے روکنا کیوں نہ لازم ہو گا۔ اور عورتوں کی قسمیں کیوں چھانٹی جائیں گی۔ صلاح و فساد قلب امرِ مضمر ہے (یعنی دل کی اچھائی اور برائی ایک پوشیدہ چیز ہے) اور دعوے کے لئے سب کی زبان کشادہ (یعنی سب اپنے کو اچھا بتانے کیلئے زبان کھولے ہوتے ہیں) اور محق و مبطل (یعنی واقعہ کون صحیح ہے کون غلط ہے یہ معلوم نہیں) مع ھذا صلاح سے فساد کی طرف انقلاب (نیکی سے برائی کی طرف پھرپا) کچھ دشوار نہیں۔ خصوصاً ہوا لگ کر خصوصاً عورتوں کے دل کہ تقلب کے لئے (یعنی پلٹ جانے کے لئے) بہت آمادہ.....

مرد کہ اپنے نفس پر اعتماد کرے احمق ہے نہ کہ عورت نفس تمام جہان سے بڑھ کر چھوٹا ہے جب قسم کھاتے حلف اٹھاتے نہ کہ جب خالی وعدوں پر امید دلاتے۔

**ومایعدھم الشیطن الا غرورا** (نساء ۱۲۰) الستبلان الا غرورا۔ اور شیطان انھیں وعدے نہیں دیتا مگر فریب کے (کنزالایمان)

بالخصوص اب کہ قطعاً فساد غالب اور صلاح نادر ہے۔ اس صورت میں مفتی کو تفصیل کیوں کر جائز۔ یہ تفصیل نہ ہوگی بلکہ شیطان کو ڈھیل اور اس کی رسی کی تطویل (یعنی دراز کرنا اور مزید موقع فراہم کرنا)

پھر اس کے بعد اعلیٰ حضرت فتح القدیر حلبی، طحطاوی شامی فتقی شرح ملتقی اور شرح لباب سے ایسی عبارتیں لاتے ہیں جن سے پتہ چلتا ہے کہ حکم کی بنیاد اکثر پر ہوتی ہے

نادر احکام شرعیہ کے لئے بنیاد نہیں بنتے اور نہ ہی نفس پر اعتماد جائز۔ (پھر فرمایا)

اسی غنیہ کے اسی صفحہ ۵۹۵ میں اسی آپ کی عبارت منقولہ سے پہلے اس کے متصل ہے " ینبغی ان یکون التنزیتہ مختصابز منہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم حیث کان یباح لھن الخروج للمساجد و الاعیاد وغیر ذلک وان یکون فی زماننا للبتحریم "۔

(ممانعت کا تنزیہی ہونا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں خاص ہونا چاہیئے جبکہ عورتوں کے لئے مسجدوں عیدوں وغیرہ میں حاضر ہونا مباح تھا اور ہمارے زمانے میں تو تحریمی ہونا مناسب ہے)

اسی عینی شرح بخاری جلد چہارم میں امام ابو عمر سے ولقد کرہ اکثر العلماء خروجھن الی الصلوات فکیف الی المقابر الخ۔

(اکثر علماء نے تو نمازوں کے لئے عورتوں کا نکلنا مکروہ رکھا ہے تو قبرستانوں کو جانے کا کیا حال ہو گا)۔

عینی شرح بخاری جلد سوم کی عبارت آپ (سائل) نے نقل کی اس میں نہ زنان مصر (مصر کی عورتوں) سے حکم خاص ہے نہ مغنیہ و دلالہ کی تخصیص۔ اس میں سولہ صنف (قسم) فسادِ زنان بیان کیں جن میں دو یہ ہیں اور فرمایا۔ اس کے سوا اور بہت سے اصناف قواعد شرعیہ کے خلاف۔۔ اور بتایا کہ ام المومنین اپنے ہی زمانہ کی عورتوں کو فرماتی ہیں کہ ان میں بعض امور حادث ہوتے۔ کاش ان حادثات کو دیکھتیں کہ جب ان کا ہزارواں حصہ نہ تھے۔

عبارت منقولہ سے ایک ورق پہلے دیکھئے جہاں انہوں نے (یعنی علامہ عینی نے) اپنے ائمہ حنفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا مذہب نقل فرمایا ہے کہ حکم (ممانعت کا) مطلق رکھا ہے نہ کہ زمانہ فتنہ گر سے خاص۔ اور اس کی علت خوف فتنہ بتائی ہے نہ کہ خاص وقوع، ہاں جن سے (فتنے کا) وقوع ہو رہا ہے جیسے زنانِ مصران کے لئے حرام بدرجہ اولیٰ بتایا ہے۔ کہ جب خوفِ فتنہ پر ہمارے ائمہ مطلقاً حکم حرمت فرما چکے تو جہاں فتنے پورے ہیں وہاں کا کیا ذکر۔

کیا مدینہ طیبہ کی وہ بیبیاں کہ صحابیات و تابعیات تھیں اور ان امام اجل (ابراہیم نخعی تابعی) کی مستورات معاذ اللہ فتنہ گر تھیں حاشا ہرگز نہیں۔ یا للعجب اگر صحابہ و تابعین کرام کو بھی کہا جائے کہ سب کو ایک لکڑی ہانکا اور متقین و فجاز کا فرق نہ کیا۔ حاشا ثم حاشا حم (ہرگز نہیں ان سے ہرگز اس کی امید نہ کی جائے) تو ثابت ہوا منع عام ہے صرف فاسقات (بدکار عورتوں) سے خاص نہیں۔ اور ان کا خصوصاً ذکر فرما کر زنانِ مصر (مصری عورتوں) کے فضائل (عادات) گنانا اس لئے ہے کہ ان پر بدرجہ اولیٰ حرام ہے نہ کہ صرف فتنہ اٹھانے والیوں کو ممانعت ہے یا وہ بھی صرف مغنین لگانے والی) اور دلالہ کو۔

اسی نے عینی جلد چہارم کی عبارت کا مطلب واضح کر دیا کہ حکم یہ بیان فرمایا کہ اب زیارت قبور عورتوں کو مکروہ ہی نہیں بلکہ حرام ہے۔ یہ نہ فرمایا کہ ویسی کو حرام ہے ایسی کو حلال ہے ویسی کو تو پہلے بھی حرام تھا۔ اس زمانہ کی کیا تخصیص۔

غنیہ نے شعبی سے جو کچھ نقل کیا ہے وہ بھی ملاحظہ ہو۔

سئل القاضی عن جواز خروج النساء الی المقابر الخ

(ترجمہ:- یعنی امام قاضی سے استفتا ہوا کہ عورتوں کا مقابر کو جانا جائز ہے یا نہیں۔ فرمایا ایسی جگہ جواز یا عدم جواز نہیں پوچھتے۔ یہ پوچھو کہ اس میں عورت پر کتنی لعنت پڑتی ہے جب گھر سے قبور کی طرف چلنے کا ارادہ کرتی ہے اللہ اور فرشتوں کی لعنت میں ہوتی ہے جب گھر سے وہ باہر نکلتی ہے سب طرفوں سے شیطان اسے گھیر لیتے ہیں جب قبر تک پہنچتی ہے میت کی روح اس پر لعنت کرتی ہے جب واپس ہوتی ہے اللہ کی لعنت میں ہوتی ہے۔

ملاحظہ ہو، استفتا کیا خاص فاسقات کے بارے میں تھا مطلق عورتوں کے قبروں کو جانے کا سوال تھا اس کا یہ جواب ملا اس جواب میں کہیں فاسقات کی تخصیص ہے۔

یہاں ایک نکتہ اور ہے جس سے عورتوں کی قسمیں بنانے ان کی صلاح و فساد پر نظر کرنے کے کوئی معنی ہی نہیں رہتے۔ اور قطعاً حکم سب کو عام ہو جاتا ہے اگرچہ کیسی ہی صالحہ پارسا ہو فتنہ وہی نہیں کہ عورت کے دل سے پیدا ہو وہ بھی ہے اور سخت تر اس سے وہ جس کا مناق (فاسقوں) سے عورت پر اندیشہ ہو۔ یہاں عورت کی صلاح (نیکی و پارسائی) کیا کام دیگی۔

حضرت زبیر ابن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی زوجہ مقدسہ صالحہ عابدہ زاہدہ تقیہ نقیہ حضرت عاتکہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو اسی معنیٰ پر عمل طور سے متنبہ کر کے حاضری مسجد کریم مدینہ طیبہ سے باز رکھا ان پاک بی بی کو

مسجد کریم سے عشق تھا پہلے امیرالمومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نکاح میں آئیں قبلِ نکاح (انھوں نے) امیرالمومنین سے شرط کرالی کہ مجھے مسجد سے نہ روکیں اس زمانۂ خیر میں عورتوں کو ممانعت قطعی جزئی نہ تھی جس کے سبب بیبیوں سے حاضری مسجد اور گاہ گاہ زیارت بعض مزارات بھی منقول۔ غرض اس وجہ سے امیرالمومنین نے ان کی شرط قبول فرمالی پھر بھی چاہتے یہی تھے کہ یہ مسجد نہ جائیں۔ یہ کہتیں آپ منع فرمادیں میں نہ جاؤں گی امیرالمومنین بہ پابندی شرط منع نہ فرماتے امیرالمومنین کے بعد حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نکاح ہوا منع فرماتے وہ نہ مانتیں ایک روز انھوں نے یہ تدبیر کی کہ عشاء کے وقت اندھیری رات میں ان کے جانے سے پہلے راہ میں کسی دروازے میں چھپ رہے جب یہ آئیں اس دروازے سے آگے بڑھی تھیں کہ انھوں نے نکل کر پیچھے سے ان کے سر مبارک پر ہاتھ مارا اور چھپ رہے۔ حضرت عائشہ نے کہا۔ انا للہ فنسد الناس۔ (انا للہ لوگوں میں فساد آگیا)

یہ فرما کر مکان کو واپس آئیں اور پھر جنازہ ہی نکلا۔ تو حضرت زبیر رضی اللہ عنہ نے انھیں یہ تنبیہ کی کہ عورت کیسی ہی صالحہ ہو اس کی طرف سے اندیشہ نہ سہی فاسق مردوں کی طرف سے اس پر خوف کا کیا علاج۔

اب یہ سب کو ایک پھانسی پر لٹکانا ہوا یا مقدس پاک دامنوں کی عزت کی شریروں کے شر سے بچانا۔ ہمارے ائمہ نے دونوں علتیں ارشاد فرمائیں ارشاد ہدایہ۔ لحافیہ من خوف الفتنہ۔ (یہ ممانعت خوف فتنہ کے سبب ہے دونوں کو شامل ہے عورت سے خوف ہو یا عورت پر خو ہو۔ (خلاصہ جمل النور صفحہ ۳۵)...... اس کے بعد ا حضرت نے مسجد و جماعت میں شرکت اور قبر پر جانے مخالفت پر دونوں علتوں نصوصِ متعدد، کتب فقہ سے فرمائی پھر کتب علماء سے ان مقامات کو شمار کرایا جن عورت کو جانے کی اجازت ہے اور نتیجہ کے طور پر ارشا فرمایا کہ ان میں قبور و مساجد کی اجازت کہیں نہیں بلکہ صا فرمادیا کہ ان کے سوا میں اجازت نہیں اس کی تفصیل ا حضرت کے رسالہ مروج النجا لخروج النس (۱۳۱۵ھ) میں ہے۔ پھر اعلیٰ حضرت نے علماء کے اقوا ممانعت و جواز کے درمیان مختلف انداز سے تطبیق فر ہے جن کا نقل کرنا باعث تطویل ہے جن کو تفصیل مطلوب ہو اصل کتاب "جمل النور" ملاحظہ کریں۔ ا بیانات سے بہر حال یہ بات واضح ہوگئی کہ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی قدس سرہ العزیز نے کسی طرح عورتوں ک زیارت قبور کے لئے نکلنے کی اجازت نہیں دی ہے بلک بعض جن عبارات فقہیہ سے جواز کا پہلو بظاہر نکلتا تھا ا کا ایسا مطلب بیان کیا ہے کہ جواز کے سارے راستے مسدو ہو گئے ہیں۔

اعلیٰ حضرت قدس سرہ کی اس شدید ممانعت اور ا بدعات قبیحہ کے خلاف اس قلمی جہاد کے باوجود بعض لوگوں کا یہ کہنا کہ اعلیٰ حضرت بدعات قبور کے موجد ہیں کس درجہ مضحکہ خیز اور کیسا صریح جھوٹ ہے اور

جھوٹ زیادہ تر انھیں لوگوں میں بولا جاتا ہے جو براہ راست اعلیٰ حضرت کی کتب کا مطالعہ نہیں رکھتے۔

آج کے بعض سجادہ نشینوں اور مجاورین قبور پر بھی افسوس ہے کہ سنی حنفی ہوتے ہوتے اور علماء کرام وائمہ عظام کی تصریحات کے باوجود مزارات پر عورتوں کی آمد ورفت کو روکنے کا معقول انتظام نہیں کرتے بلکہ بعض تو اس کوشش میں رہتے ہیں کہ عورتوں کی زیادہ سے زیادہ آمد ہو تاکہ ان سے ان کی آمدنی بڑھے۔ ایک مجاور صاحب سے کہا گیا کہ آپ ان عورتوں کو روکتے کیوں نہیں، فرمایا انھیں اسے تو آمدنی ہوتی ہے مرد کیا دیتے ہیں۔ غرض اولیاء کے مزارات کو محض منفعت کا ذریعہ بنالیا گیا ہے اور اس کے لئے عورتوں کو آلۂ کار۔ العیاذ باللہ تعالیٰ۔

گر ہمیں مقبرہ ہمیں مجاور۔۔ کار مرداں تمام خواہد شد

## خیر مقدم مجدد مائۃ حاضرہ

غالباً مسلمانان الٰہ آباد کے لئے یہ پہلا اہم اور موقع ہے کہ عزالاسلام حجۃ الملۃ والدین سند العلماء تاج الفضلاء اعلیٰ حضرت جناب مولانا احمد رضا خاں صاحب بریلوی مجدد مائۃ حاضرہ کی تشریف آوری کا مژدہ فرحت افزا دے رہے ہیں۔ ۲۰ اپریل یوم پنجشنبہ کو ۶ بجے صبح قبلہ و کعبہ والد ماجد جناب مولانا حکیم سید شاہ نذیر احمد صاحب مدظلہ العالی استقبال کے لئے ریلوے اسٹیشن پر تشریف لیجائینگے۔ اسی وقت جناب مولانا ممدوح مزار پر انوار جد امجد جناب حضرت سید شاہ محمد بشیر رحمۃ اللہ علیہ پر بغرض فاتحہ خوانی و ادائے رسم تعزیت تشریف لائینگے۔ اور بعد تناول ما حضر دس بجے دن کو ڈیرہ دون میل سے عازم بریلی ہونگے۔ ایسے مقدس یگانہ روزگار بزرگ کی زیارت مغتنمات سے ہے لہذا مسلمانوں کو ۶ بجے صبح اسٹیشن پر آنا چاہئے بعد دس بجے دن تک دائرہ شاہ محمد اجمل قدس سرہ العزیز میں زیارت ہو سکتی ہے۔

المعلن

(حافظ) شاہ سید احمد عفی عنہ۔ داماد سجادہ نشین حضرت مولانا سید شاہ محمد بشیر رحمۃ اللہ علیہ۔ صاحب سجادہ اجملیہ دائرہ شاہ اجمل الٰہ آباد

# امام احمد رضا کا مقیاسِ ذہانت

از:- ڈاکٹر محمد مالک (ایم،بی،بی،ایس-ڈیرہ غازی خان)

نفسیات (Psychology) وہ سائنسی علم ہے جو شعوری یالاشعوری اعمال کا مطالعہ کرتا ہے- مختلف ماہرین نفسیات نے مختلف انداز میں نفسیات پر بحث کی ہے- لیکن ایک بات مشترک ہے کہ نفسیات انسان کے شعور، ذہن، کردار اور اعمال کے مطالعہ کا علم ہے یا یوں کہیئے کہ نفسیات وہ علم ہے جس کے ذریعے انسان اپنی ذات کو پہچان سکتا ہے- اپنی ذہنی استعداد کا اندازہ کر سکتا ہے- اپنے کردار و عمل کا جائزہ لیتا ہے اسلئے زندگی میں ہر قدم پر علم نفسیات ہماری راہنمائی کرتا ہے- بلکہ صوفیائے کرام فرماتے ہیں-

من عرف نفسہ فقد عرف ربہ

ترجمہ:- جس نے اپنے آپ کو پہچانا اس نے اپنے رب کو پہچان لیا-

ماہرین نفسیات کے بقول اپنے آپکو پہچانتے کیلئے ذہانت کی ضرورت ہے-

ذہانت کیا ہے؟ ("What is Intelligence?")

پنٹر کہتا ہے کہ ذہانت وہ قابلیت ہے جس کی مدد سے انسان زندگی کے تمام مواقع کا کامیابی سے سامنا کر سکتا ہے-

ٹیلیفورڈ کہتا ہے کہ ذہانت وہ شئے ہے جسکی پیمائش ذہنی آزمائش کے ذریعے کی جاتی ہے-

بینے (Binet) کہتا ہے کہ ذہانت سے مراد وہ قابلیت ہے جسکی مدد سے- بہتر فیصلہ کیا جاسکتا ہے اسے- بہتر طور پر سمجھا جاسکتا ہے اور- بہتر طریقے سے استدلال کیا جاسکتا ہے-

# ذہانت کی پیمائش
# (Measurement of Intelligence)

نفسیات کے بتدریج ارتقاء کے بعد ماہرین نے ذہانت کی پیمائش کیلئے بھی تحقیق شروع کی اور آزمائشوں (Tests) کے وہ طریقے بھی دریافت کیئے جن کے ذریعے سانی ذہانت کی پیمائش ممکن ہوسکے۔ ان آزمائشوں کے یعے اب شرح ذہانت معلوم کرنا ممکن ہوگیا ہے۔ جسے م طور پر مقیاس ذہانت / ذہانت نسبتی / آئی۔کیو (Intelligence Qustient) نفسیات دو قدرے لف علوم کا آمیزہ ہے۔

فلسفہ:۔ (Philosophy) جس نے اس کو بہت سے ابتدائی مسائل فراہم کیئے اور

علم الاعضاء:۔ (Physiology) جس نے اس کیلئے بہت سے ابتدائی طریق کار تجویز کیئے۔

فلاسفرز نے ہمیشہ ذہن کی ادراکی قوت میں دلچسپی لی یعنی وہ قوتیں جو ذہنی جستجو سے تعلق رکھتی ہیں، فکر و اک کا شعور عطا کرتی ہیں۔

ابتداء میں ماہرینِ علم الاعضاء کا خیال تھا کہ شاید دماغ یا م کی بناوٹ میں کوئی ایسی بات ہوتی ہے جو ذہنی قابلیت کی کمی یا بیشی کا سبب ہے۔ لہذا بے حد ذہین (Genius) اور کند ذہن (Mentally Retarded) افراد کے دماغ کو تول اور چیڑ پھاڑ کر تجزیہ اور تحقیق کی گئی لیکن کوئی کار آمد نتیجہ برآمد نہ ہوسکا۔ بالآخر ۱۹۰۵ء میں فرانس کے ماہر نفسیات بینے (Binet) [1] نے اس مسئلے کا درست اور قابل فہم جواب پیش کیا اور کہا کہ ذہنی قابلیت و صلاحیت کی پیمائش ذہنی آزمائش کے ذریعہ کی جاسکتی ہے۔

۱۹۰۸ء میں بینے (Binet) نے اپنے پیشکردہ ٹسٹ میں اصلاح کی اور بعد میں ان آزمائشوں کو عمر کے لحاظ سے ترتیب کیا۔ اس طریقہ کار کے ذریعے ذہنی عمر (Mental Age) کی اصطلاح نے جنم لیا۔

# ذہنی عمر
# (Mental Age)

ذہنی عمر سے مراد وہ عمر ہے جس کا تعین آزمائش میں کامیابی کے لحاظ سے کیا جاتا ہے مثلاً ۴ سال کی عمر کا بچہ اپنی عمر کیلئے تیار کردہ سوالنامہ کے صحیح جوابات دیدے تو اس کی ذہنی عمر ۴ سال ہے۔ اگر وہ بچہ جواب نہ دے سکے تو اس کی ذہنی عمر کم سمجھی جائیگی۔ ہاں اگر ایک بچہ ذہین ہے تو اس کی ذہنی عمر (Mental Age) طبعی عمر (Chronological Age) سے زیادہ ہوسکتی ہے۔ مثلاً ایک ۵ سال کی عمر کا بچہ ۸ سال کی عمر کے بچے کیلئے بنائے ہوئے ٹسٹ میں کامیاب ہوجاتا ہے تو اس کی جسمانی عمر تو ۵ سال ہے مگر ذہنی عمر ۸ سال ہوگی۔ اس میں بہر کیف اضافی ٹسٹ پاس کرلینے کی گنجائش ہوتی ہے۔ مثال

کے طور پر ایک بچہ ۸ سالہ گریڈ کے پورے اور ۹ سالہ گریڈ کے آدھے سوالات حل کر لیتا ہے تو اس کی ذہنی عمر ساڑھے آٹھ سال ہوگی۔ اسی طرح اگر ایک ۱۰ سال کی عمر کا بچہ ۸ سالہ ٹسٹ میں کامیاب ہوجاتا ہے تو اس کی ذہنی عمر ۸ سال ہوگی۔

ذہنی برتری (Mental Superiority) یا کم تری کے اظہار کا یہ طریقہ کئی وجوہ کی بنا پر بہتر نہیں ہے۔ مثلاً ۶ سالہ بچے کا ذہنی اعتبار سے ترقی یافتہ (Advanced) ہونا شاذو نادر ہی ہوتا ہے۔ پچاس ہزار میں سے بمشکل ایک بچہ اتنی غیر معمولی اور اعلیٰ ذہانت کا مالک ہوسکتا ہے۔ لیکن ۱۳ یا ۱۴ سال کی عمر کے بچے کا ۶ سالہ ترقی یافتہ ہونا ایک غیر معمولی بات ہے۔ اس طرح ایک زیادہ واضح پیمانے کی ضرورت ہے۔ تجربات کے بعد یہ بات سامنے آئی ہے کہ اگر بار بار بچوں کی ذہانت کی پیمائش کی جائے تو عمر میں اضافہ کے ساتھ ساتھ ذہنی عمر (Mental Age) کی ترقی یا تنزلی میں اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ جو بچہ ۶ سال کی عمر میں ذہنی عمر کے اعتبار سے ۶ سال برتر ہے تو ۸ سال کی عمر میں نسبتاً ۸ برس برتر ہوگا۔ اس طرح جو چیز مسلسل باقی رہتی ہے وہ طبعی عمر پر ذہنی عمر کا تناسب ہے، فرق نہیں اور یہی وہ تناسب ہے جسے اصطلاحاً مقیاس ذہانت (I.Q) کہتے ہیں۔

مقیاس ذہانت (Intelligence Qutient "I.Q") معلوم کرنیکا فارمولا۔

سٹین فورڈ بینے ٹسٹ (Stan Ford Binet Test) کے مطابق (I.Q) معلوم کرنیکا فارمولا یوں ہے کہ بچے کی ذہنی عمر کو طبعی عمر سے تقسیم کر کے ۱۰۰ سے ضرب دیا جائے تو اس بچے کا (I.Q) معلوم ہوجائیگا۔

آئی۔کیو = ذہنی عمر / طبعی عمر x ۱۰۰

یا

IQ = Mentl Age (MA) / Chronological Age (CA) x 100

فرض کیجئے کہ بچے کی طبعی عمر ۵ سال اور ذہنی عمر ۷ سال ہے تو فارمولے کی رو سے

IQ = MA / CA x 100 = 7 / 5 x 100 = 140

تو آئی۔کیو ۱۴۰ ہوگا۔

اس کر برعکس اگر بچے کی طبعی عمر ۱۲ سال ہو اور ذہنی عمر ۸ سال ہو تو فارمولے کی رو سے

IQ = MA / CA x 100 = 8 / 12 x 100 = 67

تو آئی۔کیو ۶۷ ہوگا۔

ماہرین نفسیات کے مطابق آئی۔کیو ۱۴۰ یا اس سے زیادہ غیر معمولی ذہانت (Gifted) کے زمرے میں آتا ہے۔ اور آئی۔کیو ۷۰ (Border Line) کو ظاہر کرتا ہے۔ جبکہ آئی۔کیو ۷۰ سے کم ذہنی کمی (Mental Retardation) کا پتہ دیتا ہے۔ اور آئی۔کیو ۱۰۰ اوسط ذہانت کا سکور ہے۔

الغرض انفرادی طور پر I.Q. معلوم کرلینے سے شعبہ

کے انتخاب میں مدد ملتی ہے لیکن اس کیلئے لازم ہے کہ ذہانت کی پیمائش کی کسوٹی کا استعمال صحیح طور پر کیا جائے۔ آج کے ترقی یافتہ دور میں I.Q. نفسیاتی آزمائشوں میں سب سے زیادہ مقبول اور اہمیت کا حامل ہے۔ اور زندگی کے ہر شعبہ میں اس کے ذریعے راہنمائی حاصل کی جاسکتی ہے۔

آئی۔کیو سکور (I.Q. SCORE)

(آئی۔کیو رینج صفر تا دو سو)

سٹین فورڈ بینے ٹسٹ کے مطابق I.Q. سکور کی درجہ بندی (Classification) یوں ہے:

| I.Q. Range | Approx % of Population | Classification |
|---|---|---|
| 140 and Above | 1.3 | Gifted |
| 130 ----- 139 | 3.1 | Superior |
| 120 ----- 129 | 8.2 | |
| 110 ----- 119 | 18.1 | High Average |
| 90 ----- 109 | 46.5 | Average |
| 80 ----- 89 | 14.5 | Low Average |
| 70 ----- 79 | 5.6 | Borderline |
| Below 70 | 2.6 | Mentally Retarded (MR)2 |

# ذہانت کا تعین
# (Assessing Intelligence)

ذہانت کی حقیقت اور تشکیل کیلئے مختلف ماہرین نفسیات نے مختلف نظریات پیش کیئے اور یہ نظریات (Theories) اپنی نوعیت کے تھے۔ یہاں پر صرف ان نظریات کے نام تحریر کیئے جاتے ہیں۔

(A) Factor Theories of Intelligence:
- (i) G-Factor Theory
- (ii) Multi factor Theories
- (iii) Hierarachial Theory

(B) Process Oriented Theories of Intelligence:
- (i) Piagets Theory
- (ii) Bruner's Theory

(iii) Information Processing Theory

# ذہنی آزمائش
# (Intelligence Tests)

یوں تو ذہنی آزمائش کے کئی ایک ٹسٹ موجود ہیں لیکن مشہور ٹسٹ درج ذیل ہیں۔

۱۔ سٹین فورڈ بینے ذہانت کا سکیل (Stanford Binet Intelligence Scale)

# ویشلر ٹسٹ
# (Wechsler Tests)

○ -(سٹین فورڈ بینے ذہانت کا سکیل)۔ اس ٹسٹ کو بینے اور سائمن نے مل کر عمر کے لحاظ سے ترتیب دیا۔ ۱۹۱۲۔ میں ولیم سٹرن (William Stern) نے ذہنی عمر اور طبعی عمر کے تناسب کا نظریہ پیش کیا۔ بعد میں ٹرمن (Terman) نے اس آزمائش میں نظر ثانی کی اور اسے تین ہزار بچوں پر آزمایا اور نتیجہ یہ اخذ کیا کہ

(i) -۱۳ سال کی عمر تک طبعی اور ذہنی عمر میں ایک خاص نسبت ہے جو بعد میں قائم نہیں رہتی۔

(ii) ذہنی عمر بمقابلہ طبعی عمر کم بڑھتی ہے اور ۱۸ سال کی عمر کے بعد ذہنی عمر نہیں بڑھتی۔ اور عموماً مستقل رہتی ہے۔ گرچہ طبعی عمر بڑھتی رہتی ہے۔

۱۹۳۷۔ میں ٹرمن (Terman) اور ماڈاے میرل (Maud A Merril) نے مزید اصلاح کی اور اسے نئی شکل میں پیش کیا جس میں ۲ سال سے ابتدا کی گئی۔

اسی طرح ۱۹۶۰۔ میں دوبارہ نظر ثانی ہوئی۔ نمبر لگانے کا طریقہ بدل دیا گیا اور شماریاتی طریقہ استعمال کیا گیا۔

○ - ویشلر آزمائشیں۔ (Wechsler Tests)۔ ویشلر نے لفظی اور کارکردگی آزمائشوں کو اکٹھے کیا اور اسطرح ترتیب دیا کہ بڑوں اور بچوں کیلئے الگ الگ آزمائشیں بنائیں۔ جن کے یہاں پر صرف نام تحریر کیئے جاتے ہیں

(i) -ویشلری پیمانہ ذہانت بلغان Wechsler Adult Intelligence Scale (W.A.I.S)

(ii) ویشلری پیمانہ ذہانت بچگاں Wechsler Intelligence Scale for Children (W.I.S.C)

(iii) ویشلری ما قبل مدرسہ اور ابتدائی پیمانہ ذہانت Wechsler Pre-School and Primary Scale of Intelligence (W.P.P.S.I)

آجکل یہ آزمائشیں ایک اور طریقہ پر مستعمل ہیں۔ جو کہ I.Q. Deviation کہلاتا ہے۔ یہ ایک قسم کا سٹینڈرڈ سکور ہے یعنی ایسا I.Q جو Standard Deviation Units کی شکل میں ظاہر کیا جاتا ہے۔ مثلاً ویشلر ٹسٹ تین مختلف Deviation I.Q کا پتہ دیتا ہے۔

(a) Verbal Sub-Tests

(b) Performance Sub-Tests

(c) Full Scale I.Q.

اس طریقۂ کار کو فارمولے کی روشنی میں یوں ظاہر کیا جاتا ہے۔

Standard Score = x-m/sd

جبکہ ایکس (x) انفرادی سکور (Individual Score) ہے۔ m سے مراد اوسط (mean) ہے۔ اور SD سے مراد معیاری انحراف (Standard Deviation) ہے۔ واضح رہے کہ ماہرین شرح ذہانت صرف ایک ٹسٹ سے نہیں نکالتے بلکہ ایک ٹسٹ سیریز کے ذریعے معلوم کرتے ہیں۔ ایک سیریز میں عموماً ۸ ٹسٹ ہوتے ہیں اور ہر ٹسٹ میں ۴۰ سوال، تمام ٹسٹ کے حاصل کردہ نمبروں کا اوسط نکالنے کے بعد ایک خاص جدول (Table) کے ذریعے شرح ذہانت معلوم کی جاتی ہے اور یوں وہبی بچے (Mentally Gifted) کا I.Q. سکور سامنے آتا ہے۔

## وھبی بچے
## (Mentally Gifted/ Gifted Children)

مقیاس ذہانت چارٹ (I.Q Score) سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ Extremes of Intelligence میں جس طرح ایک طرف ذہنی کم عمر والے بچے ہوتے ہیں تو اسی طرح دوسری طرح وھبی بچوں کی نشاندہی کی گئی ہے۔ میرا موضوع سخن انتہائی ذہین و فطین (وھبی) بچوں کی خصوصیات اور امت مسلم میں ایک عظیم مسلم سکالر کی مثال، محفوظ ریکارڈ کی روشنی میں پیش کرنا ہے۔ تاریخ میں کئی شخصیتوں کے نام سنہری حروف میں لکھے گئے ہیں۔ چند شہرۂ آفاق ہستیوں کے بچپن کے ریکارڈ محفوظ ہیں۔ ان سے ان کی اعلیٰ ذہانت و فطانت کا اندازہ ہوسکتا ہے۔ تو آئیے ماہرین نفسیات نے تجربات و مشاہدات کے بعد جو اعداد و شمار (Bio-data) پیش کیئے ہیں اس کی روشنی میں چند خصوصیات کا جائزہ لیتے ہیں۔

۱۔ یہ بچے مضبوط کردار کے مالک ہوتے ہیں۔

۲۔ ایسا بچہ دس لاکھ میں ایک ہوتا ہے۔

۳۔ یہ بچے مستقل مزاج ہوتے ہیں اور ان کے تخلیقی کام لائق تحسین ہوتے ہیں

۴۔ یہ بچے اپنے ہمجولیوں (Peer Group) میں ہم آہنگ Adjust نہیں ہو پاتے۔ کیونکہ ان کی ذہنی عمر کا معیار جسمانی عمر کے مقابلے میں کہیں بلند ہوتا ہے۔

۵۔ یہ بچے اپنے ہم عمر بچوں اور اساتذہ کی نگاہ میں انتہائی منفرد ہوتے ہیں۔ چنانچہ مارگن سائیکالوجی (Morgan Psychology) صفحہ 539 پر لکھا ہے کہ حیرت انگیز I.Q. سکور والے بچے اپنے ہم عمر بچوں اور اساتذہ کی نگاہ میں Misfit اور Mis understood ہوتے ہیں کیونکہ ان کا I.Q پختہ عمر کے لوگوں کے معیار پر ہوتا ہے۔ اسلئے اکثر اس ماحول میں Adjust ہوجاتے ہیں۔

۶۔ ایسے بچے اکثر اعلیٰ تعلیم یافتہ گھرانوں سے تعلق

رکھتے ہیں چنانچہ Robert E.Silverman Psychology (فورتھ ایڈیشن) صفحہ 231 پر لکھا ہے۔ کہ "وھبی" (Gifted) بچوں کے والدین عام بچوں کے والدین سے زیادہ تعلیم یافتہ تھے۔

۷۔ ماہر نفسیات لیتا۔ایس ہالنگ ورتھ (Leta S Holling Worth) ۱۸۸۶۔۱۹۳۹ نے ۱۳ بچوں کا مطالعہ کیا جن کا I.Q ۱۸۰ یا اس سے زیادہ تھا۔ اس کا کہنا ہے کہ ایسا بچہ دس لاکھ میں ایک ہوتا ہے۔ اسی طرح دوسرے ماہرین نفسیات مثلاً ایل۔ایم ٹرمین وغیرہ نے بھی وھبی بچوں کی خصوصیات پر روشنی ڈالی ہے۔ الغرض یہ بات ثابت ہوجاتی ہے۔ کہ وھبی بچہ کی ذہنی عمر طبعی عمر سے کہیں زیادہ ہوتی ہے۔ اسلیئے بچپن میں اس سے میحرا لعقول کام سرزد ہوتے رہتے ہیں۔

ماہرینِ نفسیات نے لکھا ہے کہ جان سٹورٹ مل (John Staurt Mill) کے ریکارڈ سے پتہ چلتا ہے کہ مل ۳ سال کی عمر میں پڑھ لیتا تھا اور اس لحاظ سے اس کا I.Q. ۲۰۰ ہوا۔

L.M.Terman کہتا ہے کہ تین سو مشہور آدمیوں کی زندگیوں کا مطالعہ ۳ ماہرین نفسیات نے کیا۔ اور جہاں کہیں ریکارڈ تسلی بخش نکلا اور ماہرین کا اتفاق ہوگیا وہاں I.Q. معین ہوگیا[۳] ان ماہرین کا کہنا ہے کہ ان مشہور ہستیوں کا I.Q. کافی اونچا تھا۔

گوئٹے جس نے ۸ سال کی عمر میں لاطینی میں شعر کہنا شروع کیا بچپن میں اس کا I.Q ۱۸۵ تھا، جوانی میں I.Q ۲۰۰ تھا۔

ریاضی دان پاسکل (Pascal) کا I.Q ۱۸۰

فرانسی ادیب والٹیر (Voltaire) کا I.Q ۱۷۵

امریکہ کے چھٹے پریذیڈنٹ جان قونسی ایڈمز (John Quincy Adams) کا I.Q ۱۶۵ تھا۔

I.Q کے بارے میں محققین (Researchers) اور ماہرین (Educators) کی تحقیقات کے مطابق:

فلاسفرز کا I.Q ۱۷۰

شاعروں کا اور ناول نویسوں کا I.Q ۱۶۰

سائنسدانوں کا I.Q ۱۵۵ ہوتا ہے۔

الحمدللہ میں مسلم مفکرین میں سے ایک ایسی ہستی کا محفوظ ریکارڈ پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔ جو بیک وقت فلاسفر، سائنسدان، شاعر اور ادیب، مدبر سیاستدان، قائدِ سوادِ اعظم، مجددِ اسلام، مترجم، مفسر، محدث، مفتی، فقیہہ، عظیم ماہرِ تعلیم، عظیم ماہر نفسیات، ماہر اقتصادیات، عظیم ریاضی دان، عظیم ماہر فلکیات، اور بے مثال شیخِ طریقت، الغرض جامع العلوم شخصیت ہے۔ جس سے اس مفکر اسلام کی خداداد ذہانت اور ایک ریکارڈ I.Q کا بخوبی اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ اس شہرۂ آفاق ہستی کا اسم گرامی امام احمد رضا خان بریلوی رحمتہ اللہ علیہ ہے۔

یہاں یہ بات بھی واضح کرتا چلوں کہ علمی دنیا میں امام موصوف سے تقریباً پوری دنیا نے استفادہ کیا۔ بالخصوص ہند و پاک کے علاوہ براعظم ایشیا، براعظم افریقہ، براعظم امریکہ اور حرمین شریفین کے مفتیانِ مذاہبِ اربعہ شامل

ہیں۔

امام احمد رضا فتاویٰ رضویہ جلد چہارم ص ۱۴۹ پر رقمطراز ہیں:

"فقیر کے یہاں علاوہ دیگر مشاغلِ کثیرہ دینیہ کے کارِ فتویٰ اس درجہ وافر ہے کہ دس مفتیوں کے کام سے زائد ہے۔ شہر و دیگر بلا دو امصار، جملہ اقطار ہندوستان و بنگال، پنجاب، ملیبار و برہما وارکان، چین، غزنی وامریکہ وافریقہ حتیٰ کہ سرکار حرمین محترمین سے استفتاء آتے ہیں اور ایک وقت میں پانچ پانچ سو جمع ہوجاتے ہیں۔"

## (Gifted) آئی۔کیو۔I.Q. کی عظیم مثال:۔

اب تک ملکی و غیر ملکی ماہرین نفسیات کی کم و بیش جتنی کتب منظر عام پر ہیں ان میں اعلیٰ ذہانت کو پیش کرتے ہوئے غیر مسلم شخصیت کا نام اور ان کا آئی۔کیو (I.Q) پیش کیا گیا ہے۔ جبکہ مسلمان قاری کے دل میں مسلم مفکرین کے اعلیٰ I.Q کے بارے میں تجسس ہی رہا ہے۔ امید واثق ہے کہ میں ذہانت اور مقیاس ذہانت (I.Q) محفوظ ریکارڈ کی روشنی میں جامعیت کے ساتھ ابتداء کر رہا ہوں جو محققین و ماہرین نفسیات کیلئے دعوتِ فکر ہے اور اقبال کے شاہین کیلئے قابل فخر بھی۔ تو آیئے ایک بین الاقوامی مسلم سکالر اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی حیرت ذہانت اور بے مثال I.Q کا محفوظ ریکارڈ کی روشنی میں جائزہ لیتے ہیں۔

امام احمد رضا بریلوی علیہ الرحمہ کی بے مثال ذہانت اور بے نظیر حافظے کے کمالات اتنے ہیں کہ انہیں بیان کرنے کیلئے دفتر چاہیے۔ یہاں پر صرف چند واقعات پر اکتفا کیا جاتا ہے۔

## تعلیم و تربیت:۔

ولادت:۔ امام احمد رضا خان کی ولادت ۱۰ شوال مکرم ۱۲۷۲ھ بمطابق ۱۴ جون ۱۸۵۶۔ میں ہندوستان کے شہر بریلی (یو۔پی) میں ہوئی۔ والدین کی کمالِ شفقت اور اعلیٰ تعلیم و تربیت سے مستفید ہوتے۔

رسم بسم اللہ خوانی، فراستِ ایمانی:۔ امام احمد رضا خان کی بسم اللہ خوانی اور دینی تعلیم کا آغاز ڈھائی سال کی عمر میں ہوا۔ چنانچہ ڈاکٹر حسن رضا اعظمی اپنے پی۔ایچ۔ڈی مقالہ (فقیہہ اسلام) کے صفحہ ۱۶۰ پر یوں رقمطراز ہیں [۴]

"رواج کے مطابق امام احمد رضا کے جد امجد اور والدِ محترم [۵] نے ۱۲۷۵ھ کے اوائل میں بسم اللہ خوانی کی محفل سجائی اور اعلیٰ حضرت کا مکتب کرایا"۔

امام احمد کا رضا کا بچپن پاکیزگی اور ذہانت و ذکاوت میں ضرب المثل تھا۔ آپ عہدِ طفلی میں بھی یکتائے روزگار تھے۔

بسم اللہ خوانی کا عجیب واقعہ۔ بسم اللہ خوانی کے وقت عجیب واقعہ پیش آیا۔ مناسب خیال کرتا ہوں کہ یہ واقعہ مسلم یونیورسٹی علیگڑھ کے صدر شعبۂ عربی اور ڈین فیکلٹی آف آرٹس پروفیسر ڈاکٹر مختارالدین احمد آرزو کی زبانی پیش کیا جاتے۔ ڈاکٹر صاحب لکھتے ہیں۔

دو استاد صاحب نے بسم اللہ کے بعد الف، با، تا، ثا جسطرح پڑھایا جاتا ہے پڑھایا۔ آپ پڑھتے رہے لیکن جب لام الف کی نوبت آئی تو آپ خاموش رہے۔ اُستاد صاحب نے دوبارہ کہا، کہو میاں لام الف۔ آپ خاموش رہے۔ پھر فرمایا یہ دونوں تو پڑھ چکے ہیں۔ ل بھی اور الف بھی۔ اب یہ دوبارہ کیوں؟ اسوقت آپ کے جد امجد علامہ رضا علی خان موجود تھے۔ فرمایا بیٹا! استاد کا کہا مانو۔ جو کہتے ہیں پڑھو آپ نے جد امجد کے حکم کی تعمیل فرمائی مگر ان کے چہرے کو تجسس کی نظر سے دیکھا۔ وہ فراست سے سمجھ گئے۔ فرمایا بیٹا۔ تمہارا خیال درست ہے۔ اور سمجھنا بجا ہے کہ حروف "مفردہ" میں ایک "مرکب" لفظ کیسے آیا۔ مگر بات یہ ہے کہ شروع میں تم نے جو الف پڑھا ہے وہ دراصل ہمزہ ہے۔ اور یہ درحقیقت الف ہے۔ لیکن الف ہمیشہ ساکن ہوتا ہے۔ اور ساکن کیساتھ ابتدا ناممکن ہے۔ اسلئے ایک حرف یعنی لام اول میں لاکر اس کا تلفظ بنانا مقصود ہے۔ امام احمد رضا نے فرمایا تو کوئی ایک حرف ملا دینا کافی تھا لام کی کیا خصوصیت ہے۔ با۔ دال۔ سین بھی اول میں لاسکتے تھے۔ جد امجد نے نہایت محبت و جوش میں گلے لگایا۔ دل سے دعائیں دیں اور پھر اسکی توجیہہ ارشاد فرمائی"۔

آپ کے محفوظ ریکارڈ سے یہ بات سامنے آئی ہے کہ آپ بچپن میں کتاب کو ایک چوتھائی پڑھکر باقی ساری کتاب خود پڑھ لیتے اور جو ایک مرتبہ پڑھ لیا وہ ازبر ہوجاتا تھا امام احمد رضا خان بریلوی ابتدائی تعلیم کا ذکر کرتے ہوتے خود فرماتے ہیں:

"میرے استاد جن سے میں ابتدائی کتب پڑھتا تھا جب مجھے سبق پڑھا دیا کرتے ایک دو مرتبہ میں دیکھکر کتاب بند کر دیتا۔ جب سبق سنتے تو حرف بہ حرف، لفظ بہ لفظ سنا دیتا۔ روزانہ یہ حالت دیکھکر سخت تعجب کرتے۔ ایک دن مجھ سے فرمانے لگے :

"احمد میاں تم یہ تو کہو تم آدمی ہویا جن۔ مجھ کو پڑھاتے دیر لگتی ہے مگر تم کو یاد کرتے دیر نہیں لگتی۔ امام احمد رضا نے فرمایا۔ خدا کا شکر ہے کہ میں انسان ہی ہوں۔ بس اللہ تعالیٰ کا فضل و کرم شامل حال ہے"۔

## عہد طفلی کا حیرت انگیز واقعہ

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی رحمتہ اللہ علیہ نے علمی اور روحانی ماحول میں آنکھ کھولی۔ بچپن بڑے نازونعم میں گزرا۔ والدین کی کمالِ شفقت، بہترین تعلیم و تربیت اور فیوض و برکات سے مستفیض ہوتے۔ فطری طور پر

ذہین تھے اور حافظہ بلا کا قوی تھا۔ حقیقت یہ ہے کہ امام احمد رضا کا عہد طفلی بھی طہارتِ نفس، اتباع قرآن و سنت، پاکیزہ اخلاق اور حسنِ سیرت کے اوصاف سے مزین تھا۔ واقعہ یوں ہے: تقریباً ساڑھے تین سال کی عمر تھی، ایک نیچا کرتہ پہنے ہوئے اپنے گھر سے باہر نکلے تھے کہ ایک گاڑی میں کچھ طوائفیں بیٹھی ہوئی کسی رئیس کے ہاں گانے بجانے جارہی تھیں۔ ان کا سامنا ہوتے ہی فوراً اپنے کرتے کا دامن اٹھا کر آنکھوں پر رکھ لیا۔ طوائفیں ہنسنے لگیں۔ ان میں سے ایک بولی واہ صاحبزادے، آنکھوں کو چھپالیا اور ستر کھول دیا۔ امام احمد رضا نے برجستہ ایسا نفیس اور سائنٹیفک جواب عہدِ طفلی میں دیا کہ بڑے بڑے ماہرینِ نفسیات سر دھنتے رہ جائیں۔ آپ فرماتے ہیں:

"جب نظر بہکتی ہے تب دل بہکتا ہے اور جب دل بہکتا ہے تو ستر بہکتا ہے"۔ یہ جواب سن کر وہ طوائفیں سکتے میں آگئیں کہ یہ کوئی 1/2 3 سال کا بچہ ہے یا ۶۰ سال کا ماہر نفسیات بول رہا ہے۔

تبصرہ:۔ پچھلے صفحات میں ہم نے نفسیات کے حوالے سے ذہنی عمر (Mental Age) اور مقیاسِ ذہانت (I.Q) پر تفصیلاً بحث کی ہے اور I.Q کا فارمولا بھی پیش کیا ہے۔ اس فارمولے کی روشنی میں ہم مفکر اسلام امام احمد رضا خان بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کے ان جامع الفاظ کا جائزہ لیتے ہیں جس سے ان کا ایک ریکارڈ I.Q ثابت ہوتا ہے۔

آئی۔کیو = ذہنی عمر / طبعی عمر x ۱۰۰

I.Q = Mental Age/Chronological Age x 100

اس فارمولے کی روشنی میں وہبی بچے (Mentally Gifted) کا آئی۔کیو چونکہ بلند ہوتا ہے اور یہ اس کی ذہنی عمر (Mental Age) کی نشاندہی کرتا ہے یعنی اگر طبعی عمر کم ہو تو ذہنی عمر کا معیار باشعور شخص کی سوچ کے معیار کو ثابت کرتا ہے۔ لہٰذا امام احمد رضا کا کم سنی میں یہ جواب اعلیٰ ذہانت و فطانت اور یونیک (Unique) I.Q کی بہترین مثال ہے جسے نفسیات کی کتب میں جگہ دی جانی چاہیئے۔

نفسیات تسویہ صفحہ نمبر ۱۰۰ پر پروفیسر ڈاکٹر سی۔اے قادر لکھتا ہے کہ:

"گوئٹے جس نے آٹھ سال کی عمر میں لاطینی میں شعر کہنا شروع کیا بچپن میں ۱۸۵ آئی۔کیو رکھتا تھا۔ اور جوانی میں ۲۰۰"۔

اسی کتاب کے صفحہ نمبر ۹۹ پر درج ہے کہ "جان سٹورٹ مل کے ریکارڈ سے پتہ چلتا ہے کہ مل ۳ سال کی عمر (طبعی عمر) میں پڑھ لیتا تھا"۔ اس حساب سے اس کی ذہانتی نسبت (I.Q) ۲۰۰ ہوئی۔

اب ہم اسلامی تاریخ کے آفتاب اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کے ریکارڈ کا تفصیلی تجزیہ کرتے ہیں جس سے ان کا بے مثال آئی۔کیو (I.Q) ظاہر ہوتا ہے۔

○ امام احمد رضا نے ڈھائی سال کی عمر میں قرآن پاک

پڑھنا شروع کیا اور اسی عمر میں تعلیم کا آغاز کیا۔

○ چار سال کی عمر میں قرآن پاک ناظرہ ختم کیا۔ یقیناً بچپن میں امام احمد رضا کا I.Q ۲۰۰ ایک ریکارڈ I.Q ہے۔ محققین و ماہرین کے سامنے امام احمد رضا کی عبقری (Genius) شخصیت مزید تحقیق و جستجو کیلئے پیش کیجاتی ہے۔

○ چھ سال کی عمر میں ایک عظیم مجمع میں ماہ مبارک ربیع الاول میں میلاد پاک پڑھا اور دو گھنٹے علم و عرفان کے دریا بہائے۔

○ دس سال کی عمر میں "ہدایۃ النحو" کی شرح بزبان عربی لکھی اور ۱۰ سال ہی کی عمر میں فقہ کی مشہور و مستند کتاب "مسلم الثبوت" پر حاشیہ لکھا۔

○ تیرہ سال کی عمر میں عربی زبان میں "ضو النہایہ فی اعلام الحمد والھدایہ" تصنیف فرمائی۔

○ تیرہ سال ۱۰ ماہ اور ۵ دن کی عمر میں علوم درسیہ سے فراغت حاصل کی۔

○ چودہ سال کی عمر میں مسند افتاء پر ممکن ہوتے اور مسئلہ رضاعت پر پہلا فتویٰ دیا۔

امام احمد رضا اپنی حیرت انگیز اور میحر العقول فطری ذکاوت کیوجہ سے بہت جلد فارغ التحصیل ہو گئے۔

چنانچہ خود فرماتے ہیں:

"میں نے جب پڑھنے سے فراغت پائی اور میرا نام فارغ التحصیل علماء میں ہونے لگا اور یہ واقعہ نصف شعبان ۱۲۸۶ھ کا ہے۔ اسوقت میں ۱۳ سال ۱۰ ماہ اور ۵ دن کا تھا، اسی روز مجھ پر نماز فرض ہوئی تھی اور میری طرف شرعی احکام متوجہ ہوئے تھے" (۶)

○ سولہ سال کی عمر میں "حل خطاء الخط" تصنیف فرمائی۔

○ اٹھارہ سال کی عمر میں "السعی المشکور فی ابداء الحق المہجور" اور "فصل القضائی رسم الافتا" (بزبان عربی) تصنیف فرمائیں۔

○ بائیس سال کی عمر میں "معتبر الطالب فی شیون ابی طالب" لکھا جسے بعد میں شرح المطالب فی مبحث ابی طالب (۱۳۱۶ھ) میں شامل کر دیا گیا۔

○ تیئیس سال کی عمر میں "نقاء النیرہ فی شرح الجوھرہ" اور "الطراز الرضیہ الی النیرۃ الوضیہ" تصنیف فرمائیں۔

○ چوبیس سال کی عمر میں بزبان عربی "اطائب الاکسیر فی علم التکسیر" (مصنف کے ایجادات کثیرہ (۷)) اور "نفی الفیئ عمن بنورہ انار کل شیئ" تصنیف کئے گئے۔

○ پچیس سال کی عمر میں درج ذیل رسائل تصنیف فرمائے۔

۱۔ الکلام البہی فی تشبیہ الصدیق بالنبی
۲۔ وجہ المشقوق بجلوۃ اسماالصدیق والفاروق
۳۔ مطلع القمرین فی ابانۃ سبعۃ العمرین
۴۔ سلطنت المصطفٰی فی ملکوت کل الورے
۵۔ المعود لتنقیح المحمود

○ چھبیس سال کی عمر میں درج ذیل رسائل تصنیف فرمائے۔

۱۔ اعتقاد الاحباب فی الجمیل والمصطفٰے والآل والاصحاب
۲۔ احکام الاحکام فی التناول من ید من مالہ حرام
۳۔ انفس الفکر فی قربان البقر
۴۔ اجلال جبریل بجعلہ خادم اللمحبوب الجمیل
۵۔ الآمر باحترام المقابر

ستائیس سال کی عمر میں دیگر تصنیفی کام کے علاوہ جو مشہور رسائل تصنیف فرمائے وہ یہ ہیں۔

۱۔ اقامتہ القیامہ علیٰ طاعن القیام لنبی تہامہ
۲۔ ہدی الحیران فی نفی الفیئ عن شمس الاکوان
۳۔ حسن البراعہ فی تنقید حکم الجماعہ
۴۔ النعیم المقیم فی فرحتہ مولد النبی الکریم
۵۔ سیف الزمان لدفع ضرب الشیطن
۶۔ عبقری حسان فی اجابت الاذان

اٹھائیس سال کی عمر میں دیگر تصنیفی کام کے علاوہ جو رسائل تصنیف فرمائے وہ درج ذیل ہیں۔

۔ الزلال الانقی من بحر سبقتہ الاتقے
۔ بذل الصفالعبدا لمصطفیٰ
۔ البشریٰ العاجلہ من تحف آجلہ
۔ شوارق النسا۔ فی حدل المصر والفنا۔
۔ احسن الجلوہ فی تحقیق المیل والزراع والفراسخ والفلوہ
۔ النزیر الہائل لکل جلف جاحل
۔ لمعتہ الشمہ
۔ فتح خیبر
۔ الرائحتہ العنبریہ من المجمرۃ الحیدریہ

(اس دوران دیگر تصنیفی کام مثلاً فتاویٰ نویسی، صحاح ستہ اور تفاسیر پر حاشیہ نگاری اور مختلف عقلی علوم وغیرہ پر تصنیفی کام جاری رہے۔)

علیٰ ھذا القیاس تصنیف و تالیف کی ایک طویل فہرست ہے جس کا یہ مقالہ متقاضی نہیں ہے۔ پھر یہ عبقریٔ زماں لکھتے ہی چلے گئے بلکہ اتنا لکھاکہ قلم کو آپ کی مدت حیات میں استراحت نہ مل سکی۔ آپ نے مسلسل ۵۵ برس قلم کی جولانیاں دکھائیں اور ۷۰ سے زیادہ علوم و فنون میں ایک ہزار سے زائد تصانیف (عربی، فارسی، اردو زبان میں) تحریر فرمائیں۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی کی خداداد ذہانت اور محیر العقول واقعات تحریر کرنے سے پہلے پروفیسر ڈاکٹر چوہدری عبدالقادر کی تصنیف "نفسیات تسویہ" (Psychology of Adjustment) کی ایک عبارت پیش کرنا ضروری سمجھتا ہوں۔ تاکہ امام بریلوی کی پہلودار شخصیت مزید ابھر کر سامنے آسکے۔ چنانچہ "نفسیات تسویہ" ایڈیشن چہارم صفحہ نمبر ۱۰۰ پر لکھا ہے۔ "نامور آدمیوں کے ریکارڈ ظاہر کرتے ہیں کہ جوانی میں انہوں نے تخلیقی کام کئے۔ مثلاً۔ بہترین شاعری ۲۵ اور ۳۰ سال کی عمر میں لکھی گئی۔ کیمیا، طبعیات اور ایجادات کیلئے۔ بہترین زمانہ ۳۰ اور ۳۵ سال کی عمر کا ہے۔ اس کے بعد دور انحطاط آجاتا ہے اور

پرانے خیالات کو دہرایا جاتا ہے"۔

مندرجہ بالا تحقیق سے پتہ چلتا ہے کہ ۴۰ سال کی عمر کے بعد کا زمانہ انحطاط (ذہنی) کا زمانہ ہے۔ لیکن جب ہم امام بریلوی کی شخصیت اور کارناموں کا جائزہ لیتے ہیں تو بچپن، جوانی اور ۴۰ سال کے بعد کا زمانہ۔ بہتر سے۔ بہترین علمی، تحقیقی اور تخلیقی دور کی نشاندہی کرتا ہے۔ اور دورِ انحطاط (ذہنی) سے مستثنیٰ نظر آتا ہے۔ بلکہ ان کا آخری دور انکی تصنیف و تالیف کا مصروف ترین دور تھا۔ ایک ایک دو دو دن میں پورا رسالہ قلمبند کر دیا جاتا۔

چنانچہ قارئین کرام کی دلچسپی کیلئے امام بریلوی کی خداداد ذہانت اور علمی تبحر کے چند واقعات پیش کئے جاتے ہیں۔

## محدث بریلوی اور محدث سورتی

-----O-----

ایک مرتبہ امام احمد رضا پیلی بھیت تشریف لے گئے اور مولانا وصی احمد محدث سورتی (۸) کے ہاں مہمان ہوئے۔ اثنائے گفتگو "عقود الدریہ فی تنقیح فتاویٰ الحامدیہ" (۹) کا ذکر چل پڑا۔ حضرت محدث سورتی نے فرمایا کہ وہ کتاب میرے کتب خانہ میں ہے۔ محدث بریلوی نے اس وقت تک اسے نہیں دیکھا تھا۔ فرمایا "جاتے وقت میرے ساتھ کر دیجئے گا"۔ حضرت محدث سورتی نے کتاب لا کر آپ کی خدمت میں پیش کر دی اور یہ بھی فرمایا کہ "ملاحظہ فرمانے کے بعد بھیج دیجئے گا۔ آپ کے پاس کتابیں بہت ہیں اور میرے پاس گنتی کی۔ یہی چند کتابیں ہیں۔ جن سے فتویٰ دیا کرتا ہوں"۔ حضرت محدث بریلوی کو اسی دن واپس آنا تھا مگر ایک جاں نثار مرید کی دعوت پر رکنا پڑا آپ نے رات میں "عقود الدریہ"۔ کی دونوں ضخیم جلدوں کا مطالعہ فرما لیا۔ لیکن ان جلدوں کو سامان میں رکھنے کی بجائے محدث سورتی صاحب کے یہاں بھجوا دی۔ اس واقعہ کے بعد محدث سورتی صاحب تشریف لائے اور عرض کیا "کیا میری اتنی سی گزارش پر "کہ مطالعہ کے بعد کتاب واپس فرما دیں گے"۔ آپ کو اتنا ملال ہوا کہ آپ کتاب ابھی واپس کر رہے ہیں"۔ حضرت محدث بریلوی نے فرمایا "اگر کل ہی جانا ہوتا تو بریلی ساتھ لے جاتا۔ لیکن جب رُک گیا تو شب میں اور صبح میں پوری کتاب دیکھ ڈالی۔ اب لے جانے کی ضرورت نہیں ہے"۔ محدث سورتی نے فرمایا کہ "ایک مرتبہ دیکھ لینا کافی ہو گیا"۔ حضرت محدث بریلوی نے فرمایا۔ "اللہ تبارک و تعالیٰ کے فضل و کرم سے امید ہے کہ دو تین مہینے۔ جہاں کی عبارت چاہوں گا، فتاویٰ میں لکھ دوں گا اور مضمون تو انشاء اللہ عمر بھی کیلئے محفوظ ہو گیا"۔

# محدث بریلوی اور محدث کچھوچھوی

-----O-----

تحریک پاکستان کے صفِ اول کے رہنما علامہ سید محدث کچھوچھوی ایک عجیب و غریب واقعہ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کی ذہانت خداداد حافظہ کا یوں بیان فرماتے ہیں۔

"میں نے حساب کی تعلیم اسکول میں پائی تھی۔ لہذا مجھے حساب دانی میں بڑی مہارت حاصل تھی۔ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی علیہ الرحمہ حساب والے استفتاء حل کرنے کیلئے زیادہ تر میرے ہی سپرد فرماتے۔ ایک مرتبہ ورثے کی تقسیم کے سلسلے میں پندرہ بطن کا مناسخہ آیا۔ ظاہر ہے کہ مورثِ اعلیٰ کی پندرھویں پشت میں درجنوں وارث ہوں گے۔ مجھے اس کے جواب میں دو راتیں اور ایک دن مسلسل محنت کرنا پڑی۔ ایک ایک پیسے اور درجنوں وارثوں کا حق قلمبند کر دیا۔ عصر کی نماز کے بعد حسب معمول اعلیٰ حضرت محدث بریلوی کی خدمت میں جا بیٹھا تاکہ حساب کی مکمل تفصیل آپ سے عرض کردوں۔ اور آپ اصلاح کی ضرورت محسوس فرمائیں تو اصلاح کر دیں۔ میں نے وہ استفتاء پڑھنا شروع کیا۔ کیا دیکھتا ہوں کہ اعلیٰ حضرت محدث بریلوی سنتے سنتے اپنی انگلیوں کو بھی حرکت دے رہے ہیں۔ یہ استفتاء چونکہ پندرہ پشتوں کے درجنوں وارثوں کے حساب کتاب پر مبنی تھا اسلیئے یہ فل سکیپ کے دو صفحات پر پھیلا ہوا تھا۔ میں نے یہ استفتاء یعنی سوال ہی پڑھکر ختم کیا اور ابھی جواب میں تحریر کیئے ہوئے وارثوں کے حصے ظاہر نہ کیئے تھے کہ اعلیٰ حضرت محدث بریلوی علیہ الرحمہ نے بلا توقف فرمانا شروع کیا۔ آپ نے فلاں کو اتنا، فلاں کو اتنا دیا۔ غرض درجنوں وارثوں کے نام اور ان کے حصے بتا دیئے۔ اب میں حیران و ششدر تھا کہ مجھے اپنی حساب دانی پر اتنا ناز تھا۔ استفتاء کو میں نے اپنے طور پر بیس دفعہ پڑھا۔ ہر ایک کا نام بار بار پڑھکر ان کے حصے نکالے۔ اس کے باوجود مجھ سے کوئی ان سب وارثوں کے نام پوچھے تو حصے کجا میں نام بھی شاید پورے نہ بتا سکوں جب تک لکھے ہوئے سامنے نہ رکھوں۔۔۔۔ اللہ اللہ یہ کیا تبحر، کیسی وسعت ادراک اور کتنی عظیم خداداد ذہانت و صلاحیت تھی جو حق تعالیٰ کسی کسی کو عطا فرماتا ہے"۔

اسی طرح انوار رضا میں ہے کہ امام احمد رضا مشکل سے مشکل فتاویٰ کا جواب اپنے شاگردوں اور احباب کو اس طرح قلمبند کراتے کہ حیرت ہوتی بے شمار کتابوں کے حوالے

اس سلسلے میں دیتے اور سب زبانی فرماتے۔ الماری میں سے فلاں کتاب نکالو۔ اتنے ورق الٹ لو۔ فلاں صفحہ پر اتنی سطروں کے بعد یہ مضمون ہو گا اسے نقل کر دو غرض کہ ان کا حافظہ، ذہانت اور دماغی باتیں عام لوگوں کی سمجھ سے باہر تھیں۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کا یہ فرمان بھی علمی تبحر اور ذہانت و ذکاوت کا آئینہ دار ہے۔ ایک دفعہ آپ نے نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ نے مجھ سے میری عمر سے دس گنا زیادہ کام لے لیا ہے۔ یہ اسکا انتہائی فضل و کرم ہے" (۱۰)

خداداد ذہانت اور علمی تبحر کا منفرد انداز ملاحظہ ہو چنانچہ انوار رضا میں لکھا ہے

"دارالافتا میں بیک وقت چار چار خطوط اور فتوے املا کراتے، کاتب لکھتے جاتے، سب کے مضامین الگ الگ، سب کے دلائل الگ الگ، سب کے مآخذ الگ الگ، مگر کسی ایک کا تسلسل نہ ٹوٹتا اور سرعت فکر کا یہ عالم کہ چاروں کاتب فارغ نہ ہوتے پانچویں ورق کیلئے املا تیار ہوتا"۔

انوار رضا میں خداداد حافظ کے کمال کا ایک واقعہ یوں درج ہے

"ایک مرتبہ ایسا ہوا ایک استفتاء آیا دارالافتاء میں کام کرنیوالوں نے پڑھا اور ایسا معلوم ہوا کہ نئے قسم کا حادثہ دریافت کیا گیا اور جواب جزیہ کی شکل میں نہ مل سکے گا۔ فقہا کرام کے اصول عامہ سے استنباط کرنا پڑیگا۔ اعلیٰ حضرت کی خدمت میں حاضر ہوئے عرض کیا عجب نئے نئے قسم کے سوالات آ رہے ہیں اب ہم لوگ کیا طریقہ اختیار کریں۔ امام احمد رضا رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا یہ تو بڑا پرانا سوال ہے ابن ہمام نے فتح القدیر کے فلاں صفحہ میں ابن عابدین نے رد المختار کی فلاں جلد اور فلاں صفحہ پر فتاویٰ ہندیہ میں فتاویٰ خیریہ میں یہ یہ عبارت صاف صاف موجود ہے اب جو کتابوں کو کھولا تو صفحہ، سطر اور بتائی ہوئی عبارت میں ایک نقطہ کا فرق نہیں اس خداداد ذہانت اور فضلِ و کمال نے علماء کو ہمیشہ حیرت میں رکھا۔

مندرجہ بالا چند واقعات کے بعد مفکر اسلام امام احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمہ کا جوانی میں ذہانت اور بے مثال مقیاسِ ذہانت I.Q کا اندازہ ہو گیا ہو گا۔

اب خداداد ذہانت و فطانت کے تاریخی واقعات عمر کے آخری حصہ کے بیان کیئے جاتے ہیں جن کو پڑھکر یہ ثابت ہوتا ہے کہ آخری ایام میں بچپن اور جوانی کا مقیاس ذہانت I.Q برقرار و بحال ہے جو اپنی مثال آپ ہے ماہرین نفسیات کیلئے جہاں دعوت فکر ہے وہاں امت مسلم کیلئے قابل فخر بھی ہے۔

## صرف ایک ماہ میں حفظ قرآن کیا (۱۱)

یہ واقعہ ۲۹ شعبان ۱۳۳۷ھ / ۱۹۱۹ء کا ہے یعنی جب اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کی عمر ۶۳ برس تھی۔ ایک عریضہ آیا جس پر اعلیٰ حضرت کے القاب کے ساتھ ساتھ حافظ لکھا ہوا تھا امام احمد رضا اس وقت تک حافظ نہ تھے شیر بیشئہ اہلسنت مناظر اعظم مولانا حشمت

علی خان صاحب کا بیان ہے کہ اس عریضے کو سنکر اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قبلہ کی چشمان مبارک میں آنسو بھر آئے اور فرمانے لگے کہ میں اس بات سے ڈرتا ہوں کہ میرا حشر ان لوگوں میں نہ ہو جن کے حق میں قرآن حکیم میں آیا ہے۔

(یعنی:- جب ان لوگوں کی تعریف میں ایسی خوبیاں بیان کی جاتی ہیں جو ان کے اندر نہیں تو وہ لوگ اپنی ایسی تعریف کو پسند کرتے ہیں۔ ان کیلئے ہلاکت ہے) دوسرے دن سے قرآن پاک حفظ کرنا شروع فرمادیا جس کا وقت عشا کا وضو فرمانے کے بعد سے جماعت قائم ہونے تک مخصوص تھا۔ حفظ کرنے کا انوکھا انداز ملاحظہ ہو۔

مصنف بہار شریعت علامہ مولانا امجد علی خان صاحب (خلیفۂ اعلیٰ حضرت) قرآن عظیم کی تلاوت فرماتے اور امام احمد رضا سماعت فرماتے جاتے پھر جماعت قائم ہوتی تھی اعلیٰ حضرت قبلہ جتنا قرآن پاک سنتے تھے وہ سب تراویح میں سنا دیتے۔ کبھی ایک پارہ کبھی ڈیڑھ پارہ۔ روزانہ یہی معمول رہا یہاں تک کہ رمضان المبارک کی ستائیسویں تاریخ کی نماز تراویح میں حفظ قرآن عظیم پورا کر لیا اور صرف ایک مہینے میں حافظ ہو گئے اور فرمایا "الحمدللہ ہم نے کلام پاک ترتیب کے ساتھ یاد کر لیا اور یہ اسلئے کہ بندگان خدا کا کہنا غلط ثابت نہ ہو"۔

حیرت انگیز بات یہ تھی کہ عشاء کے وضو فرمانے کے بعد جماعت قائم ہونے تک کے مختصر سے وقت میں ہر روز پارہ ڈیڑھ پارہ صرف زبانی سنکر اور نماز تراویح میں سنانے کے باوجود مختلف فتاویٰ لکھنے، مسائلِ شریعت اور اللہ و رسول جل جلالہ و صلی اللہ علیہ وسلم کے فرامین مقدسہ سنانے وغیرہ روزانہ کے مشاغل دینیہ میں کسی قسم کا کوئی فرق نہیں پڑا۔ (۱۲)

الغرض اعلیٰ حضرت اعلیٰ کرامت کا نمونہ ربانیہ ہیں جن کے بلند مقام کو بیان کیلئے اب تک ارباب لُغت و اصطلاح لفظ پانے سے عاجز رہے ہیں۔

## زندگی کے آخری ایام اور خداداد ذہانت کا بیان

-----O-----

وصال سے چند ماہ قبل رمضان المبارک کے روزے رکھنے کی غرض سے پہاڑی مقام بھوالی ضلع نینی تال تشریف لے گئے کچھ عرصہ قیام رہا۔ کتابیں پاس نہ تھیں پھر بھی رسائل بھی تحریر کیئے اور فتاویٰ کے جوابات بھی دیتے رہے جن میں اصل کتابوں کے متون مع حوالے (ایک دو حوالے نہیں دس دس، بیس بیس تیس تیس حوالے) تحریر فرماتے یہ سب کچھ اعلیٰ ذہانت اور بے پناہ قوت حافظہ کے زور پر تھا۔ الغرض عمر کے آخر حصہ میں بھی حافظہ کی خداداد صلاحیت اور بے مثال و لازوال مقیاس ذہانت I.Q برقرار رہا۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی علیہ الرحمہ کی زندگی کا بغور مطالعہ کیا جائے تو یہ بات عیاں ہو جاتی ہے کہ آپ

کا آخری دور آپکی تصنیف و تالیف کا مصروف ترین دور تھا۔ ایک ایک دو دو دن میں پورا رسالہ قلمبند کر دیا جاتا۔

الغرض مندرجہ بالا ثبوت و واقعات امام احمد رضا بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کی ذہانت و ذکاوت اور بے مثال آئی۔کیو I.Q کیلئے کافی سے زائد ہیں۔ ان تمام کی روشنی میں دیکھا جائے تو امام احمد رضا بریلوی کا بچپن کی عمر میں یہ نفیس جواب

" پہلے نظر بہکتی ہے تب دل بہکتا ہے جب دل بہکتا ہے پھر ستر بہکتا ہے" مقیاس ذہانت I.Q کا عالمی ریکارڈ ہے۔

الغرض ماہرین و محققین نفسیات کی کتابوں میں جتنے مغربی ذہین شخصیات کا تذکرہ اور انکے کارنامے بیان کئے گئے ہیں ان سب میں اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کی عالمگیر اور تاریخ ساز شخصیت کو خداداد ذہانت اور بے مثال I.Q (بچپن، جوانی، آخیر عمر) کے حوالے سے ممتاز و مسلم مقام حاصل ہے جس پر انکا مندرجہ بالا محفوظ ریکارڈ شاہد عادل ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ انکی لازوال و بے مثال علمی، دینی، سائنسی خدمات عالم اسلام کیلئے قابل فخر ہیں اور ماہرین کیلئے دعوت فکر و عمل اور درس تحقیق و جستجو ہیں۔

## حواشی و حوالاجات

[1] --- ذہانت کا پہلا ٹسٹ ۱۹۰۵ء میں فرانس کے ماہر نفسیات الفرڈ بینے (Alfeerd Binet) نے اپنے معاون تھیوڈور سائمن (Theodore Simon) سے ملکر تیار کیا۔ فرانس کی وزارت تعلیم نے ایک کمیشن قائم کیا۔ بینے اس کمیشن کا ممبر تھا۔ اس کمیشن نے بینے کو اس کام پر مامور کیا کہ ناقص الذہن (Mentally Retarded) بچوں کیلئے تعلیمی پروگرام مرتب کرے۔ ان دونوں نے ملکر ذہنی آزمائش کے ٹسٹ بنائے جو انہیں سے موسوم ہیں۔ یہ ٹسٹ ۳۰ سوالات پر مشتمل تھے جو آسان سے بتدریج مشکل ہوتے جاتے تھے۔ یہ ٹسٹ ۳ تا ۱۰ سال کی عمر تک تھے۔ (راقم)

[2] --- ذہنی کم عقل کی درجہ بندی Classification تین اقسام کی ہے۔

Educable
1, MR
Trainable
Mild
Moderate

2, MR
Serve
Profound

Idiot < 25

Imbecile 25-49

3, MR

Morons 50-69

۳--- Genetic Studies of Genius vol-II, (Stanford University Press 1926)

۴--- ڈاکٹر حسن رضا اعظمی نے پٹنہ یونیورسٹی سے امام احمد رضا کی فقاہت پر ۱۹۷۹ء میں ڈاکٹریٹ کیا۔ ان کا مقالہ فقیہہ اسلام ۴۸۰ صفحات پر مشتمل ہے۔ جسے اسلامی پبلیکیشنز سنٹر پٹنہ نے شائع کیا ہے۔ (راقم)

۵--- امام احمد رضا کے والد گرامی علامہ نقی علی خان اور دادا جان علامہ رضا علی خان اپنے دور کے عظیم سکالر اور صاحب کمال بزرگ تھے۔ (راقم)

۶--- الاجازۃ الرضویہ لمبجل مکۃ البھہ ------ امام احمد رضا بریلوی ص ۳۰۹

۷--- مدینہ منورہ سے مولانا سید حسین مدنی ابن سید عبدالقادر شامی علم تکسیر کی تحصیل کیلئے امام احمد رضا کے پاس آئے۔ ۱۴ مہینے دولت کدے پر قیام کیا۔ موصوف ہی کیلئے علم تکسیر میں یہ رسالہ لکھا

نوٹ:- اہل دانش اسی حیرت انگیز ذکاوت کیوجہ سے امام بریلوی کیلئے Super Genius Genius اور Super Man of the East جیسے الفاظ استعمال کرتے ہیں۔ (راقم)

۸--- حضرت محدث سورتی علیہ الرحمہ کے بارے میں مشہور ہے کہ اگر شبینہ میں بخاری شریف جائز ہوتی تو صرف محدث سورتی ہی ختم شریف کرسکتے۔ راقم

۹--- عقود الدریہ علامہ ابن عابدین شامی کی تصنیف ہے۔ فتاویٰ حامدیہ کے نام سے مشہور ہے۔ بزبان عربی دو فخیم جلدوں پر مشتمل ہے۔

۱۰ -انوار رضا

۱۱ - تحقیقاتِ نفسیات سے پتہ چلتا ہے کہ ۴۰ سال کے بعد انحطاط کا دور شروع ہوجاتا ہے اور میڈیکل سائنس کے تحقیقات کے مطابق ۵۰ برس کے بعد دماغ کو خون کی سپلائی کم ہونا شروع ہوجاتا ہے۔ جسے اصطلاح میڈیکل سائنس میں Authoros clerosis کہتے ہیں اور یاداشت متاثر ہوتی ہے لیکن امام بریلوی کی ذہانت کا معاملہ محیر العقول ہونے کے ساتھ تاریخ اسلامی کاانوکھااور سنہری واقعہ ہے۔ (راقم)

۱۲ - تجلیات رضا۔ مطبوعہ۔

# امام احمد رضا اور سائنٹیفک اندازِ فکر

علامہ شمشاد حسین رضوی

امام احمد رضا فاضل بریلوی کی ذات و شخصیت، اور ان کی تعلیمات و نظریات، ہندوستان کی تاریخ میں ایک تحریک کی حیثیت رکھتی ہے۔ انہوں نے نہ صرف اپنے خاندان اپنے شہر کو متاثر کیا، بلکہ پورے سماج اور معاشرہ کو متاثر کیا۔ ملکی اور بین الاقوامی طور پر اپنی تعلیمی، تہذیبی اور تمدنی تعلیمات کی اشاعت کی۔ ان کی تعلیمات تالیفات سماج کے ہر فرد، بلکہ دنیا کے تمام انسانوں کے لیئے مینارۂ ہدایت ہیں اور صحراؤں میں بھٹکنے والوں کے لئے مشعل نور ہیں۔

امام احمد رضا کی تصنیفات نہ صرف علماء کے لئے مفید ہیں، بلکہ ہر مکتبہ فکر سے تعلق رکھنے والے ماہرین ان کی تحقیقات سے استفادہ کر سکتے ہیں۔ فلسفہ و منطق سے رغبت رکھنے والوں کے لئے ان میں، دقت نظر، رفعت خیال فکر کی بلندی نظر آتی ہے۔ زبان و بیان، فصاحت و بلاغت اور ادب کے ماہرین امام احمد رضا کی کتابوں میں، سلاست و روانی، لفظ و بیان کی خوبیاں، تراکیب کی چستی، محاورات کا برمحل استعمال، اضراب و امثال کا جلوۂ رنگیں، رمز و کنایہ، استعارہ و تشبیہ، مجاز و مرسل کی رعنائیاں، اسلوب کلام کی شیرینیت اور طرز نگارش کی انفرادیت سے آگاہ ہوسکتے ہیں۔

فنون جدیدہ سے تعلق رکھنے والے آئیں اور دیکھیں کہ امام احمد رضا کی تخلیقات میں کیا نہیں ہے۔ ریاضی و ہندسہ، علم جفر و توقیت، علم خطوط و مثلث، علم مساحت، علم دائرہ، لوگارثم کے ایسے خوبصورت گلاب کھلے ہیں جو ذہن و دماغ کو خوشبوؤں میں بسار ہے ہیں ارباب تنقید کے لیئے بھی امام احمد رضا کی تالیفات شعری تخلیقات میں لذت کے اسباب پائے جاتے ہیں، اس میں کیا شک؟ کہ امام احمد رضا کی نثری و شعری خدمات کے ذریعہ، ان کی نفسیات، شخصیت، فنکارانہ صلاحیت، ذہنی لیاقت، شعور و لاشعور کی کیفیت کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ دیکھنے والوں نے دیکھا کہ امام احمد رضا کے یہاں "روح عصر" کی تابناکی ہے۔ تو دوسری طرف آفاقی عنصر بھی پایا جاتا ہے۔ کلاسیکی

روایات ہے تو سائنٹیفک انداز فکر بھی ہے۔ اگر یہ کہا جائے تو کوئی بے جا نہ ہوگا کہ انہیں کے علم و فن کا چراغ آج فکر دانش کے شبستانوں میں جل رہا ہے۔ انہیں کے ملکۂ بہار کا جادوئی اثر ہے کہ بڑے بڑے کروفر والے انسان اور علم و فن، شعور و دانش سے دلچسپی رکھنے والے ان کی علمی شان و شوکت، اور فنی طمطراق کے روبرو ہاتھ باندھے کھڑے ہیں۔ آج بھی جب ارباب تحقیق، اہل نقد و نظران کے شعلۂ طور پر ایک نگاہ باز گشت ڈالتے ہیں تو چشم و دل، ذہن و روح ہجوم تجلی سے معمور ہو کر رہ جاتے ہیں۔ مگر افسوس ہے ان کوتاہ فہم تاریخ نویسوں، اور تنقید نگاروں پر جو امام احمد رضا کے بارے میں صرف یہ نظریہ رکھتے ہیں کہ:

> "غیر مقلد اور اہل حدیث کی سخت گیری نے ان کے خلاف ایک جماعت پیدا کی جس کے بانی احمد رضا خاں تھے اور یہ جماعت "بریلوی" کے نام سے مشہور ہوئی ان لوگوں نے سختی کے ساتھ پرانے حنفی خیالات کی تجدید کی اور فاتحہ خوانی، چہلم، برسی، گیارہویں، عرس و پیر پرستی، قیام، میلاد وغیرہ کو پھر سے رائج کیا یہ دراصل اہلحدیث اور وہابی تحریک کا رد عمل تھا۔"

(جدید اردو تنقید۔۔۔۔اصول و نظریات، صفحہ نمبر ۱۱۸)

شارب ردولوی صاحب نے "امام احمد رضا" کی تعلیمی و تہذیبی تحریک کو صرف وہابی تحریک کا رد عمل قرار دے کر انصاف و دیانت سے کام نہیں لیا اور نہ ہی تنقیدی اصول کے تقاضوں کو پورا کیا۔ کیوں کہ امام احمد رضا کی تعلیمات میں صرف فاتحہ خوانی، تیجہ و دسواں، عرس و چہلم، اور قیام و میلاد کا تصور ہی نہیں ہے، بلکہ ان میں ایسے اصول و نظریات بھی ہیں جو مختلف علوم و فنون کی نمائندگی کرتے ہیں۔ زندگی، سماج، معاشرہ، اور مقصدیت کی بھی وضاحت کرتے ہیں۔

شارب ردولوی نے جو نظریہ پیش کیا، وہ نہ صرف محدود ہے بلکہ تعصب اور تنگ نظری پر مبنی بھی ہے اس لئے کہ امام احمد رضا کا نصب العین سماج و معاشرہ، ملک و ملت، تہذیب و تمدن کو باقی رکھنا اور ان تہذیبی سرمائے کو آئندہ آنے والی نسلوں کے لئے محفوظ رکھنا بھی تھا۔ اسی وجہ سے امام احمد رضا فاضل بریلوی نے ایسے عوامل و عناصر پر خاص توجہ صرف کی، جو سماج اور معاشرہ کے لئے "جزو لاینفک" کی حیثیت رکھتے ہیں مثلاً عقیدہ و مذہب، اخلاق و تصوف، علوم و فنون، فلسفہ و منطق، شعر و شاعری، شعور ادراک رسم و رواج، رہن سہن کے آداب، لباس، وغیرہ۔ ہاں ان عناصر و عوامل کی بقاو تحفظ میں جو بھی آڑے آیا امام احمد رضا نے اس پر تنقید کی اور اس کے رد عمل میں کتابیں تصنیف کیں اور یہ ضروری بھی تھا کیوں کہ جسم کی صحت و تندرستی کے لئے ایسے جراثیم کو ختم کر دینا ہی مناسب ہے۔ جو امراض کے باعث ہوتے ہیں اور جسم کی رگوں میں خلل ڈالتے ہیں۔ اہل حدیث، وہابی، دیوبندی، چکڑالوی کے غلط خیالات اور فاسد عقائد، سماج و معاشرہ کے لئے مہلک جراثیم کی حیثیت رکھتے تھے۔ اسی لئے امام احمد رضا فاضل بریلوی نے ان پر تنقید کی۔ ڈاکٹر شارب ردولوی نے امام

احمد رضا کی اس تنقید کو تو وہابی تحریک کا رد عمل قرار دیا مگر یہ تنقید وجود میں کیوں آئی؟ کیسے آئی؟ اس کے اسباب و علل کیا تھے؟ اس سے نظر بچا گئے۔ ظاہر ہے اصولی طور پر ڈاکٹر صاحب نے کوئی سنجیدہ تنقید سے کام نہیں لیا بلکہ تعصب کے لپکتے ہوئے شعلوں میں جل بھن کر لکھ مارا۔

اولاً:۔ شارب صاحب کو چاہیئے تھا کہ وہ حضرت فاضل بریلوی کی تعلیمات، نظریات اور اصول و کلیات کا گہری نظر سے مطالعہ کرتے۔

ثانیاً:۔ اس کے پس منظر اور پیش منظر کو مطالعہ میں رکھتے۔

ثالثاً:۔ انہیں اس بات پر بھی غور کرنا چاہیئے تھا کہ امام احمد رضا کا فکری رویہ کیا ہے؟ انداز فکر کس قسم کا ہے؟ مثبت یا منفی! سائنٹیفک ہے یا غیر سائنٹیفک؟ اس کے بعد انہیں امام احمد رضا کی تحریک پر تبصرہ یا تنقید کرنی چاہیئے تھی۔ مگر انہوں نے ایسا نہ کر کے اپنے ذہن و فکر کی پراگندگی کا اظہار کیا ہے۔ جو ایک تاریخ نویس اور تنقید نگار کے لئے تعجب کی بات ہے۔

امام احمد رضا فاضل بریلوی نہ صرف عالم دین، فقیہہ، محدث اور مفتی ہی تھے، بلکہ وہ بہترین فلسفی، سائنس داں، ریاضی داں بھی تھے۔ علوم جدیدہ میں انہیں کمال کا درک تھا اور لوگ تو صرف علوم و فنون کی سطح پر ہی تیرتے ہیں، لیکن وہ ہر علم اور ہر فن کی پاتال میں شناوری کرتے تھے۔ اوروں کو صرف ایک یا دو فن پر عبور حاصل ہوتا ہے مگر امام احمد رضا ہر فن مولیٰ تھے۔ انہیں ہر علم میں پوری دستگاہ حاصل تھی وہ جس راہ چل دیتے ہیں ان کے مبارک قدموں کے گہرے نقوش دکھائی پڑتے ہیں اور کامیابی ان کے قدموں کو چومتی ہوئی نظر آتی۔ سچ ہے کہ ؎

ملک سخن کی شاہی تم کو رضا مسلم
جس سمت آ گئے ہو سکے بٹھا دیئے ہیں

ماہر رضویات اس بات سے واقف ہیں کہ امام احمد رضا کا انداز فکر منفی نہیں مثبت تھا سائنٹیفک تھا۔ اب سوال یہ ہوتا ہے کہ کسی شخصیت میں انداز فکر کس طرح پیدا ہوتا ہے اور اس کے اسباب و محرکات کیا ہوتے ہیں جو اس قسم کی فکر کو جنم دیتے ہیں۔ آیئے تفصیل سے اس پر بحث کرتے ہیں۔ اس بات میں کوئی شک نہیں کہ جس انسان میں منطقی، فلسفی اور سائنسی صلاحیت ہوتی ہے اور جو اسی قسم کے فکر و شعور سے کام لیتا ہے تو اس کے اندر سائنٹیفک انداز فکر پیدا ہو جاتا ہے۔ اس سے انسان میں کھلی ذہنیت، صحیح معلومات کی خواہش اور علم کی تلاش میں اختیار کئے جانے والے طریقوں پر اعتماد اور یقین پیدا ہو جاتا ہے۔ نیز ان خوبیوں والا انسان جب اپنی فکری جولانیاں دکھاتا ہے تو اس کی رفتار برقی لہروں جیسی نہیں ہوتی ہے کہ سوئچ آن کیجئے اور ادھر بلب روشن ہو گیا بلکہ اس کی فکر و نظر اور شعور و ادارک کی رو مختلف مرحلوں سے گزرتی ہے اور ان مرحلوں میں طبعی تناسب پیدا کرتا جاتا ہے۔ اس کے بعد ہی وہ مطلوبہ معلومات تک پہنچ سکتا ہے۔ امام احمد رضا فاضل بریلوی کی تصنیفات و تالیفات اور فکری تخلیقات میں یہ تمام مرحلے واضح اور نمایاں دکھائی پڑتے ہیں۔ وہ مرحلے مندرجہ ذیل ہیں۔

(١) مسئلہ کا صحیح طور پر احساس۔
(٢) مسئلہ کی توضیح و تجزیہ۔
(٣) معلومات کی فراہمی۔
(٤) معلومات کی تعبیر۔
(٥) عارضی حل یا قیاسات کی ترتیب۔
(٦) اخذ نتائج اور تعمیم کا عمل۔
(٧) تعمیمات کا انطباق۔

(١)

## امام احمد رضا۔۔۔اور مسائل کا احساس

○

امام احمد رضا فاضل بریلوی "١٨٥٦ء سے ١٩٢١ء" تک بقید حیات رہے۔ اس ٦٥ سال کی مدت میں ہندوستان میں کیسے کیسے انقلابات آئے؟ کن کن فتنوں نے جنم لیا؟ سماجی اور معاشرتی زندگی میں کیا کیا تبدیلیاں رونما ہوئیں؟ آئیے اس کا مختصر جائزہ لیتے ہیں۔

اس بات میں شک نہیں کہ مغلیہ سلطنت کے وہ فرماں روا جو تخت و تاج کے مالک تھے اور سیاہ سفید کرنے کا پورا اختیار رکھتے تھے، انگریزوں کے سبب ان کی طاقت و توانائی دم توڑ رہی تھی۔ لال قلعہ کی وہ عمارت جہاں سے فرمان جاری ہوتا تھا۔ رفتہ رفتہ ویران ہوتی جارہی تھی اور اس پر مردنی کے آثار گہرے ہو چلے تھے، یہ بہادر شاہ ظفر کا دور تھا، دلی اجڑ رہی تھی اور کوچہ و بازار میں عزت و ناموس کی دھجیاں اڑائی جا رہی تھیں انگریز رفتہ رفتہ ہندوستان پر قابض ہو رہے تھے اور ان کی حکومت کا تسلط ہوتا جارہا تھا۔ انگریز اپنے اقتدار کے زعم میں نہ صرف ہندوستان کو تاراج کر رہے تھے بلکہ مسلمانوں اور ہندوؤں کو عیسائی مذہب اختیار کرنے پر مجبور کر رہے تھے اور اپنی تہذیب و تمدن ہندوستان پر تھوپنا چاہ رہے تھے۔ بھلا ہندوستانی مسلمان اور غیور ہندوستانی اسکو کب پسند کرتے۔ یہی وجہ ہے کہ ہندوستانی کے دلوں میں انگریزوں کے تئیں نفرت و حقارت کے انگارے دہکنے لگے۔ یہاں کا ہر فرد اپنے طور پر انگریزوں سے بیزار دکھائی دے رہا تھا۔ آخر کار ایک وقت ایسا بھی آیا کہ نفرت اور حقارت کا یہ آتش فشاں پھٹ پڑا اور اس کے خلاف بغاوت شروع ہوئی۔ ١٨٥٧ء میں غدر کا یہ المناک واقعہ پیش آیا۔

ہر طرف انگریزوں کی رہائش گاہ نذر آتش کی جانے لگی اور اس سلسلے میں بہت سے انگریز بھی لقمۂ اجل ہو گئے مگر ١٨٥٧ء کا یہ انقلاب زیادہ کامیاب نہ ہوا اور انگریز دھیرے دھیرے اس بحرانی صورت حال پر قابو پا گئے اور اپنی خفیہ تدبیروں سے اس انقلاب کو ختم کر دیا۔ اس سلسلے میں "پھوٹ ڈالو اور حکومت کرو" کی پالیسی پر وہ عمل پیرا ہوئے۔ انگریزوں نے ہی ہندوستان کی مختلف قوموں کے مابین نفرت کا بیج بویا اور آپس میں پھوٹ ڈلوادی۔ جس کے نتیجے میں بذات خود ہندوستانی ایک دوسرے کے خلاف برسرپیکار ہو گئے۔ اس انقلاب میں سب سے زیادہ

نقصان مسلمانوں کا ہوا۔ ہزاروں مسلمان شہید کر دیئے گئے۔ بہادر شاہ ظفر پر اس قدر مظالم ہوئے کہ دہلی ان کے لئے تنگ ہو گئی۔ وہ اور ان کے فرزند تختۂ دار پر لٹکا دیئے گئے۔ ظلم وستم اور بربریت کا اس قدر ننگا ناچ ہو رہا تھا کہ بعض انگریز بھی اس درندگی کو ناپسند کر رہے تھے۔ اس سے نہ صرف ذہنوں میں تبدیلی ہوئی، بلکہ زندگی کے ہر شعبہ میں ایک قسم کا زوال آگیا۔ کل تک جن کے حوصلے بلند تھے اب پست ہو گئے۔ جو عزم وارادہ کے فولاد تھے ان میں ضعف و نقاہت اس حد تک بڑھی کہ سانس لینے کی ہمت بھی ٹوٹ گئی۔ جو جذبہ و جوش کے شعلوں میں بھڑکتے تھے سسکیاں لینے پر مجبور ہو گئے۔ غرض کہ زندگی میں ایک قسم کی ناامیدی سی چھا گئی۔ حسرت ویاس، غم واندوہ سے لوگ چور چور سے ہو گئے۔ ایسے مایوس کن اور مخدوش حالات میں ضرورت تھی ایک ایسے قائد اور رہنما کی جن کی شخصیت میں گوناگوں خوبیاں ہوں، ان گنت خصوصیات اور کمالات ہوں۔ جن میں مختلف علوم و فنون پائے جائیں اور جنہیں ماضی کی روایات سے بھی دلچسپی ہو۔ اور موجودہ صورتحال پر بھی نظر رکھے اور جو مستقبل میں پیش آنے والے سنگین نتائج سے بھی نبرد آزما ہو سکے یہ تمام خوبیاں صرف امام احمد رضا کی شخصیت میں پائی جاتی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اپنے زمانے کے بہترین قائد تھے اور اپنے معاصرین پر تفوق رکھتے تھے۔ ان کی ذکاوت حس کا یہ عالم تھا کہ زندگی، سماج، معاشرہ کے ہر متغیر عناصر کا انہیں احساس تھا، صرف احساس ہی نہیں بلکہ امام احمد رضا ان احساسات کا گہرا شعور بھی رکھتے تھے۔ یہ تغیرات خواہ کسی شعبۂ زندگی سے متعلق ہوں۔ مذہب و عقیدہ سے متعلق ہوں، یا تہذیب و تمدن سے زبان وادب سے متعلق ہوں یا علوم و فنون سے، صنعت و حرفت سے متعلق ہوں، یا علوم مادیات، اور علوم طبیعات و معاشیات سے متعلق ہوں یا سائنسی اختراعات سے، امام احمد رضا ان تمام مسائل کا صحیح طور پر احساس رکھتے تھے۔ ظاہر ہے یہ تمام تغیرات انیسویں صدی کے نصف آخر میں ہوئے۔ وہابیت کی تحریک بھی چلی، انگریزی تہذیب و تمدن کا تسلط بھی ہوا۔ انگریزوں کی آوازوں میں طاقت و توانائی عطا کرنے والے بھی اس ہندوستان میں بیدار ہوئے اور اس کے بدلے جاگیریں بھی حاصل کیں۔ ترک موالات کا بھی زور بڑھا۔ ترک گاؤکشی کا مسئلہ بھی اٹھا۔ سادہ لوح مسلمانوں کے جذبات سے کھیلنے کے داؤ پیچ بھی چلے۔ عشق و محبت، عقیدہ و ایمان کی دولت بے بہا پر ڈاکہ بھی ڈالے گئے۔

اس بات میں کوئی شک و تردد نہیں ہے کہ امام احمد رضا ان تمام مسائل سے بخوبی واقف تھے۔ ہندوستانی سماج میں کیا انقلابات آ رہے ہیں۔ کیا کیا تغیرات جنم لے رہے ہیں۔ کس قسم کے مہلک جراثیم پیدا ہو رہے ہیں؟ یہ علم و احساس صرف آپ کی ذات و شخصیت، یا ذہن و دماغ تک محدود نہ تھی بلکہ امام احمد رضا کی تالیفات و تصنیفات، نثری و شعری تخلیقات میں بھی پایا جاتا ہے۔

(۲)

## امام احمد رضا اور توضیح و تجزیہ

"سائنٹیفک طریقہ" میں مسائل کے احساس کے بعد توضیح و تجزیہ کی منزل آتی ہے اس مقام پر بھی امام احمد رضا تنہا نظر آتے ہیں اور اپنے معاصرین میں فائق و ممتاز، اور لوگ تو صرف سرسری طور پر توضیح و تجزیہ کر کے گزر جاتے ہیں۔ لیکن امام احمد رضا کی خصوصیت و خوبی یہ ہے کہ وہ بال کی بھی کھال نکال لیتے ہیں اور کسی بھی مسئلہ کی توضیح و تجزیہ اس انداز میں فرماتے ہیں کہ بڑے بڑے قد آور مفکر و دانشور انگشت بدنداں نظر آتے ہیں۔ ہندوستان میں ترک موالات کی تحریک چلی۔ اس ہوشربا طوفان میں نہ معلوم کتنے کروفر والے علماء، دانشور اور مفکر بہہ گئے۔ وہ جنہیں اپنے علم و فن، فکر و دانش اور دقت نظر پر ناز تھا۔ وہ جو آسمان خطابت کی بلندیوں میں پرواز کرتے تھے مولانا عبدالباری، مولانا عبدالماجد بدایونی جیسے افراد بھی "ترک موالات" کے برق و باراں میں پھنس کر رہ گئے۔ امام احمد رضا فاضل بریلوی نے اس مسئلہ پر سیر حاصل بحث کی ہے اور ترک موالات کا تجزیاتی مطالعہ پیش کیا ہے۔ مثلاً:-

(۱) موالات کیا ہے؟

(۲) ترک موالات کا مفہوم کیا ہے؟

(۳) موالات کی کتنی قسمیں ہیں؟

(۴) کیا "نان کوآپریشن" کو ترک موالات کہہ سکتے ہیں؟

(۵) تحریک ترک موالات کے کیا اسباب و علل تھے؟

(۶) اس تحریک کی کیا حیثیت ہے؟

اسی طرح جب کبھی اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی سے علوم جدیدہ سے متعلق مسائل پوچھے گئے تو آپ نے اس پر بھی سائنٹیفک انداز میں بحث کی۔ آب مطلق کے بارے میں سوال ہوا تو آپ نے مندرجہ ذیل سوالوں کا تحقیقی جواب دیا۔

(۱) آب مطلق کیا ہے؟

(۲) آب مطلق کا مصداق کون کون سا پانی ہے؟

(۳) پانی کا رنگ کیسا ہے؟

(۴) اس بارے میں کیا نظریات ہیں؟

(۵) آبی کس رنگ کو کہتے ہیں؟

(۶) پانی کے کتنے اوصاف ہیں؟

ارباب فکر سے پوشیدہ نہیں کہ مسائل کی توضیح و تجزیہ میں ان سوالوں کی کیا اہمیت ہے تفصیل کے لئے اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے مندرجہ ذیل رسائل کا مطالعہ کریں۔

(۱) **المحجة الموتمنه فی ایته الممتحنه**

(۲) **النور والنورق فی اسفار الماء المطلق**

(۳)

## معلومات کی فراہمی

"تحقیقات رضویہ" کے بارے میں جو واقفیت رکھتے ہیں وہ یہ بات بخوبی جانتے ہیں کہ امام احمد رضا کے سامنے جو

بھی مسئلہ آیا اس کے تمام پہلوؤں کے بارے میں آپ نے معلومات کیں۔ اس بابت ماضی میں کیا روایات رہی ہیں۔ اسلاف کیا نظریات رکھتے ہیں۔ دانشوروں کی کیا رائے ہے۔ قرآن و حدیث، فقہ و تفسیر، کلام و منطق، صرف و نحو، ادب و بلاغت، سائنس اور علم طبیعات سے بھی آپ نے معلومات پیش کی ہیں۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے امام احمد رضا معلومات کی فراہمی میں حد سے زیادہ فراخ دل تھے۔ کسی مسئلہ میں آپ نے نہ صرف جزئیات سے کام لیا ہے، بلکہ مقدمات، اصول و کلیات کی بھی ترتیب دی ہے۔ ان مقدمات کے مطالعہ سے ہر قاری مسائل کا عارضی حل پیش کر سکتا ہے۔ مثلاً دیکھئے:۔

شیخ عبدالجلیل پنجابی بارہ بنکوی نے ماہ ذیقعدہ ۱۳۰۳ھ میں اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی سے یہ دریافت کیا:

"کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین کہ روسر کی شکر کہ ہڈیوں سے صاف کی جاتی ہے اور صاف کرنے والوں کو کچھ احتیاط اس کی نہیں کہ وہ ہڈیاں پاک ہوں یا ناپاک حلال جانور کی ہوں یا مردار کی، اور سنا گیا ہے اس میں شراب بھی پڑتی ہے۔"

اس سوال کو ذہن میں رکھیئے۔ امام احمد رضا نے براہ راست اس مسئلہ کا جواب نہیں دیا، بلکہ اس کے جواب سے قبل چند مقدمات کی ترتیب اس طرح کی ہے۔

**مقدمۂ اولیٰ:۔** ہر جانور یہاں تک کہ غیر ماکول و نا بوح کی بھی مطلقاً پاک ہیں جب تک ان پر ناپاک رسومت نہ ہو سوا خنزیر کے کہ نجس العین ہے، اور اس کا ہر جزو بدن ایسا ناپاک کہ اصلاً صلاحیت طہارت نہیں۔

**مقدمۂ ثانیہ:۔** شریعت مطہرہ میں طہارت و حلت اصل ہیں اور ان کا ثبوت خود حاصل کہ اپنے اثبات میں کسی دلیل خاص درکار اور محض شکوک و ظنون سے ان کا اثبات ناممکن کہ طہارات و حلت پر بوجہ اصالت جو یقین تھا اس کا زوال بھی اس کے مثل یقین ہی سے متصور نرا ظن لاحق یقین سابق کے حکم کو رفع نہیں کرتا۔

**مقدمۂ ثالثہ:۔** احتیاط اس میں نہیں کہ بے تحقیق بالغ و ثبوت کامل کسی شئے کو حرام و مکروہ کہہ کر شریعت مطہرہ پر افترا کیجئے۔ بلکہ احتیاط اباحت ماننے میں ہے کہ وہی اصل متیقن اور بے حاجت مبین خود مبین۔

**مقدمۂ رابعہ:۔** بازاری افواہ قابل اعتبار نہیں اور احکام شرع کی مناط و مدار نہیں ہو سکتی۔ بہت خبریں بے سروپا ایسی مشتہر ہو جاتی ہیں جن کی کچھ اصل نہیں یا ہے تو بیزار تفاوت۔

**مقدمۂ خامسہ:۔** حلت، حرمت، طہارت، نجاست احکام دینیہ ہیں ان میں کافر کی خبر محض نامعتبر، بلکہ مسلمان فاسق بلکہ مستور الحال کی خبر بھی واجب القبول نہیں۔

**مقدمۂ سادسہ:۔** کسی شئے کا محل احتیاط سے دور یا کسی قوم کا بے احتیاط و شعور و پروائے نجاست و حرمت سے مہجور ہونا اسے مستلزم نہیں کہ وہ شئے یا اس قوم کی استعمالی یا بنائی ہوئی چیزیں ناپاک یا حرام و ممنوع قرار پائیں کہ اس سے اگر یقین ہوا تو ان کے بے احتیاطی پر اور

بے احتیاطی مقتضی وقوع دائم نہیں پھر نفس شئے میں سوا ظنون و خیالات کے کیا باقی رہا۔

**مقدمۂ سابعہ**۔ شدت بے احتیاطی جس کے باعث اکثر احوال میں نجاست و آلودگی کا غلبہ وقوع و کثرت شیوع ہو بیشک باعث غلبۂ ظن۔ اور غلبۂ ظن شرعاً معتبر اور فقہ میں بنائے احکام مگر اس کی دو صورتیں ہیں:۔

**صورت اولیٰ**۔ یہ کہ جانب راجح پر قلب کو اس درجہ وثوق و اعتماد ہو کہ دوسری طرف کو بالکل نظر سے ساقط کر دے اور محض ناقابل التفات سمجھے گویا اس کا عدم وجود یکساں ہو، ایسا ظن غالب فقہ میں ملحق بے یقیں کہ ہر جگہ کار یقیں دے گا، اور اپنے خلاف یقین سابق کا پورا مزاحم ورافع ہو گا اور غالباً اصطلاح علماء میں غالب ظن واکثر رائے اسی پر اطلاق کرتے ہیں۔

**صورت ثانیہ**۔ یہ کہ ہنوز جانب راجح پر دل ٹھیک ٹھیک نہ جمے، اور جانب مرجوح کو محض مضمحل نہ سمجھے بلکہ ادھر بھی ذہن جائے اگرچہ بعصف و قلت یہ صورت نہ یقیں کا کام دے اور نہ یقین خلاف کا معارضہ کرے بلکہ مرتبہ شک و تردد میں ہی سمجھی جاتی ہے۔

**مقدمۂ ثامنہ**۔ کسی شئے کی نوع و صنف میں بوجہ ملاقات نجس و احتیاط حرام بنجاست و حرمت کا تیقن اس کے فرد سے منع واحتراز کا موجب ہو سکتا ہے جب معلوم و محقق ہو کہ یہ ملاقات و اختلاط بروجہ عموم و شمول ہے اور اگر ایسا نہیں بلکہ صرف اتنا محقق کہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ خاص ناپاک و حرام میں خصوصیت ہے جس کے باعث قصداً اس کا التزام کرتے ہیں تو اس بنا پر ہرگز ہرگز حکم تحریم و تجنیس علی الاطلاق روا نہیں۔

**مقدمۂ تاسعہ**۔ جب بازار میں حلال و حرام مطلقاً یا کسی جنس میں مختلط ہوں اور کوئی ممیز و علامت فارقہ نہ ملے تو شریعت مطہرہ خریداری سے اجتناب کا حکم نہیں دیتی کہ آخر ان میں حلال بھی ہے تو ہر شئے میں احتمال حلت قائم اور رخصت واباحت کو اسی قدر کافی۔

**مقدمۂ عاشرہ**۔ حضرت حق جل و علا نے ہمیں یہ تکلیف نہ دی کہ ایسی چیز کو استعمال کریں جو واقع و نفس الامر میں طاہر و حلال ہو کہ اس کا علم ہمارے حیطۂ قدرت سے ورا، نہ یہ تکلیف فرمائی کہ صرف وہی شئے برتیں جسے ہم اپنے علم و یقین کی رو سے طیب و طاہر جانتے ہیں اس میں بھی حرج عظیم ہے۔

یہ مقدمات عشرہ۔ وہ رہنما اصول ہیں جن کے سہارے بہت سے مسائل کی جانکاری کی جا سکتی ہیں اور زندگی و سماج، معاشرہ میں پیش آنے والے جزئیات و واقعات کے بارے میں معلومات فراہم کی جا سکتی ہیں۔ ان مقدمات کے مطالعہ سے اس بات کا اندازہ مشکل نہیں کہ امام احمد رضا اپنے قارئین کے لئے معلومات کی فراہمی میں فراخ دلی سے کام لیتے تھے۔ ان مقدمات کا تعلق ایک طرف علم و فن سے ہے تو دوسری طرح زندگی، سماج و معاشرہ اگر ایک طرف دین و مذہب سے ہے تو دوسری طرف معاملات و رسومات سے۔

(۴)

## معلومات کی تعبیر و تنظیم

امام احمد رضا بریلوی نے علم و فن، فقہ و حکمت، شعور و ادراک، فلسفہ و منطق، اور دیگر علوم جدیدہ کے بارے میں جو معلومات فراہم کی ہیں وہ ہمارے سامنے فتاویٰ رضویہ اور دیگر رسائل کی صورت میں موجود ہیں، یہ فراہم کردہ معلومات نہایت اہم اور معرکتہ الآرا ہیں۔ اس کے مطالعہ سے طالب علموں، اور علوم کے متلاشیوں میں ترتیب و تنظیم کی قوت پیدا ہوجاتی ہے۔ ان میں ایسی صلاحیت اور توانائی آجاتی ہے کہ وہ سماجی زندگی اور معاشرتی ماحول میں ایک انقلاب لاسکتا ہے اور سماج اور معاشرہ، زندگی اور اقدار حیات میں طاقت و توانائی لاسکتا ہے یہ آزمودہ اور تجربہ ہے کہ وہ افراد جو اعلیٰ حضرت کی تعلیمات اور نظریات سے شعور آگہی رکھتے ہیں وہ زندگی کی ہر شاہراہ پر کامیابی سے سفر کر رہے ہیں اور خاردار راہوں سے بہ سلامت گزرنے کی صلاحیت بھی رکھتے ہیں۔ نیزان میں ترتیب و تنظیم کی لیاقت و صلاحیت بھی شباب پر نظر آتی ہے۔ امام احمد رضا فاضل بریلوی نے بذات خود اس طرف نشان دہی فرمائی ہے اور معلومات کے مابین ترتیب و تنظیم لانے کے راز سے آشنا کیا ہے ملاحظہ فرمائیں۔

واضح ہو کہ کسی شئے حرام خواہ نجس کے دوسری چیز میں خلط ہونے پر یقین دو قسم ہے۔

- شخصی
- نوعی
  - اجمالی
  - کلی

**شخصی:۔** ایک فرد خاص کی نسبت تیقن۔ م آنکھوں سے دیکھا کہ اس کوئیں میں نجاست گری ہے۔

**نوعی:۔** یعنی مطلق نوع کی نسبت یقین اس کی دو قسمیں ہیں جو نقشۂ بالا سے ظاہر ہے اور وہ قسم یہ ہیں:۔ اجمالی۔ کلی۔

**اجمالی:۔** یعنی اس قدر ثابت کہ اس نوع میں اختلا واقع ہوتا ہے نہ یہ کہ علی العموم اس کے ہر فرد کی نسبت عل ہو۔ جیسے کفار کے برتن، کپڑے، کنوئیں۔

**کلی:۔** یعنی نوع کی نسبت بروجہ شمول و عموم، دوام التزام اس معنی کا ثبوت مثلاً تحقیق پائے کہ فلاں نجس یا حرام چیز اس ترکیب کا جزو خاص ہے کہ جب بناتے ہیں اسے شریک کرتے ہیں۔

یہ وہ ضابطہ و اصول ہے جو مقدمات سابقہ کے مابین ترتیب و تنظیم میں مدد کرتا ہے اور کسی خاص امر جزئی کے لئے قیاسات کی راہ ہموار کرتا ہے نیز اس امر جزئی کے بابت اخذ نتیجہ تک پہنچاتا ہے۔ یہ منزل بہت کٹھن اور دشوا ہے، سائنس کا استاد اس دشواری کا احساس کرسکتا ہے لیکن امام احمد رضا فاضل بریلوی نے اپنے تعلیمی، تہذیبی، سماجی اور مذہبی تعلیمات میں اس دشواری والی منزل کو بڑی خوبی سے عبور کرلیا۔ یہ صرف ان کی علمی، فنی دستگاہ اور مہارت کے سبب ہے۔ ورنہ بڑے بڑے سائنس دا حضرات بھی اس منزل پر قلابازیاں کھاتے ہیں جس طر

شعراء اور قصیدہ نگار گریز کی منزل میں پھسل جاتے ہیں۔

## (۵)
## عارضی حل یا قیاسات کی ترتیب

امام احمد رضا فاضل بریلوی نے نہ صرف معلومات کی فراہمی کی ہے بلکہ اپنے مخاطبین کو مشورہ بھی دیا ہے کہ وہ ان مقدمات اور اصول و ضوابط کے ذریعہ ہر نئی چیز کے بارے میں اخذ نتائج کریں۔ کوئی حل پیش کریں، اور انگریزوں کے توسط سے درآمد اشیاء کے استعمال کے بارے میں شرعی حیثیت کا تعین کریں۔ مثلاً "تنبیہ" کے زیر عنوان آپ فرماتے ہیں۔

**تنبیہ:۔** فقیر غفر اللہ تعالیٰ نے ان مقدمات عشرہ میں جو مسائل و دلائل تقریر کئے جو انہیں اچھی طرح سمجھ لیا ہے اس قسم کے تمام جزئیات مثلاً بسکٹ، نان پاؤ، رنگت کی پوڑیوں، یورپ کے آئے ہوئے دودھ، مکھن، صابن، مٹھائیوں، وغیرہ کا حکم خود جان سکتا ہے۔ غرض ہر جگہ کیفیت خبر حالت، مخبر و حاصل واقعہ و طریقۂ مداخلت، حرام و نجس و تفرقۂ ظن و یقین و مدارج ظنون و ملاحظۂ ضابطہ و کلیہ، مسالک ورع و مدارات خلق و غیرہا امور مذکورہ کی تنقیح و مراعات کرلیں، پھر ان شاء اللہ تعالیٰ کوئی جزئیہ ایسا نہ نکلے گا جس کا حکم تقاریر سابقہ سے واضح نہ ہو جائے۔ (فتاوی رضویہ جلد دوم ص ۱۱۰)

امام احمد رضا فاضل بریلوی نے اپنی عبارت سابقہ میں جن اشیاء کا ذکر کیا ہے، وہ سب سماجی و معاشرتی زندگی میں استعمال ہوتی ہیں، ان میں بعض یورپ سے آتے ہیں اور بعض اسی دیش میں بنتے ہیں، کسی بھی نئی چیز کو اپنے سماج اور زندگی میں شامل کر لینا۔ اس طرح کہ سماج کا تحفظ بھی ہو سکے اور مزید اس میں وسعت آئے۔ نیز اس کے عناصر میں اضافہ ہو۔ یہ سماج کے تئیں مفید تر نہیں تو پھر کیا ہے؟ وہ لوگ جو امام احمد رضا کی تحریک کو سماج سے الگ تھلگ تصور کر بیٹھے ہیں وہ آئیں اور اس پر غور کریں کہ اس مظلوم مفکر و دانشور نے سماج کے تئیں خوشگوار ماحول پیدا کیا ہے یا پھر اس کے خلاف؟

زندگی اور اس کے ارد گرد استعمال میں آنے والی کسی نئی چیز کو سامنے رکھ کر امام احمد رضا کے فراہم کردہ اصول و ضابطہ کے سہارے جن افراد سماج کی فکر و نظر کی رسائی مقدمات عشرہ تک ہوگی۔ اسے ہم قیاسات کی ترتیب یا "عارضی حل" کا نام دیں گے اس سے جو نتیجہ برآمد ہو گا اس کی حیثیت کیا ہوگی؟ اس کو جاننے کے لئے مندرجہ تحریر کا مطالعہ کریں۔

## (۶)
## تعمیم کا عمل،

ارباب فکر و دانش سے پوشیدہ نہیں کہ جتنے بھی کلیات ہوتے ہیں ان میں عمومیت اور شمولیت پائی جاتی ہے، اسی وصف کے اعتبار سے کسی نتیجہ خیز قیاس کا کبریٰ بننے کی

صلاحیت رکھتی ہیں۔ امام احمد رضا فاضل بریلوی نے نہ صرف کثیر جزئیات پر حکم لگایا ہے بلکہ ایسے اصول و کلیات بھی فراہم کیے ہیں جن میں عموم و شمول کا وصف پایا جاتا ہے۔ ظاہر ہے یہی تعمیم کا عمل ہے اور اسی پر تمام جزئیات کے احکام کا دارومدار ہے۔ امام احمد رضا سے جب بھی کسی جزئی یا کسی خاص شئے کے بارے میں دریافت کیا تو آپ نے تعمیم کے عمل سے کام لیا۔ یہ عملی تعمیم کہیں تو تجربوں کی بنیاد پر انجام پذیر ہوا۔ اور کہیں کلاسیکل روایات کے سہارے، اور کہیں امام احمد رضا نے فکر و نظر کی نئی جہتوں اور نئی سمتوں سے کام لیا ہے۔ ۲۴ ذی الحجہ ۱۳۲۴ھ کو امام احمد رضا فاضل بریلوی سے علی گڑھ عید گاہ کی سمت قبلہ کے متعلق سوال کیا گیا۔ ملاحظہ فرمائیں۔

شہر علی گڑھ کی عید گاہ کہ صدہا سال سے بنی ہوئی ہے اور حضرات علمائے متقدمین بلا کراہت اس میں عیدین کی نمازیں پڑھتے پڑھاتے رہے۔ آج کل کی نئی روشنی والوں نے اپنے قیاسات اور نیز آلات انگریزیہ سے یہ تحقیق کیا ہے کہ سمت، قبلہ سے منحرف ہے، اور قطب شمالی کے داہنے کونے کی پشت پر واقع ہے جس سے نوے ۹۰ فٹ کے قریب مغرب سے پھری ہوئی ہے لہذا اس کو توڑ کر سمت ٹھیک کرنا مسلمانان شہر پر بر تقدیر استطاعت کے لازم اور فرض ہے ورنہ نماز اس میں مکروہ تحریمی ہے۔ الخ

امام احمد رضا فاضل بریلوی نے صورت مسئولہ جواب دینے سے قبل تعمیم کے عمل سے کام لیا ہے اور ک ایسے نتائج اخذ کیے ہیں جن میں عمومیت اور شمومیت مفہوم نکلتا ہے۔

مثلاً:- اور اتنا تو اکابر نے فرمایا کہ جو مسجد مدتوں سے بنی ہوا اور اہل علم و عامہ مسلمین اس میں بلا تکبیر نمازیں پڑھتے رہے ہوں جیسا کہ عید گاہ کے مذکور کی نسبت سوال میں مسطور ہے اگر کوئی فلسفی اپنے آلات و قیاسات کی رو سے اس میں شک ڈالنا چاہے اس کی طرف التفات نہ کیا جائے کہ صدہا سال سے علماء و سائر مسلمین کو غلطی پر مان لینا نہایت سخت بات ہے بلکہ تصریح فرماتے ہیں کو ایسی قدیم محرابیں خود ہی دلیل قبلہ ہیں جن کے بعد تحری کرنے اور اپنا قیاس لگانے کی شرعاً اجازت نہیں۔

آگے چل کر امام احمد رضا فرماتے ہیں کہ:-

امام فقیہ ابو جعفر ہندوانی نے بغداد مقدس، و بخارا شریف کا قبلہ ایک بتایا، علماء نے خراسان و سمرقند وغیرہما بلاد مشرقیہ کے لئے جن میں ہندوستان بھی داخل بین الغربین قبلہ ٹھہرایا۔ اسی حکم کی بنا پر ہندوستان میں ستارۂ قطب داہنے شانے پر لیا گیا اور قدیم سے عام مساجد اسی سمت پر بنیں کہ بین الغربین کا اوسط مغرب اعتدال تھا اور اس کی طرف توجہ میں قطب

سیدھے ہی شانے پر ہوتا ہے اور اس کی پہچان آسان، اور اس میں انحراف بقدر مضر نہیں۔ لہذا اسی پر تعامل ہوا، یہ مدعیان ہیئت سمجھے کہ عام بلاد ہندیہ یا شاید خاص علی گڑھ کا یہی قبلہ تحقیقی ہے حالانکہ وہ محض ناواقفی ہے ہندوستان آٹھ درجے عرض شمالی سے ۳۵ درجے تک آباد ہے اور طول مشرقی ۶۶ درجے سے ۹۲ درجے تک۔

ہم نے اپنے رسالہ ’’کشف العلی عن سمت القبلہ‘‘ (۱۳۰۴ھ) میں براہین ہندسہ سے ثابت کیا ہے کہ شروع جنوبی ہند جزیرہ سرندیپ وغیرہا سے تیئس ۲۳ درجے چونتیس ۳۴ دقیقہ عرض تک جتنے بلاد ہیں جن میں مدراس، حاطہ بمبئی، حیدر آباد کا علاقہ وغیرہا داخل ہے سب کا قبلہ نقطۂ مغرب سے شمال کو جھکا ہوا ہے۔ ستارۂ قطب داہنے شانے سے سامنے کی جانب مائل ہوگا اور انتیسویں درجۂ عرض سے اخیر شمالی ہند تک جس میں دہلی، بریلی، مراد آباد، میرٹھ، پنجاب، بلوچستان، سنگاپور، قلات پشاور، کشمیر وغیرہا داخل ہیں۔ سب کا قبلہ جنوب کو جھکا ہوا ہے قطب سیدھے کندھے سے پشت کی طرف میلان کرے گا۔ دلیل کی رو سے یہ عام حکم ساڑھے بتیس درجہ سے ہوتا تھا مگر ۲۸ سے ۳۲ تک عدم انحراف کے لئے جتنا طول درکا ہے ہندوستان میں اس طول و عرض پر آبادی نہیں۔

۲۳۔۳۲ سے ۲۸ تک جتنے بلاد کثیرہ ہیں ان میں کسی کا قبلہ مغربی، جنوبی، کسی کا خاص نقطۂ مغرب کی طرف۔

ارباب فکر و دانش سے التجا ہے، امام احمد رضا فاضل بریلوی کے مندرجہ بالا اقتباسات کا گہری نظر سے مطالعہ کریں۔ اور بتائیں کہ یہ عمل تعمیم نہیں تو پھر کیا ہے۔ اس عمل تعمیم سے امام احمد رضا فاضل بریلوی نے اہل علم اور ارباب فکر دانش میں یہ قوت لانے کی کوشش کی ہے کہ وہ اخذ نتائج اور کسی مسئلہ کے عارضی حل کی کوشش کریں اور بتائیں کہ ان اقتباسات کی روشنی میں کس علاقہ کا سمت قبلہ کیا ہے؟ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ امام احمد رضا کو علوم ہندسہ میں کس قدر مہارت تھی اور اس فن میں کس قدر درک رکھتے ہیں۔

## (۷)
## تعمیمات کا انطباق

امام احمد رضا فاضل بریلوی نے جن مقدمات عشرہ کی وضاحت کی اور جس کا میں گذشتہ صفحات میں ذکر کر چکا ہوں ان سے جو تعمیم سمجھ میں آتی ہے اس تعمیم کا انطباق روز مرہ اور سماجی زندگی میں کیا جاسکتا ہے۔ مثال کے طور پر آپ کے سامنے اگر کوئی خبر آئے تو آپ یقین کر سکتے ہیں کہ یہ خبر کس قسم کی ہے؟ اور مخبر کی حالت کیسی ہے؟ نیز ہر نئی چیز جو آپ کے استعمال میں آئے۔ اس کے بارے

میں آپ مقدمات عشرہ کے توسط سے فیصلہ کر سکتے ہیں کہ آیا اس کا استعمال جائز ہے یا ناجائز ہے؟ اس میں شرعی قباحت ہے یا نہیں؟ اسی طرح امام احمد رضا فاضل بریلوی نے سمت قبلہ سے متعلق جو تحقیق کی ہے اس تحقیق سے جو تعمیم سامنے آئی ہے اس کی روشنی میں آپ اپنے قرب و جوار، اور قریبی علاقوں کے بارے میں فیصلہ کر سکتے ہیں کہ ہمارا قبلہ کہاں ہے اور اس کی سمت کیا ہے؟

امام احمد رضا اس تعمیم کا انطباق کرتے ہوئے خاص شہر علی گڑھ کے سمت قبلہ کی وضاحت فرما رہے ہیں۔ ملاحظہ فرمائیں:-

"علم ہیئات میں ادراک سمتِ قبلہ کے دو طریقے ہیں۔ ایک تقریبی کہ عامۂ کتب متداولہ میں مذکور دوسرا تحقیقی کہ زیجات میں مسطور۔ یہاں سے واضح کہ یہ حضرات ان دونوں سے محجور اگر وہ طریقہ تقریبی جانتے ان پر معترض نہ ہوتے کہ اس کی رو سے سمت قبلہ علی گڈھ نکالیں تو ضرور قطب شمالی شانۂ راست سے جانب پشت ہی پھرا رہے گا کہ اس طریقہ پر علی گڑھ کا خط نقطۂ مغرب سے ساڑھے دس درجہ جانب جنوب جھکا ہوا ہے ظاہر ہے کہ نقطۂ مغرب کی طرف منہ کرتے تو قطب محاذات شانہ پر رہتا اب کہ مغرب سے دس درجہ جنوب کو پھرے قطب ضرور جانب پشت میلان کریگا"۔

اس اقتباس سے اندازہ ہوا کہ شہر علی گڑھ کی عید گاہ اپنی سمت قبلہ میں بنی ہوئی ہے اس کے متعلق نئی روشنی والوں کے قیاسات غلط اور نرے فاسد ہیں۔ امام احمد رضا نے اپنے فتاویٰ میں علوم ہندسہ کے ذریعہ شہر علی گڑھ کا قبلہ نکالا ہے اور اس کی سمت کا تعین فرمایا ہے آپ فتاویٰ رضویہ جلد چہارم کا مطالعہ کر کے اس بات کا اندازہ لگا سکتے ہیں، ظاہر ہے تعمیم کا انطباق ہے اور اس عمل انطباق سے امام احمد رضا نے مسائل کے سوال کا جواب دیا ہے۔ جن لوگوں نے اپنے علوم جدیدہ اور کچی معلومات کی رو سے عید گاہ کے سمت قبلہ کے بارے میں شوشہ چھوڑا۔ امام احمد رضا نے ان لوگوں کی سخت تنقید کی ہے اور ان کی معلومات کو اپنی تحقیقات و تدقیقات کی تیز و تند ہواؤں میں خس و خاشاک کی طرح اڑا دیا ہے جو ارباب دانش و بینش سے مخفی نہیں۔ اس مضمون کے مطالعہ سے اندازہ ہوگیا ہوگا کہ امام احمد رضا اپنے فتاویٰ، مضامین، رسائل اور کتابوں میں سائنٹیفک طریقہ سے کام لیتے ہیں اور اس طریقہ کے کل مراحل سے عبور کر کے ہی اپنے مدعا کو ثابت کرتے ہیں جو اس طریقہ کو مد نظر رکھتے ہوئے بحث و تمحیص کرتا ہے۔ ظاہر ہے اس کا انداز فکر سائنٹیفک ہوگا۔ اس بات میں کوئی شک نہیں کہ امام احمد رضا فاضل بریلوی کا انداز فکر سائنٹیفک تھا اور وہ کھلی ذہنیت رکھتے تھے۔ زندگی کے ہر شعبہ میں ان کا یہی رویہ تھا۔ یہ رویہ محض رویہ نہیں، بلکہ مثبت اور تعمیری رویہ ہے اس سے نہ صرف انہیں پورے سماج، پورے معاشرہ کو فائدہ ہوا۔ اور آج بھی ہو رہا ہے انشاء اللہ آئندہ بھی ہو گا۔

## شارب ردولوی سے ایک گذارش

○

آپ نے اپنی کتاب "جدید تنقید اصول و نظریات" میں امام احمد رضا کی تحریک کو صرف وہابی تحریک کا رد عمل قرار دے کر آپ پہلو تہی کر گئے۔ آپ سے گذارش ہے کہ امام احمد رضا کی تعلیمات و نظریات کا مطالعہ کریں ان میں سائنٹیفک انداز فکر، منطقیانہ بحث و تمحیص، فلسیانہ گہرائی و گیرائی ملے گی۔ ساتھ ساتھ علوم جدیدہ کے جلوے بھی دکھائی دیں گے۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ امام احمد رضا ایک تحریک اور ایک مشن لیکر اٹھے تھے۔ یہ تحریک زندگی، سماج کے لئے مفید ہی نہیں مفید تر تھی اور آج بھی ہے مگر شرط یہ ہے کہ انصاف و دیانت سے کام لیجئے اور تعصب کو دور چھوڑیئے تو آپ محسوس کریں گے کہ:-

امام احمد رضا اس مایۂ ناز شخصیت کا نام ہے جس
قوم و ملت کی آبرو قائم ہے اور علم و فن کا وقار
بلند تر ہے جس نے عشق و محبت کی داستاں کو
دور دور تک پہنچایا اور اپنے علم و فن، تحقیق و
تدقیق سے بڑے بڑے سائنس دانوں کے دانت
کھٹے کر دیئے۔

امام احمد رضا کی دیدۂ بینا سے نکلی ہوئی شعاعیں بہت دور تک پہنچیں اور کائنات میں پھیل گئیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے علم و فن کا چرچا عام ہے ہر طرف ان کی شخصیت، علمیت، قابلیت اور لیاقت پر تحقیقی مقالے لکھے جا رہے ہیں۔ کتابیں تصنیف ہو رہی ہیں۔

ایسی نامور اور پاکباز ہستی بار بار جنم نہیں لیتی ہے بلکہ ہزاروں سال بعد جب جب دنیا کو ضرورت پیش آتی ہے تو منصۂ شہود پر جلوہ گر ہوتی ہے، وہ اپنے ساتھ ایک مقصد اور ایک تحریک لیکر آتی ہے جس کی تکمیل لے لئے پوری زندگی کوشش کرتی ہے۔

امام احمد رضا بریلوی بھی ایک مقصد اور نصب العین کے پیش نظر اس خاکدان گیتی میں تشریف لاتے تھے۔

تاریخ بتاتی ہے کہ ١٨۵٧ء سے قبل اپنے اور بیگانے اسلام کے تئیں کچھ غلط نظریات ترتیب دے رہے تھے، عشق و محبت کے خلاف محاذ آرائی کی جا رہی تھی۔ ایمان و ایقان کی عمارتوں میں شگاف ڈالنے کی کوششیں جاری تھیں۔ خانقاہوں کے تقدس کو پامال کیا جا رہا تھا، اخلاق، کردار میں فساد پیدا کئے جا رہے تھے سماج اور معاشرہ کو گھن کی طرح چاٹنے کی کوشش کی جا رہی تھی۔ اس قسم کی غلط کوششیں ہر طرف سے کی جا رہی تھی اور ١٨۵٧ء کے بعد تو مسلمانوں کی صورت حال دگرگوں تھی۔ لوگوں کے حوصلے پست تھے اور زندگی کی نمود قریب قریب مٹ چکی تھی۔

امام احمد رضا خاں بریلوی نے اس کا دفاع کیا۔ مسلمانوں میں عزم و حوصلہ اور ولولہ و امنگ کی صور پھونک دی۔ عشق اور ناموس رسالت مآب صلے اللہ علیہ وسلم کا

تحفظ کیا۔ سماج و معاشرہ کی بقاء کے لئے اپنے قلم کا استعمال فرمایا۔ وہ صلیبی قوم جو مسلمانوں اور اسلام پر حملے کر رہی تھی اس کا زبردست اور دندان شکن جواب دیا۔

**شارب صاحب!** نظر اٹھا کر دیکھئے۔ کون ہے؟ جو امام احمد رضا کا مقابلہ کر سکے۔

سرسید کو لیجئے۔ تو وہ انگریزوں کے روبرو قدموں پر گر گئے۔ مولانا ابو الکلام آزاد گاندھی کے سامنے اپنی چمک دمک کھو بیٹھے۔ مولانا عبد الباری صاحب بھی پھسل گئے۔ مولانا عبدالماجد تو بہت دور تک بھکے، ایرے غیرے کی حیثیت ہی کیا ہے؟ لیکن امام احمد رضا اپنی جگہ قائم رہے۔ ہزاروں طوفان اٹھے اور ختم ہو گئے آندھیاں چلیں، مگر ان کا چراغ جلتا رہا اور آج بھی جل رہا ہے۔

سب ان سے جلنے والوں کے گل ہو گئے چراغ
احمد رضا کی شمع فروزاں ہے آج بھی

(شکریہ، رضا دار المطالعہ، پوکھریرا، بہار، انڈیا)

---

# جلسہ اہل سنت و جماعت مشاغل العلوم فاروقیہ بجودھپور

## سالانہ عالیشان جلسہ

اللہ اکبر — اللہ اکبر

الحمد للہ القوی المتین ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم الامین وعلی آلہ واصحابہ اجمعین۔ سرکار مکہ تاجدار مدینہ مالک عرب وعجم کے سچے فدائیو السلام علیکم۔ الحمد للہ کہ چودہ برس سے بغرض حمایت وحفاظت مذہب حق اہل سنت وجماعت محلہ مدنپورہ میں جلسے ہوتے رہے اور ہمیشہ علماء کرام اس جلسہ کو مشرف فرماتے رہے۔ شکر ہے اس رب ذو الجلال کا کہ اس سال بھی یہ جلسہ نہایت شان وشوکت سے بتاریخ ۲۹۔۳۰۔ رجب المرجب یکم شعبان المعظم ۱۳۴۳ھ مطابق ۲۳۔۲۴۔۲۵ فروری ۱۹۲۵ء بروز دوشنبہ۔ سہ شنبہ۔ چہارشنبہ منعقد ہوگا۔ اراکین انجمن کی التماس ہے کہ شیدایان ذکر خیر الانام تاریخ معینہ پر اپنے عزیز اوقات جلسہ پر قربان کریں۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ذکر سے اپنے ایمانوں کو تازہ کریں۔ علماء کرام نائبین خیر الانام کی نورانی صورتوں کو دیکھ کر اپنی آنکھوں کو ٹھنڈا کریں۔

## اسمائے علماء کرام

(۱) امام الشریعت شیخ الطریقت مقتدائے اہل سنت حجۃ الاسلام حضرت مولانا مولوی حاجی قاری مفتی شاہ محمد حامد رضا خان صاحب نیز حضرت ناصر الملۃ قبلہ مولانا مولوی قاری مفتی شاہ محمد مصطفےٰ رضا خان صاحب قادری رضوی دامت برکاتہم صاحبزادگان مجدد مائۃ حاضرہ مؤید ملت طاہرہ اعلیٰ حضرت

(۲) سید السادات مجمع السعادات حضرت مولانا مولوی حاجی شاہ ابو المحامد سید محمد صاحب اشرفی جیلانی محدث کچھوچھہ شریف۔

(۳) امام العارفین شیخ السالکین حضرت مولانا مولوی حاجی حافظ قاری شاہ محی الدین صاحب بلخی

(۴) مقتدای صوفیان پیشوای عارفان حضرت صوفی محمد جان صاحب کرمانی سجادہ نشین درگاہ حضرت چراغ ربانی ولی پوری۔

(۵) امام العرفا شیخ الفقراء حضرت مولانا شاہ عبید اللہ صاحب فاروقی بھلواروی۔

(۶) امام المناظرین مقدام المفتیین حضرت مولانا مولوی حکیم حافظ سید محمد نعیم الدین صاحب مراد آبادی (ناظم آل انڈیا سنی کانفرنس) و جناب مولانا مولوی قاری حافظ حسام الدین صاحب آبادی

(۷) سلطان المدققین زبدۃ المنطقین حضرت مولانا مولوی محمد ظفر الدین صاحب بہاری۔

(۸) شمس المتکلمین راس المتقین حضرت مولانا مولوی حکیم حافظ عبد المجید صاحب بدایونی۔

(۹) عمدۃ المقررین قدوۃ الفلسفین حضرت مولانا مولوی محمد یسین صاحب چریاکوٹی۔

(۱۰) زبدۃ المدرسین عمدۃ المحققین حضرت مولانا مولوی محمد اکرام الحق صاحب گنگوہی۔

(۱۱) فصیح البیان طلیق اللسان حضرت مولانا مولوی حکیم محمد رضوان صاحب غازی پوری۔

(۱۲) محقق مذہب اہل سنت جناب مولانا مولوی ابو النعمان احمد علی صاحب اعظمی۔

(۱۳) حضرت مولانا مولوی حافظ ابو الفتح محمد حشمت علی خاں صاحب رضوی لکھنوی

# امام احمد رضا اور اُن کی تصنیف

# فوزِ مبین

ڈاکٹر عبدالنعیم عزیزی
(ڈائریکٹر، الرضا ریسرچ اکیڈمی، بریلی، انڈیا)

حرکت زمین کے سلسلہ میں پروفیسر مولانا حاکم علی صاحب نے ۱۴/ جمادی الاول ۱۳۳۹ھ کو امام احمد رضا کو ایک مکتوب بھیجا تھا جس میں حرکت زمین کی تائید میں قرآنی آیات و تفاسیر کے ساتھ ساتھ سائنسی حوالے بھی درج کئے گئے تھے اور امام سے درخواست کی تھی کہ وہ حرکت زمین کے قائل ہو جائیں۔ اخیر میں حاکم علی صاحب نے یہ التجا بھی کی تھی۔

"غریب نواز کرم فرما کر میرے ساتھ متفق ہوجاؤ تو پھر انشاء اللہ العزیز سائنس کو اور سائنس دانوں کو مسلمان کیا ہوا پائیں گے۔"

اس پر امام احمد رضا نے "نزول آیات فرقان بسکون زمین و آسمان" نامی ایک رسالہ لکھا جس میں قرآنی آیات اور تفاسیر سے حاکم علی صاحب کے دلائل کو کاٹتے ہوئے سائنسدانوں کے نظریات کا رد کیا اور آخر میں لکھا۔

"محب فقیر! سائنس یوں مسلمان نہ ہوگی کہ اسلامی مسائل کو آیات و نصوص میں تاویلات دور از کار کرکے سائنس کے مطابق کرلیا جائے۔ یوں تو معاذ اللہ اسلام نے سائنس قبول کی نہ کہ سائنس نے اسلام۔ وہ مسلمان ہوگی تو یوں کہ جتنے اسلامی مسائل سے اسے اختلاف ہے سب میں مسئلہ اسلامی کو روشن کیا جائے۔ دلائل سائنس کو پامال و مردود کردیا جائے۔ جابجا سائنس ہی کے اقوال سے اسلامی مسئلہ کا اثبات ہو۔ سائنس کا ابطال و اسکات ہو یوں قابو میں آئے گی اور یہ آپ جیسے فہیم سائنس دان کو باذنہ تعالیٰ دشوار نہیں۔ آپ اسے بچشم پسند دیکھتے ہیں۔"

امام احمد رضا نے ریاضی۔ ہیئت۔ فلسفہ قدیمہ و جدیدہ اور دیگر سائنسی علوم پر جو کتب و رسائل لکھے وہ دنیوی شہرت یا کسی دنیوی غرض کی خاطر نہیں بلکہ ان سے خدمت دین لینے کے لئے لکھے۔ انہیں مسلمان بنائے رکھنے کی خاطر لکھے۔ انھوں نے توقیت، جفر، تکسیر، نجوم، الجبرا، جیومیٹری، اسٹرونومی، فزکس، کیمسٹری وغیرہ پر

جو درجنوں کتابیں تصنیف فرمائیں وہ اس بات کی شاہد ہیں۔

• امام احمد رضا نے مندرجہ بالا موضوعات اور مضامین پر کتب بھی تصنیف فرمائیں اور ان علوم سے متعلق دوسروں کی تصانیف پر حواشی بھی لکھے۔

حاشیہ اصول طبعی، حاشیہ علم الہیت، حاشیہ شمس بازغہ، حاشیہ حدائق النجوم، حاشیہ برجندی، حاشیہ زیج بہادر خانی، حاشیہ جامع بہادر خانی، حاشیہ شرح چغمینی وغیرہ اس بات کی گواہ ہیں۔

امام کے تعاقب اور رد کی یہ خوبی ہے کہ وہ مخالف کے حملہ کا جواب اسی ہتھیار سے دیتے ہیں جس ہتھیار سے وہ حملہ کرتا ہے۔ مخالف اپنے دعوے کے ثبوت میں جس علم و فن کی کتب سے دلائل پیش کرتا ہے امام اسی علم و فن کی کتب سے اس کا رد فرماتے ہیں۔

امام کے طرز استدلال کے لاجیکل اور سائنٹفک ہونے کے سلسلہ میں ماہر رضویات پروفیسر مسعود احمد صاحب نوبل انعام یافتہ پاکستانی سائنس داں ڈاکٹر عبدالسلام کی تحریر پیش کرتے ہیں۔ جسے انھوں نے پروفیسر موصوف کو ایک مکتوب میں لکھ کر بھیجا۔

"مجھے خوشی ہوئی کہ حضرت مولانا نے اپنے دلائل میں axiomatic اور Logical پہلو مدنظر رکھا ہے....."

مشہور امریکی میٹرولوجسٹ (Metrologist) البرٹ۔ ایف پورٹا نے اپنے فلکیاتی علم کے زعم باطل پر ایک پیشن گوئی کی تھی کہ ۱۷/ دسمبر ۱۹۱۹ء کو سیاروں کی اجتماع اور کشش کے سبب دنیا میں زلزلے اور طوفان برپا ہوں گے۔ دنیا ایک قیامت صغری سے دوچار ہوجائے گی۔ دنیا کے بعض علاقے نیست و نابود ہوجائیں گے۔

پورٹا کی اس پیشن گوئی سے پوری دنیا خاص طور سے امریکہ میں ایک ہلچل مچ گئی۔ جب امام احمد رضا کو اس کا علم ہوا تو انھوں نے فلکیاتی علم سے ہی پورٹا کی پیشن گوئی کو غلط ثابت کردیا اور اس کے رد میں ایک مستقل رسالہ بنام "معین مبین بہر دور شمس و سکون زمین" (۱۳۳۸ھ مطابق ۱۹۱۹ء) تصنیف فرمایا۔ بالآخر وہی ہوا جو امام نے کہا تھا۔ مٹرولو جسٹ کے جھوٹے علم کا دعویٰ جھوٹا ہوا اور امام کے سچے علم کی حقانیت ثابت ہوگئی۔

معین مبین کی تصنیف کے بعد امام احمد رضا نے سائنس، ریاضی، ہیئت و فلسفہ سے متعلق دو معرکۃ الآراء کتابیں مزید تصنیف فرمائیں۔

۱۔ **الکلمتہ الملہمہ فی الحکمتہ المحکمتہ لوہاء فلسفہ المشئمہ**

۲۔ فوزمبین در رد حرکت زمین

الکلمتہ الملہمہ۔ فلسفہ قدیمہ کے رد میں ہے اور فوزمبین فلسفہ قدیمہ و جدیدہ دونوں کے رد میں ہے۔

مندرجہ بالا دونوں کتب کی تصنیف کی کہانی خود امام احمد رضا بریلوی کی زبانی ملاحظہ کیجئے جسے وہ الکلمتہ الملہمہ کے دیباچہ میں رقم فرماتے ہیں

"بعونہ تعالیٰ۔ فقیر نے رد فلسفہ جدیدہ میں ایک مبسوط کتاب مسمی بنام تاریخی "فوزمبین در ردحرکت زمین" لکھی جس میں ۱۰۵ دلائل سے حرکت زمین باطل

کی اور جاذبیت و نافریت وغیرہ ہما مزعومات فلسفہ جدیدہ پر روشن رد کئے جن کے مطالعہ سے ہر ذی انصاف پر بحمدہ تعالیٰ آفتاب سے زیادہ روشن ہو جائے گا کہ فلسفہ جدیدہ کو اصلا عقل سے مس نہیں۔ اس کی فصل سوم میں ایک تذییل لکھی جس میں وہ دس دلائل ذکر کیے کہ فلسفہ قدیمہ نے رد حرکت زمین پر دیئے۔ ہم نے ان کا ابطال کیا کہ یہ دلائل باطل و زائل ہیں۔ ان میں سے تعلیم پنجم یہ تھی۔ فلک میں میل متدیر ہے تو زمین میں نہ ہوگا کہ طبیعت متضاد ہے۔ ہفتم یہ کہ زمین مبدء میل متقیم ہے تو مبدء میل متدیر محال۔ ہشتم یہ تھی کہ زمین کا دورہ طبعا و ارادتا نہ ہونا ظاہر اور قسر کو دوام نہیں۔ نہم یہ حرکت زمین ماننے والوں کے نزدیک یہ حرکت لاتمناہی ہے تو قوت جسمانی سے اس کا صدور محال۔ دہم یہ کہ طبیعات میں ثابت ہے کہ حرکت وضعیتہ نہ ہوگی مگر ارادیہ اور زمین ذات ارادہ نہیں۔ ان کے رد نے اصول فلسفہ قدیمہ کے ازہاق و ابطال کا دروازہ کھولا ہم نے ۳۰ مقام ان کے رد میں لکھے۔ جن سے بعونہ تعالیٰ تمام فلسفہ قدیمہ کی نسبت روشن ہوگیا کہ فلسفہ جدیدہ کسی طرح بازیچہ اطفال سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا۔ یہ تذییل ان مقامات جلیل کے سبب بہت طویل ہوگئی اور اس کی فصل چہارم دور جا پڑی۔ ولد اعز ابوالبرکات محی الدین جیلانی المعروف بہ مولوی مصطفےٰ رضا خاں سلمہ الملک المنان و ابقاہ والی معالی کمالات الدین والدنیا وقاہ کی رائے ہوئی کہ ان مقامات کو رد فلسفہ قدیمہ میں مستقل کتاب کیا جائے اگرچہ دم الاخوین یکجا نہ ہو۔ ایک کتاب رد فلسفہ جدیدہ میں رہے دوسری رد فلسفہ قدیمہ میں........ وہ کتاب کامل النصاب بعون الملک الوہاب یہ ہے مسمی بنام تاریخی **الکلمتہ الملہمہ المحکمتہ لوہاء فلسفہ المشئمتہ**

------۱۳۳۸ھ------

آخر میں تحریر فرماتے ہیں :

"اس کی تقریب یوں ہوئی۔ ۱۸/ صفر ۳۸ھ کو ولد اعز مولانا مولوی ظفر الدین بہاری اعلیٰ مدرس عالیہ شہرام جعلہ اللہ کاسمہ' ظفر الدین نے ایک سوال بھیجا کہ امریکہ کے کسی مہندس نے دعویٰ کیا ہے ۱۷/ دسمبر ۱۹۱۹ء کو اجتماعات سیارات کے سبب آفتاب میں اتنا بڑا داغ پڑے گا کہ اس کے باعث زلزلے آئیں گے۔ طوفان شدید آئے گا۔ ممالک برباد کردیئے جائیں گے۔ یہ ہوگا وہ ہوگا۔ غرض قیامت کا نمونہ بتایا تھا۔ یہ صحیح ہے یا غلط۔ اس کا جواب چند ورق پر دے دیا گیا کہ یہ محض اباطیل بے اصل ہیں۔ نہ وہ اجتماع سیارات اس تاریخ کو ہوگا جس کا وہ مدعی ہے نہ جاذبیت کوئی حقیقت رکھتی ہے اس کے ضمن میں بعض دلائل رد حرکت زمین کے لکھے۔ جب انہیں طویل ہوتے دیکھا جدا کرلیے ........اور فلسفہ قدیمہ کی تقریب کی جسے اس سے جدا کرکے بحمدہ تعالیٰ یہ کتاب الکلمتہ الملہمتہ تیار ہوئی...."

جیسا کہ اس سے ماقبل عرض کرچکا ہوں کہ پورٹا کی پیشن گوئی کو امام احمد رضا نے غلط ثابت کردیا تو پورٹا کی غلط پیشن گوئی ہی ان دونوں کتابوں الکلمتہ الملہمہ اور فوزمبین کی تصنیف کی سبب بنی۔

"فوزمبین در رد حرکت زمین"

------ ۱۳۳۸ھ ------

کتاب فوز مبین کا نام تاریخی ہے جو ۱۳۳۸ھ میں تصنیف کی گئی اس کے نام ہی سے ظاہر ہے کہ یہ کتاب حرکت زمین کے رد میں ہے۔ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی اس کتاب کے بارے میں خود فرماتے ہیں دیباچہ میں

"یہ رسالہ مسمی بنام تاریخی "فوز مبین در رد حرکت زمین" ایک مقدمہ چار فصل اور ایک خاتمہ پر مشتمل ہے۔"

مقدمہ میں مقررات ہیات جدیدہ کا بیان جن سے اس رسالہ میں کام لیا جائے گا۔"

فصل اول میں : نافریت پر بحث اور اس سے بطلان حرکت زمین پر ۱۲ دلیلیں۔

فصل دوم میں : جاذبیت پر کلام اور اس سے بطلان حرکت پر ۵۰ دلیلیں۔

فصل سوم میں : خود حرکت زمین کے ابطال پر اور ۴۳ دلیلیں۔

یہ بحمدہ تعالیٰ حرکت پر ۱۰۵ دلیلیں ہوئیں جن میں ۱۵ اگلی کتابوں کی ہیں جن کی ہم نے اصلاح و تصحیح کی اور پورے ۹۰ دلائل نہایت روشن و کامل .بفضلہ تعالیٰ خاص ہماری ایجاد ہیں۔

فصل چہارم میں : ان شبہات کا رد جو ہیئات جدیدہ اثبات حرکت زمین میں پیش کرتی ہے۔

خاتمہ میں کتب الٰہیہ سے گردش آفتاب و سکون زمین کا ثبوت و الحمد اللہ مالک الملک و الملکوت۔

زیر نظر کتاب فوز مبین کے ان حصوں سے متعلق (جواب تک ماہنامہ الرضا' ماہنامہ رضائے مصطفیٰ میں .قسط وار اور بعدہ ماہنامہ سنی دنیا (اگست ستمبر ۱۹۸۳ء شمارہ نمبر ۹'۱۰) میں چھپا۔ پروفیسر مسعود احمد صاحب اور پروفیسر ابرار حسین صاحب نے کافی کچھ لکھا ہے اور دونوں کے مقالات پر مغز ہیں اور دانشوروں کو اس کتاب کے مطالعہ کی طرف متوجہ کراتے ہیں۔

پروفیسر مسعود صاحب نے رسائل۔ اظہار کراچی اور معارف رضا کراچی نیز کتابی شکل میں جو مکتبہ چشمہ رحمت بلرامپور سے چھپا ہے۔ میں امام احمد رضا کے قدیم و جدید علوم سے متعلق جو کچھ لکھا ہے وہ دراصل فوز مبین سے متعلق ہے اور معارف رضا ۱۹۸۳ء میں پیش گفتار فوز مبین کے عنوان سے باقاعدہ اسی کتاب کے بارے میں تحریر فرمایا اور اعلیٰ حضرت کے ریاضی و ہیئت اور سائنسی علوم کی مہارت پر کافی' روشنی ڈالی ہے۔

پروفیسر ابرار صاحب نے بھی معارف رضا ۱۹۸۵ء میں مقدمہ رسالہ فوز مبین در رد حرکت زمین کے عنوان سے بھرپور مقالہ تحریر فرمایا ہے اور امام احمد رضا کے سائنسی علوم پر بحث کی ہے اس کے علاوہ پروفیسر موصوف نے معارف رضا ہی کے دوسرے شماروں میں فاضل بریلوی کی ریاضی دانی پر بھی مقالات لکھے۔ لوگارثم فیکٹرو مساوات مثلث مسطح' (Trignomqtery plane) مثلث کروی (Spherical Trignomatery) نظریہ مدوجزر وغیرہ پر امام کی مہارت پر روشنی ڈالی۔

ڈاکٹر مسعود احمد صاحب نے پروفیسر ابرار حسین کے ایک مکتوب کے حوالے سے امام احمد رضا کے جدید الجبرا کے ایک اہم مضمون ٹاپالوجی (Topology) سے بھرپور واقفیت کا تذکرہ بھی کیا۔ ان دو پروفیسر صاحبان

کے علاوہ ایم حسین ما لکپوری، شبیر حسن بستوی، سید ریاست علی قادری، محمد اعظم سعیدی، علامہ شبیر احمد غوری، مفتی عبدالمنان، احمد ثناء آرائین وغیرہ نے بھی امام احمد رضا فاضل بریلوی کے سائنسی و ریاضی علوم پر روشنی ڈالی ہے جو مختلف رسائل میں چھپ چکے ہیں۔

امام احمد رضا فاضل بریلوی نے اپنی اس تصنیف میں طبیعیات (Physics) کیمیا (Chemistry) جغرافیہ (Geography) ہیئت (Astronomy) نجوم (Astrology) توقیت (Timings) فلسفہ قدیمہ (Old philosphy and Science) ریاضی (Mathematics) وغیرہ علوم سے کام لیا ہے اور مختلف موضوعات و نظریات مثلاً رفتار و حرکت (Speed and velocity) نظریہ حرکت، نظریہ کشش ثقل (Gravitation) و وزن (Mass weight) حجم و ثقل اور ثقل اضافی (Volume Densitychal Density) مرکز گریز اور مرکز جو یا طاقتوں (Centrifugal and Centripatel) جمود، اسراع، دباؤ، اچھال تیراؤ (Floatation) سیاروں اور ستاروں کی چال، ان کی دوری زمین کی ہیئت، مد و جزر (Tiales) نظریہ اضافیت (Therory of Relativity) دخان بخارات، حرارت ایٹم، لوگارثم (Logarithms) مساوات فیکٹر ڈائنامکس (Dynamics) محرک (Projectile) ٹریگینومیٹری (Trignonmatery) جیومیٹری، مثلث کروی (Spherical Trigonometry) وغیرہ کا استعمال کیا ہے اور ان پر بحث کی ہے۔

امام احمد رضا کے علم کو دیکھ کر تعجب ہوتا ہے کہ ایک شخص جس نے کسی کالج اور یونیورسٹی کی شکل نہ دیکھی ہو وہ ان علوم و فنون پر ایسی مہارت کے ساتھ روشنی ڈالے اور جہاں غلطی نظر آئے ان کی نشاندہی کرکے اصلاح بھی کرے۔

فوزمبین میں امام احمد رضا نے باقاعدہ نام لے کر نیوٹن(۱)، کوپر نیکس(۲)، کپلر(۳)، ہرشل(۴)، طوسی(۵)، ابن سینا(۶)، بطلیموس(۷)، ملا محمد جون پوری(۸) کے نظریات کا رد اور ان کا تعاقب کیا ہے۔

ابو ریحان البیرونی(۹) کے سونے کو ہوا اور پانی میں تولنے اور پانی میں اس کے وزن کے کم ہوجانے کی تائید کی ہے گویا اس طرح انہوں نے ارشمیدس(۱۰) کے تیراؤ اچھال کے کلیہ پر بھی روشنی ڈالی ہے اور ایک طرح سے (ArchemedisPrinciple) کی تائید کی ہے۔

گیلی لیو(۱۱) کے جمود اور کشش ثقل کے نظریات اور آئن آشائن(۱۲) کے نظریہ اضافیت (Theory of Relativity) کا انہیں کے دلائل کی روشنی میں منطقیانہ اور سائنسی طرز پر رد فرمایا ہے۔

نیوٹن اور دیگر سائنس دانوں کے نظریات کو مندرجہ ذیل کتب سے اخذ کیا ہے اور ان کتب پر کلام بھی کیا ہے۔

علم طبعی(۱۳)، اصول علم الہیاۃ(۱۴)، سوالنامہ ہیاۃ جدیدہ(۱۵)، جغرافیہ طبعی(۱۶)، نظارہ عالم(۱۷)، علاوہ ان کتابوں کے تعریبات الشافیہ(۱۸)، حدائق النجوم(۱۹)، شرح تذکرہ(۲۰)، شرح طوسی(۲۱)، شرح قطبی(۲۲)،

شرح خضری(۲۳)، شرح حکمت العین(۲۴)، حکمت العین(۲۵)، ہدیہ سعیدیہ(۲۶)، تحریر طوسی(۲۷)، شرح برجندی(۲۸)، مجسطی(۲۹)، شرح مجسطی(۳۰)، شمس بازغہ(۳۱)، مفتاح الرصد(۳۲)، چغمینی(۳۳) اور الدر المکنون(۳۴) وغیرہ کے حوالے بھی دیئے ہیں اور ان سب پر کلام بھی کیا ہے۔ ان میں درج سائنسی و فلسفیانہ نظریات و کلیات کا رد اور جہاں ضرورت محسوس ہوئی ہے وہاں اصلاح بھی فرمائی ہے۔

امام احمد رضا نے اپنی مندرجہ بالا کتب کا حوالہ بھی دیا ہے۔ الکلمتہ الملهمتہ(۳۵)، النھی النمیر فی الماء المستدیر(۳۶)، البرہان القویم علی العرض التقویم(۳۷)، در القبح عن درک وقت الصبح(۳۸)

امام احمد رضا نے دیمقراطیسی(۳۹) نظریہ یعنی ایٹم کے نظریہ کی تائید کی ہے جولو، وسطا سیرس اور پلاس نام کے چار سیاروں کا مزید ذکر کیا ہے اور ان کی کیفیت نظارہ عالم میں درج ہے۔

جونو (Juno) نسبت بعد سیارات بہ نسبت بعد زمین ایک فرض کے ۱۲۶۹ء۲ زمانہ گردش سالانہ ۱۵۹۳ء۲۱ وسطا (Vesta) نسبت بعد سیارات بہ نسبت بعد زمین ایک فرض کرکے ۳۶۰ء۲ زمانہ گردش سالانہ انگلینڈ نظریہ حرکت اور نظریہ کشش ثقل دریافت کیا۔ اس نے علم طبیعیات کے ہر برانچ حرارت، نور آواز، برق، چمبک، وغیرہ پر کام کیا اور اپنے نظریات پیش کیے۔ اس کی دو کتابیں (Principal) لیٹن زبان میں اور (Opticism) انگریزی زبان میں بہت مشہور ہیں۔

نیوٹن کے تین بنیادی اصول (کلیہ حرکت) مندرجہ ذیل ہیں۔

(ا) جو شے حرکت میں ہے وہ حرکت میں رہے گی اور حالت سکوت میں ہے تو اسی حالت میں رہے گی جب تک ان کے حالات میں تبدیلی کے لئے کوئی خارجی طاقت نہ لگائی جائے۔

(ب) کسی جسم کی معیار حرکت کی تبدیلی کی شرح لگائے گئے طاقت کا بالواسطہ نسبتی (Directly Propotional) ہوتا ہے۔

(ج) نیوٹن کے پہلے اصول کو کلیہ جمود (Law of Inertia) بھی کہتے ہیں۔

نیوٹن : کا نظریہ ثقل کشش۔ ہر جسم دوسرے جسم کو ایک طاقت کے ساتھ کھینچتا ہے جو ان کے کمیت وزن کے بالواسطہ نسبتی اور دونوں کے درمیانی فاصلہ کے اسکوائر کے معکوس نسبتی ہوتا ہے۔

معیار حرکت (Momentum) یہ وزن اور حرکت کے حاصل ضرب کے برابر ہوتا ہے۔

## حواشی

ا۔ نیوٹن۔ پورا نام آئزک نیوٹن ہے۔ (۱۶۴۲ء۔۱۷۲۷ء) ولادت بمقام (Wollsthrope)

۲۔ کوپر نیکس (۱۴۷۳ء۔۱۵۴۲ء) پولینڈ میں پیدا ہوا اس نے زمین کو گرد شمس حرکت کرنے کا نظریہ پیش کیا اور سورج کو مرکز عالم تسلیم کیا۔ اس کا سب سے بڑا کارنامہ (Revolutionilous) ہے اس نے بطلیموسی نظریات کا رد کیا ہے۔

۳۔ کپلر : (۱۵۷۱ء۔۱۶۳۰ء) ویل (Wiel) میں پیدا ہوا۔ سیاروں کی حرکت (Planetry motion) کا اصول وضع کیا۔ اس نے کوپر نیکس کے نظریات کی تائید کی۔

۴۔ ولیم ہرشل : نیوٹن کے بعد پیدا ہوا۔ اس کے حالات کتابوں میں کم ہی ملتے ہیں۔ اس نے دوربینیں بنائیں۔ جن کے ذریعے آٹھویں سیارہ یورینس (Uranus) دیکھا پہلی دوربین ۱۶۶۸ء میں بنائی۔

۵۔ طوسی : نصیرالدین طوسی۔ نصیرالدین بن جعفر۔ بن محمد طوسی ہیت داں کی حیثیت سے مشہور ہیں۔ مشہور کتاب تجرید ہے۔ متوفی ۶۷۲ھ)

۶۔ ابن سینا : (۳۷۰ھ م ۹۸۰ء) (۴۲۸ھ م ۱۰۳۷ء) ریاضی، فلسفہ، طب، ادب، فقہ، کا زبردست ماہر۔ طب میں۔ القانون، منطق و فلسفہ میں الشفاء طبیعیات (Physics) میں تسع رسائل اور جیومیٹری میں ترجمہ اقلیدس۔ اس کی یادگار ہیں۔

۷۔ بطلیموس : (Ptolemy) اس کی پیدائش قبل مسیح علیہ السلام اسکندریہ مصر میں بتائی جاتی ہے۔ اس کی مشہور کتاب کا نام المجسطی (Majesty) ہے۔

۸۔ ملا محمود جونپوری : متوفی ۱۰۶۲ھ مطابق ۱۶۵۲ء)

شمس بازغہ ان کی مشہور کتاب ہے۔ جو خود ان کی کتاب الحکمۃ البالغہ کی شرح ہے۔

۹۔ ابوریحان البیرونی : (کشف الظنون عن اسامی الکتب والفنون ص ۱۱۱۴، الجلد الخامس مصنف مصطفٰے بن عبداللہ متوفی ۱۰۶۷) ہے میں استاد ابو ریحان محمد بن احمد البیرونی کی سن وفات ۴۲۳ء اس طرح لکھی ہے کہ جو سمجھ میں نہیں آیا۔ البتہ چند رسالوں میں جہاں ان کا سرسری طور پر تذکرہ آیا ہے سن وفات ۱۰۴۸ تحریر ہے۔ مقام وفات غزنہ ہے۔ یہ طبیب، ماہر ریاضی و طبیعیات اور جغرافیہ، نجوم و ہیئت کے زبردست اسکالر تھے۔ مشہور کتاب الہندسہ ہے۔

۱۰۔ ارشمیدس : (Archemedis) پیدائش بمقام سسلی ۲۸۷ برس قبل مسیح اور انتقال ۲۱۲ سال قبل مسیح۔ اس نے واٹر اسکریوچرخی (Pulleys) اور دباؤ ہوا مشین کی ایجاد کی۔ (Infinity) کا خیال پہلے اسی نے پیش کیا۔ یہ رقیق جسم (Hydro statics) کے توازن کا بانی ہے۔ اس نے ارشمیدس اصول (Archemedis Principle) نکالا جو اس طرح ہے۔ اگر کوئی جسم رقیق میں ڈبویا جائے تو اس میں اچھال ہوتا ہے۔ یعنی وزن کا نقصان ہوتا ہے جو اس جسم کے ذریعہ ہٹائے گئے رقیق کے وزن کے برابر ہوتا ہے۔ فرض کیا کسی جسم کا ہوا میں وزن "و" ہے اور پانی میں "و" ہے تو اچھال = و ـ و۔ اگر جسم کا حجم "ح" ہو اور پانی کا ثقل نوعی "ث" ہے تو ہٹائے گئے (Loss multi) پانی کا وزن = ح x ث لہذا و ـ و = ح x ث

ث=و-و

۱۱- گیلے لیو: پورا نام گیلے لیو گلیلی ہے (Galileo Galilei) (۱۵۶۴ء ۱۶۴۲ء) مقام ولادت شہر پسا (اٹلی) اس نے گرتے ہوئے جسم کے بارے میں کلیات پیش کئے (Laws of falling bodies) سب سے پہلے دوربین (Telescope) کی ایجاد اس نے کی۔ گردش زمین کے نظریہ کی تائید اور حرکت مستقیمہ (Translatory motion) اور حرکت متدیرہ (Rotatory motion) کا بھی اصول وضع کیا۔

۱۲- آئن آسٹائن: پورا نام البرٹ آئن اسٹائن۔ تاریخ پیدائش ۱۴/ مارچ ۱۸۷۹ء بمقام اولم مغربی جرمنی (۱۹۵۶ء) میں امریکہ میں انتقال ہوا۔ نظریہ اضافیت (Theory of Relativity) اس کی مشہور تھیوری ہے۔ روشنی کی کوانٹم تھیوری اور فوٹو الیکٹرک اثر کے کلیہ کی کھوج پر اسے ۱۹۲۱ء میں نوبل پرائز دیا گیا۔

۱۳- علم طبعی: مختلف لائبریریوں میں تلاش کے باوجود اس کتاب کے بارے میں معلومات حاصل نہ ہو سکی۔

۱۴- علم الہیات: تالیف الدکتور کرنیلوس فان فندیک البروتی الامریکانی (م ۱۸۹۵ء) طبع فی بیروت (۱۸۷۴ء) زبان عربی۔ فن ہیئت (رضا لائبریری رام پور میں کتاب دیکھنے کو ملی) امام احمد رضا فاضل بریلوی نے بزبان عربی اس کا حاشیہ لکھا ہے اور اصول طبعی کا حاشیہ اردو میں تحریر فرمایا ہے۔

۱۵- سوالنامہ ہیاۃ جدیدہ: اس کے بارے میں بھی معلومات حاصل نہ ہو سکی۔

۱۶- جغرافیہ طبعی: رضا لائبریری رام پور میں یہ کتاب ملی۔ مولفہ لکشمی شنکر سن اشاعت ۱۸۸۵ء بنارس چندر پربھا پریس۔ اس میں چھ ابواب ہیں۔

۱۷- نظارہ عالم: زبان اردو فن ہیئت' مولفہ محمد عبدالرحمٰن خاں کلیانی سپرنٹنڈنٹ پولیس و جج عدالت خفیہ اودے پور' مطبع منشی محمد امجد علی مراد آبادی' ۱۷/ مارچ ۱۸۸۹ء یہ کتاب رضا لائبریری میں ملی۔

۱۸- تعریبات الشافیہ: پورا نام ہے التعریبات الشافیہ المرید الجغرافیہ مع البقیہ طبع فی عزہ رجب ۱۲۵۴ھ مصنف رفاعہ بدوی رافع۔ پورا نام رفاعہ بدوی بن علی بن محمد بن علی بن رافع الطہطاوی الحسینی (م ۱۲۹۰) زبان عربی' فن جغرافیہ۔

۱۹- حدائق النجوم: فارسی زبان میں راجہ رتن سنگھ زخمی پیدائش ۱۱۹۷ھ متوفی ۱۲۶۷ھ کی ہیئت پر مشہور کتاب ہے جو ۶۵ جز پر اور جسے ۱۲۵۳ھ میں رتن سنگھ نے محمد علی شاہ کے حکم سے لکھا تھا اس کتاب میں جدید مغربی تحقیقات سے بھی استفادہ کیا ہے۔

۲۰- شرح تذکرہ

۲۱- شرح طوسی

۲۲- شرح قطبی

۲۳- شرح خضری' ان کے بارے میں معلومات حاصل نہ ہو سکیں۔ ۲۰' ۲۱ کے مصنف علامہ خضری ہیں۔

۲۴- شرح حکمت العین (عربی) از: میرک بخاری

۲۵- حکمت العین از: کاتبی قزوینی تلمیذ طوسی

۲۶- ہدیہ سعیدیہ (عربی) علامہ فاضل خیرآبادی

۲۷۔ تحریر طوسی از : علامہ برجندی

۲۸۔ شرح برجندی۔ معلومات حاصل نہ ہو سکی۔

۲۹۔ مجسطی۔ بطلیموس

۳۰۔ شرح مجسطی (عربی) علامہ عبدالعلی

۳۱۔ شمس بازغہ۔ ملا محمود جونپوری

۳۲۔ مفتاح الرصد۔ معلومات حاصل نہ ہو سکی۔

۳۳۔ شرح چغمینی۔ چغمینی خوارزم میں ایک گاؤں کا نام ہے۔ اصل کتاب کا نام ہے **الملخص** اسی کو **چغمینی** کہتے ہیں۔ مصنف ہیں ابوعلی محمود بن محمد بن عمر **چغمینی** (م ۶۱۸ھ) کتاب **الملخص** کے شارحین ہیں۔

۱) میرسید شریف جرجانی

۲) شیخ کمال الدین ترکمانی

۳) سنان الدین یوسف

۴) شیخ محمد بن حسین رشید مہدی

۵) عبدالماجد

۶) موسیٰ پاشا بن محمد (قاضی زادہ)

۳۴۔ **الدرالمکنون** : رضا لائبریری رام پور میں تین کتابیں اس طرح ملیں۔

۱) **درالمکنون**۔

۲) **درالمکنون** فی غرائب الفنون (عربی) مصنفہ ناصر الدین

۳) **درالمکنون فی سبعتہ فنون**۔ از : محمد بن احمد بن الیاس **الحنفی** م ۹۱۲ھ

۳۵۔ **الکلمتہ الملہمہ** : اعلیٰ حضرت کی تصنیف ہے۔ جس کا مفصل ذکر آچکا ہے۔

۳۶۔ **النہی النمیر فی الماء المستدیر** فتاویٰ رضویہ جلد اول میں رسالہ ہے یعنی جس میں کنویں کے دور کو ۴۹ء۴۹ ۳۵ ہاتھ ثابت کیا ہے۔

۳۷۔ **البرہان القویم علی العرض التقویم** نجوم و توقیت پر مبنی اعلیٰ حضرت کی ایک کتاب کا نام ہے۔

۳۸۔ **درء القبح عن درک وقت الصبح**' مصنف اعلیحضرت (زبان اردو) سحری کے وقت کی جلیل تحقیق اور اسے رات کا ساتواں حصہ جاننا محض خطا ہے۔

۳۹۔ ۴۰۰ قبل مسیح علیہ السلام **دیمقراطیس** (Democritus) نامی یونانی فلسفی نے یہ نظریہ پیش کیا کہ مادہ چھوٹے چھوٹے اجزاء سے مرکب ہے۔

جب یہ ملتے ہیں تو صورت نکلتی ہے۔ اس نے یہ بھی کہا کہ ان اجزاء کو تقسیم کرتے چلے جاؤ تو ایک ایسا بھی مرحلہ آئے گا کہ مزید ٹکڑے کرنا ناممکن ہوگا۔ اس سے جز لایتجزی (Atom) کا نظریہ ابھرا۔

جے۔ جے۔ ٹامس۔ رودرفورڈ' نیل بوہر وغیرہ نے اس تھیوری پر تحقیقی کام کیا۔

# ماخذ و مراجع

☆ کتب اعلیٰ حضرت


۱۔ الکلمتہ الملہمہ

۲۔ النہی النمیر

۳۔ درء القبح

۴۔ البرہان القویم

۵۔ نزول آیات فرقان

۶۔ معین مبین

☆ دیگر کتب

۷۔ حیات اعلیٰ حضرت از : ملک العلماء محمد ظفر الدین

۸۔ اکرام رضاء از : برہان ملت مفتی برہان الحق

۹۔ سوانح اعلیٰ حضرت از : علامہ بدرالدین

۱۰۔ حیات امام اہلسنت : پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

۱۱۔ امام احمد رضا اور عالم اسلام : ایضاً

۱۲۔ فاضل بریلوی اپنوں اور بیگانوں کی نظر میں

۱۳۔ اجالا' از : پروفیسر مسعود احمد

۱۴۔ سہود سراغ از : کالی داس گپتا رضا

۱۵۔ سوانح اعلیٰ حضرت از : علامہ نسیم بستوی

۱۶۔ فقیہ اسلام از : ڈاکٹر حسن رضا

۱۷۔ امام احمد رضا ارباب علم و دانش کی نظر میں'
از : مولانا یٰسین اختر

۱۸۔ ہندوستان میں مذہبی قیادت اور علماء مصلحین (انگریزی کا ترجمہ) از : ڈاکٹر باربراڈی مٹکاف

۱۹۔ جہان رضا' مرید احمد چشتی

۲۰۔ کشف الظنون' از : حاجی خلیفہ مصطفےٰ بن عبداللہ

۲۱۔ المیزان امام احمد رضا نمبر

۲۲۔ معارف رضا کے مختلف شمارے

۲۳۔ سنی دنیا کے مختلف شمارے

۲۴۔ الرضا کے مختلف شمارے

تاریخ وفات مولانا عبدالحمید قادری پانی پتی علیہ الرحمہ

نتیجہ فکر عالی جناب امام اہل سنت عدوے اہل ہوی و بدعت مجدد مائۃ حاضرہ صاحب حجۃ قاہرہ شیخ المشائخ حضرت مولانا مولوی حاجی حافظ قاری شاہ احمد رضا خان صاحب بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

للہ لبی عبد الحمید — قال الرضا فی ارخ السعید
عبد الحمید عند الحمید — فی نعم قرب تاج المزید

۱۳۳۹ ھ

دیگر

از نتیجہ فکر جناب سید نذیر الآفاق صاحب عرف علی نوشہ قادری، صابری، جیلانی، ملتانی، خلاقی، آفاقی فخری، نوری، کوردلوی کرتمہ اللہ النوی

اللہ نور و محمد الکل علی ما ابدا حسن کل حسین بایدہ فاطمہ فی وجہ الفؤاد

۱۳۳۹ ھ

فلاح الدارین ——— ۳۹ ——— بابت ماہ رمضان ۱۳۳۹ھ

# حضرت رضا بریلوی کی شاعری اپنے آئینے میں

پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد
(سرپرست اعلیٰ: ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، پاکستان)

-----○-----

قرآنی تصور یہ ہے کہ جن وانس اللہ کی بندگی اور جان دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی غلامی کے لئے پیدا کیے گئے ہیں (ذریت : ۵۶) ہم زندہ ہیں تو ان کے لئے ----- مریں گے تو انھیں کے دیدار کے لئے ----- حشر میں اٹھیں گے تو انھیں کی شفاعت کے لئے ----- وہ مطلوب و مقصودِ کائنات ہیں ----- ان کی غلامی تب اللہ کی بندگی ہے ----- من یطع الرسول فقد اطاع اللہ (نساء : ۸۰) ----- اللہ و رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے عشق و محبت کے دو پیمانے نہیں ----- اللہ نے اپنے کرم سے ایک ہی پیمانہ رکھا ہے (توبہ : ۲۴) ----- اللہ ہر طرف ہے، سجدہ بیت اللہ ہی کی طرف کیوں؟ ----- قرآن حکیم نے یہ راز کھولا کہ محبوب رب العالمین کی رضا اسی میں ہے۔ ان کا رخ مبارک اسی طرف ہے اس لئے سب اس طرف سجدہ کیا کریں (بقرہ : ۱۴۴) ----- بیت اللہ ہمارے محبوب کا منظور نظر ہے۔ یہی اس کی سب سے بڑی فضیلت ہے ----- اور ہم نے بیت اللہ سے بیت المقدس کی طرف جو آپ کا رخ پھیرا تھا تو اس لئے کہ ہمیں یہ دیکھنا تھا کہ کون بیت اللہ کو چاہتا ہے اور کون ہمارے محبوب کو چاہتا ہے (بقرہ : ۱۴۳) ----- ہمیں تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے چاہنے والے ہی اچھے لگتے ہیں ----- جس طرف وہ دیکھ رہے ہیں تم بھی اسی طرف دیکھو (بقرہ : ۱۴۴) ----- ہم ان کو دیکھ رہے ہیں، تم بھی ان کو دیکھو ----- ہم بھی اور ہمارے فرشتے بھی ان پر درود بھیج رہے ہیں، تم بھی اُن درود و سلام بھیجو ----- بار بار بھیجو (احزاب : ۵۶) ----- انھیں کے گیت گاتے جاؤ ----- انھیں کے نغمے الاپے جاؤ ----- حضرت رضا بریلوی اس قرآنی تصور پر

ایمان و یقین رکھتے تھے۔۔۔۔۔ کیا خوب کہا ہے ؎

دھن میں زباں تمہارے لئے، بدن میں ہے جاں تمہارے لئے
ہم آئے یہاں تمہارے لئے، اٹھیں بھی وہاں تمہارے لئے

عشق و محبت کی ساری داستانیں اس ایک شعر میں سمو کر رکھ دیں! ۔۔۔۔۔ اللہ اللہ! بدن میں جاں ان کے لئے ہے۔۔۔۔۔ دھن میں زباں ان کے لئے ہے! تو پھر کیوں نہ ان کے گیت گاتے جائیں؟۔۔۔۔۔ پھر کیوں نہ ان کے نغمے الاپے جائیں؟ ۔۔۔۔۔ ہاں نعت لکھنے کو دل چاہتا ہے۔۔۔۔۔ مگر قلم کہاں سے لائیں؟ ۔۔۔۔۔ روشنائی کہاں سے لائیں جو اس جان جاں صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح و ثنا کریں؟۔۔۔۔۔ حضرت رضا بریلوی کی نظر درخت طوبیٰ کی طرف اٹھتی ہے۔۔۔۔۔ جنتِ عدن کے اس درخت کی جڑ سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ایوانِ معلیٰ میں ہے اور شاخیں ہر جنت کی کھڑکیوں اور محلوں میں جھول رہی ہیں۔۔۔۔۔ اس میں سوائے سیاہی کے ہر خوش نما رنگ جنت نظارہ بنا ہوا ہے۔۔۔۔۔ جڑ سے کافور سلسبیل کی نہریں رواں ہیں۔۔۔۔۔ ہاں اس درخت کی بلندیاں، اللہ اللہ! ۔۔۔۔۔ حضرت رضا بریلوی کی نظر اس درخت کی سب سے اونچی، نازک، سیدھی شاخ پر پڑتی ہے۔۔۔۔۔ یہی اس قابل ہے کہ جب محبوب رب العالمین کی مدح و ثنا کے لئے ہاتھ میں قلم ہو تو اسی شاخ کا قلم ہو جس کو ہر رنگ نے چھوا مگر سیاہی نے نہ چھوا۔۔۔۔۔ حضرت رضا بریلوی، حضرت جبرئیل علیہ السلام سے کچھ کہنا چاہتے ہیں ؎

طوبیٰ میں جو سب سے اونچی، نازک، سیدھی نکلی شاخ
مانگوں میں نبی نعت لکھنے کو روحِ قدس سے ایسی شاخ

-----O-----

نعت گوئی حضرت رضا بریلوی کے خمیر میں گندھی ہوئی تھی۔۔۔۔۔ روز الست ہی یہ فیصلہ ہو گیا تھا، اور نعت مصطفےٰ (صلی اللہ علیہ وسلم) کا تاج سر پر رکھ دیا گیا تھا۔

ز حسنت تا بہار تازہ گل کرد
رضایت را غزل خواں آفریدند

-----O-----

قرآن حکیم سے نعت گوئی سیکھی اور احکام شریعت کو پیش نظر رکھا، فکر و خیال کو نفس سے محفوظ رکھا اور پامال نہ ہونے دیا۔۔۔۔۔ ؎

ہوں اپنے کلام سے نہایت محظوظ
بے جا سے ہے، اَلْمِنَّۃُ لِلّٰہ محفوظ
قرآن سے میں نے نعت گوئی سیکھی
یعنی رہے احکامِ شریعت ملحوظ

-----O-----

نعت گوئی میں حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کو رہبر بنایا اور ان کے نقش قدم پر چلتے رہے۔۔۔۔۔ وہ مداح رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) جس کے لئے رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے خود منبر بچھایا اور ان کو بٹھایا۔۔۔۔۔ دعاؤں سے نوازا ؎

رہبر کی رہِ نعت میں گر حاجت ہو
نقشِ قدم حضرتِ حسان بس ہے

-----○-----

حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کی کفش برداری اور در کی دربانی اور جاروب کشی کو حضرت رضا بریلوی نے اپنے لئے سعادت سمجھا۔

کرمِ نعت کے نزدیک تو کچھ دور نہیں
کہ رضائے عجمی ہو، سگِ حسانِ عرب

-----○-----

اردو نعت گوئی میں شہید جنگ آزادی مولانا کفایت علی کافی کا رنگ پسند آیا کہ وہ اللہ کے رنگ میں ڈوبا ہوا تھا------ وہ درد و سوز سے معمور تھا------ وہ زندگی سے بھرپور تھا------ وہ ایک مہکتا چمن تھا۔

مہکا ہے مرے بوئے دہن سے عالم
یاں نغمۂ شیریں نہیں تلخی سے بہم
کافی سلطانِ نعت گویاں ہیں رضا
ان شاء اللہ میں وزیر اعظم

-----○-----

مگر بلندی فکر اور مضمون کی بندش میں کمال کے باوجود مولانا کفایت علی کافی کے درد دل کے آرزومند رہے کہ بغیر درد دل کے شاعری، شاعری نہیں------

پرواز میں جب مدحت شہ کے آؤں
تا عرش پر فکر رسا سے جاؤں

مضمون کی بندش تو میسر ہے رضا
کافی کا دردِ دل کہاں سے لاؤں؟

-----○-----

یہ آرزو پوری ہوئی، وہ دور بھی آیا جب دردِ دل اور سوزِ جگر سے سینہ پھکنے لگا------ لاوا ابلنے لگا۔

آ کچھ سنا دے عشق کے بولوں میں اے رضا
مشتاق طبع، لذت سوزِ جگر کی ہے

-----○-----

شاعری میں کسی کو استاد نہ بنایا، فیض ربِ قدیر سے کارگہِ فکر میں انجم ڈھلتے رہے------ دیکھنے والے دیکھ دیکھ کر جھومتے رہے---۔

جبینِ طبع، ناسودہ داغ شاگردی سے
غبار منت اصلاح سے ہے دامن دور

اور------

نظمِ پُر نور رضا، لوث تلمذ سے ہے پاک

-----○-----

حضرت رضا بریلوی نے محبت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو رسوا نہ کیا، شاعری کو پیشہ نہیں بنایا بلکہ شاعری کی ہوس ہی کو دل سے نکال باہر پھینکا------ محبت کو سینہ سے لگا کر رکھا

پیشہ مرا شاعری، نہ دعوئے مجھ کو

-------

ع نہ شاعری کی ہوس نہ پروا

-----O-----

بس اتنا ہی بہت ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے نام لیواؤں اور ثنا خوانوں میں شامل کر لیا گیا ہے۔ یہی سعادت ہر سعادت سے بلند و بالا ہے------

ہے بلبل رنگیں رضا، یا طوطئ نغمہ سرا
حق یہ کہ واصف ہے ترا، یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

-----O-----

حضرت رضا بریلوی کی نظر میں وہی آنکھ، آنکھ ہے جو ان کا دیدار کرتی رہے------ وہی لب، لب ہیں جو ان کی مدح میں زمزمہ خواں رہے------ وہی سر، سر ہے جو ان کے آگے جھکتا رہے------ اور وہی دل، دل ہے جو ان پر قربان ہوتا رہے۔

وہی آنکھ، ان کا جو منہ تکے، وہی لب کہ محو ہوں نعت کے
وہی سر، جو ان کے لئے جھکے، وہی دل، جو ان پہ نثار ہے

-----O-----

رات دن اسی جان جاں صلی اللہ علیہ وسلم کے تصور میں گم رہنا، خیال کی دنیا کو چہرہ انور کی تابانیوں سے بسائے رکھنا، فراق میں بھی وصال کے مزے لوٹنا------۔

تھا ملاقات رضا کا ہمیں اِک عمر سے شوق
بارے، آج اس کو مدینہ میں غزل خواں دیکھا

-----O-----

وہ ہند میں رہتے تھے مگر مدینہ میں بسے تھے------ جسم یہاں، روح وہاں------ دماغ یہاں، خیال وہاں------ سینہ یہاں، دل وہاں------

جان و دل ہوش و خرد، سب تو مدینے پہنچے
تم نہیں چلتے رضا؟ سارا تو سامان گیا !

-----O-----

تاجدار دو عالم، جان جہاں، جان جاں، جان ایماں صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت میں وہ محویت نصیب ہوتی جس نے مدح و ذم اور تعریف و توصیف سے بے نیاز کر دیا، ان کے در پر ایسا جھکایا کہ ہر چوکھٹ سے بے پروا کر دیا------

نہ مرا نوش ز تحسین، نہ مرا نیش ز طعن
نہ مرا گوش بمدحے، نہ مرا ہوش ذمے
منم و کنج خمولی کہ نہ گنجد در وے
جز من و چند کتابے، دوات و قلمے

-----O-----

اللہ کی عطا اور حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے کرم نے نعتوں کو یہ سوز و ساز بخشا کہ جس کو دیکھتے نثار ہو رہا ہے، جس کو دیکھئے سر دھن رہا ہے------۔

اے رضا ! جان عنادل، ترے نغموں کے نثار !
بلبلِ باغِ مدینہ، ترا کہنا کیا ہے !

-----O-----

رضائے خستہ کیا کہنا، عجب جادو بیانی ہے
نمک ہر نغمۂ شیریں میں ہے، شور عنادل کا !

-----O-----

سارے عالم میں دھوم ہے، بوستاں گونج رہے ہیں،
دل تڑپ رہے ہیں، آنکھیں برس رہی ہیں------ ے

گونج گونج اٹھے ہیں نغمات رضا سے بوستاں
کیوں نہ ہو؟ کس پھول کی مدحت میں وا منقار ہے!

-----O-----

گلشن مہک رہے ہیں، خوابیدہ دل بیدار ہو رہے ہیں،
روشنیاں پھیل رہی ہیں، سینوں میں کونین سما رہے
ہیں-----

کیوں نہ گلشن مری خوشبوئے دھن سے مہکے؟
باغ عالم میں، میں بلبل ہوں، ثنا خواں ہوں کس کا؟

-----O-----

اللہ اللہ کیا سماں ہے، مرغانِ نغمہ سنج آج خاموش
خاموش سے ہیں، صف بہ صف آگے بڑھ رہے ہیں،
نذرانوں میں چمن پہ چمن پیش کر رہے ہیں----- کہ
آج وہ بلبل چہچہا رہا ہے جس کی چہک نے سب
بلبلوں کو دم بخود کر دیا ہے ے

اے رضا، وصفِ رخِ پاک سنانے کے لئے
نذر دیتے ہیں چمن، مرغِ غزل خواں ہم کو

-----O-----

فارسی نعتوں کی یہ بلندیاں کہ نور الدین عبدالرحمن جامی
جیسا باکمال نعت گو شاعر بھی حیران نظر آ رہا ہے---- ے

طوطی اصفہاں، سن کے کلام رضا!
بے زباں، بے زباں، بے زباں ہو گیا

-----O-----

سب نے مانا، سب نے تسلیم کیا، اردو زبان میں
حضرت رضا جیسا باکمال نعت گو شاعر پیدا نہیں ہوا ے

یہی کہتی ہے، بلبلِ باغِ جناں، کہ "رضا کی طرح کوئی سحر بیاں
"نہیں ہند میں واصفِ شاہِ ہدیٰ، مجھے شوخی طبع رضا کی قسم"

-----O-----

اس کے فکر کی بلندیوں، خیال کی وسعتوں، جذبات و
احساسات کی سر مستیوں کا یہ عالم کہ بہار ہشت خلد،
بھی "چھوٹا سا عطر دان" بنی جا رہی ہے ے

بزم ثنائے زلف میں، میری عروسِ فکر کو
ساری بہارِ ہشت خلد، چھوٹا سا عطر دان ہے

-----O-----

اس میں کسی کو شک نہیں، اس میں کسی کو شبہ نہیں کہ
ملک سخن کی شاہی حضرت رضا بریلوی ہی کو جچتی اور
سجتی ہے ے

ملکِ سخن کی شاہی تم کو رضا مسلّم
جس سمت آ گئے ہو، سکے بٹھا دیئے ہیں

-----O-----

اور اس ملک سخن کی وسعتوں کا کیا ٹھکانہ۔ جہاں نعت
کی حکومت ہے، جہاں عشق مصطفےٰ (صلی اللہ علیہ
وسلم) کا سکہ چلتا ہے، جہاں کے ماہ و سال نئے، جہاں
کے شب و روز نئے----- جہاں زندگی ہی زندگی
ہے----- جہاں روشنی ہی روشنی ہے------ ے

ہے مرے زیر نگیں ملک سخن تا ابد
مرے قبضے میں اس خطے کے چاروں سرحد
اپنے شہی ملک سے تعبیر ہے ملک سرمد
ہے تصرف میں مرے کشورِ نعتِ احمد
میں بھی کیا اپنے نصیبے کا سکندر نکلا !

-----○-----

ملک نعت کی اس تاجداری و شہریاری کے باوجود جب وہ نعت کی بلندیوں اور رفعتوں پر نظر ڈالتے ہیں تو عقل کے حیرت کدے میں کچھ کھوسے جاتے ہیں----- خود باختگی اور خود رفتگی کے اس عالم میں بے ساختہ پکار اٹھتے ہیں ؎

کچھ نعت کے طبقے کا عالم ہی نرالا ہے
سکتہ میں پڑی ہے عقل، چکر میں گماں آیا

عقل سکتے میں کیوں نہ پڑے کہ وہ ذات آپ کی مدح و ثنا کر رہی ہے جو عقل سے وراء، وراء الوراء اور وراء الوراء ہے-----؎

اے رضا خود صاحبِ قرآں ہے مداحِ رسول
تجھ سے کب ممکن ہے پھر مدحتِ رسول اللہ کی؟

حضرت رضا بریلوی نعت کی بلندی اور عقل کی نارسائی کے باوجود ہمت نہیں ہارتے----- جب تک دنیا میں رہے آپ ہی کا نام جپتے رہے، آپ ہی کے گیت گاتے رہے----- جب دنیا سے گئے تو آپ ہی کا داغِ محبت لے کے گئے ؎

لحد میں عشقِ رخِ شہ کا داغ لے کے چلے
اندھیری رات سنی تھی، چراغ لے کے چلے

-----○-----

اور اب آرزو یہ ہے کہ کاش میدان محشر میں جب نور مجسم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوں تو خدمت گار فرشتے دیکھتے ہی پہچان لیں کہ یہ وہی تو عاشق خستہ جگر ہے جو جان دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور سلام نذر کیا کرتا تھا اور سلام کے یہ گجرے ہم پیش کیا کرتے تھے----- تاجدار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم خوشی خوشی قبول فرمایا کرتے تھے، وہ اپنے عاشقوں کو خوب جانتے پہچانتے ہیں----- تو جب میدانِ محشر میں تاجدار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم جلوہ افروز ہوں اور سب آپ کے حضور صلوۃ و سلام پیش کریں تو فرشتے مجھے دیکھتے ہی بول اٹھیں، اے رضا!

وہی سلام پڑھو، وہی سلام----- آج تو جان جاناں صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے سامنے جلوہ فرما ہیں-----؎

مجھ سے خدمت کے قدسی کہیں، "ہاں رضا" !
"مصطفے جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام"

اے کاش جب فرشتے اشارہ کریں تو رضا کی زباں پر انھیں کے نغمے جاری ہو جائیں ! ----- اے کاش انھیں کے جھنڈے تلے میں نعت پڑھتا چلوں ! ؎

صبا وہ چلے کہ باغ پھلے، وہ پھول کھلے کہ دن ہوں بھلے
لوا کے تلے ثنا میں کھلے، رضا کی زباں تمہارے لئے

# قرآن سے میں نے نعت گوئی سیکھی

تحریر: پروفیسر ڈاکٹر ظہور احمد اظہر
(عمید الکلیۃ الشرقیہ / عمید الکلیۃ الدراسات الاسلامیۃ والشرقیہ، جامعہ پنجاب، لاہور)

نعت گوئی اور مدح رسول صلی اللہ علیہ وسلم عربی سمیت تمام اسلامی زبانوں میں (یا دوسرے لفظوں میں اہل اسلام کے ہاں (مستعمل زبانوں میں)، ایک ایسا فن شریف و رفیع بن چکا ہے جس کی گہرائیوں اور گیرائیوں کی حدود لا محدود اور جس کی وسعتوں اور عظمتوں کا کوئی حصر و حساب نہیں مگر یہ فنِ شریف و رفیع ایسا نازک و باریک بھی ہے کہ جس کی نزاکتیں اور باریکیاں ہر بوالہوس کا کام نہیں، یہ وہ دربار ہے کہ جہاں خود فراموشی کا وہ مرحلہ درکار ہے جہاں ممدوح خالق و مخلوق صلی اللہ علیہ وسلم کے ادب و احترام کے سوا اور کسی چیز کو ملحوظ نہیں رکھنا ہوتا، حضرت عزت بخاری رحمتہ اللہ علیہ نے کیا خوب حقیقت کی ترجمانی کی ہے، فرماتے ہیں:۔

ادب گاہیست زیر آسمان از عرش نازک تر
نفس گم کردہ می آید جنید و بایزید این جا !

گویا حضور رب العالمین جل جلالہ میں تو گنجائش پیدا ہو ہی جائے گی کہ اس کی رحمتوں کا تو کوئی حساب ہی نہیں "وَسِعَتْ رَحْمَتِیْ كُلَّ شَیْءٍ" اس حقیقت پر گواہ ہے مگر حضور حبیب رب العالمین صلی اللہ علیہ وسلم میں اگر گستاخی یا بے ادبی کا کوئی شائبہ بھی ظاہر ہو گیا اور نا شعوری طور پر بھی شان نبوی کا کوئی پہلو ملحوظ نہ رہ سکا تو اعمال صالحہ کے تمام ذخائر نابود و فنا ہو جائیں گے "اَنْ تَحْبَطَ اَعْمَالُكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ." کے بعد اس پر کسی اور شہادت کی تلاش ضلالت و گمراہی کے سوا اور کیا ہو گا؟

مگر حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمتہ اللہ علیہ، کا دعوی ہے کہ برصغیر میں ان کا سا سحر بیان نعت گو کوئی نہیں۔

یہی کہتی ہے بلبل باغ جنان کہ رضا کی طرح کوئی سحر بیان نہیں ہے
ھند میں واصف شاہ ھدی، مجھے شوخئ طبع رضا کی قسم

شاعرانہ جذب و شوق میں بیخود ہو کر یہ دعوی بھی کرتے ہیں کہ شعر کہتے ہوئے شریعت غراء سے سرمو انحراف نہ ہو گا، شاعرانہ حسن و جمال اور فکر و معنی کا کمال

بھی ہوگا اور پاس شریعت بھی ملحوظ رہے گا مگر یہ کمال و جمال یک جا کرنا سوائے حضرت رضا کے کسی اور کے لئے ممکن نہ ہوگا۔

جو کہے شعر و پاس شرع، دونوں کا حسن کیونکہ آتے
لا اسے پیش جلوہ زمزمہ رضا کہ یوں !

جس شاعر کو اپنے لفظ و معنیٰ پر پورا پورا قابو ہو وہی یہ دعویٰ کر سکتا ہے، شاعرِ دربارِ رسالت سیدنا حسان بن ثابت انصاری رضی اللہ عنہ سے جب قریش کے شعراء کی ھجو گوئی اور گستاخانہ روش کا جواب دینے کے لئے کہا گیا تو رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نو پوچھا کہ حسان! یہ تو بتاؤ کہ تم قریش کی ہجو کیسے کروگے؟ میں بھی تو انہیں میں سے ہوں؟! تم بھلا ابو سفیان بن حارث کا جواب کیسے دوگے وہ تو میرا چچا زاد بھائی ہے؟! تو دعائے نبوی (صلی اللہ علیہ وسلم) سے سرفراز ہو کر تائید روح القدس سے نوازے جانے والے شاعر کا پر اعتماد جواب یہ تھا کہ: "سأَسُلُّکَ کَمَا تُسَلُّ الشَّعْرَۃُ مِنَ الْعَجِیْنِ" یعنی حضرت کو یوں نکال لوں گا جس طرح آٹے میں سے بال کھینچ کر نکال لیا جاتا ہے اور واقعی اللہ تعالیٰ کے اس باکمال بندے نے جو دعویٰ کیا اسے اپنے عمل کے دلائل سے صحیح ثابت کر دکھایا، ابو سفیان بن الحارث کی ہجو کا جواب دیتے ہوئے فرمایا: اَتَھْجُوْہُ وَلَسْتَ لَہٗ بِکُفُوٍ (یار تم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ھجو کیسے کہہ سکتے ہو، تم تو ان کے ہم پلہ و ہمسر ہی نہیں ہو) اب یہاں آکر عقل گم ہو جاتی ہے اور سانس رک جاتی ہے کہ حارث بن عبد المطلب کا بیٹا عبد اللہ بن عبد المطلب کا فرزندِ جلیل کا ہمسر و ہم پلہ کیسے نہیں، دونوں کے والد تو ایسی شاخیں ہیں جو ایک ہی شجرۂ طوبیٰ سے پھوٹی ہیں تو پھر یہ ایک دوسرے کے ہم پلہ و ہم سر کیسے نہ ہوتے؟! دوسرے مصرعے میں شاعر اپنے دعوے کو سچ کر دکھاتا ہے اور کہتا ہے کہ: "فَشَرُّکُمَا لِخَیْرِکُمَا الْفِدَاءُ" (یہ اس لئے ہے کہ تم دونوں میں سے جو شر اور برا ہے اسے اس پر فدا ہو جانا چاہیئے جو سراپا خیر اور بھلائی ہے) اسے کہتے ہیں حکیمانہ اسلوب، ایک ایسا منصفانہ انداز گفتگو جس میں متکلم اپنے مخاطب پر چھوڑ دے کہ وہ اپنے عقل و ضمیر سے فیصلہ کرے کہ دونوں میں سے افضل و برتر کون ہے! جو افضل و برتر ہے فیصلہ اس کے حق میں ہوگا!

حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نعت مصطفوی کے ضمن میں جو دعویٰ کرتے ہیں اسے وہ بھی حضرت حسان انصاری کے تتبع و تقلید میں اپنے میدان شعر گوئی میں عملی طور پر ثابت بھی کرتے ہیں، وہ جہاں آداب دربار نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کو ملحوظ رکھتے ہیں وہاں نعت گوئی میں بھی بیمثال و بے نظیر فکر و معنیٰ اور لفظ و ترکیب کا بھرپور مظاہرہ کرتے ہیں، وہ جہاں شعر و شاعری کے تقاضے پورے کرتے ہیں وہاں وہ شرع متین کے اصول و ضوابط کو بھی ملحوظ رکھتے ہیں، لیکن توازن اور اعتدال کی اس راہ کے لئے انہوں نے جو ہادی و رہنما تلاش کیا ہے اور جو سہارا انہیں میسر آیا ہے وہ واقعی ایسا مضبوط اور واضح حق نما ہے جس سے بڑھ کر کوئی مضبوط سہارا نہیں ہو سکتا اور جس سے

اعلیٰ و برتر کوئی ہادی و رہنما نہیں ہو سکتا، وہ اپنی اس خوش نصیبی اور حظ سعید پر ناز کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

ہوں اپنے کلام سے نہایت محظوظ بے جا سے ہے، المنۃ للہ، محفوظ
قرآں سے میں نے نعت گوئی سیکھی یعنی رہے آداب شریعت ملحوظ

تو گویا فاضل بریلوی رحمتہ اللہ علیہ میدان نعت میں قرآن کریم کے بتائے ہوئے اسلوب نعت و مدح محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنا ہادی رہنما بناتے ہیں، جو بلا ریب و بلا شک مضبوط سہارا اور حبل متین ہے۔

اللہ رب العزت نے اپنے حبیب پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی شان اور عظمت کو بڑے خوبصورت اسلوب اور روح پرور انداز میں بیان فرمایا ہے، اپنی محبت و اطاعت کا وسیلہ فرمایا ہے، کافتہ الناس کا ہادی برحق بتایا ہے، آپ کتاب اللہ میں رحمتہ للعالمین ہیں، خاتم الانبیاء و المرسلین ہیں، شاہد، مبشر، بشیر، نذیر اور داعی الی اللہ ہیں، آپ شمس الضحیٰ اور بدر الدجیٰ ہیں، نور مبین ہیں، سراپا ہدایت ہیں، رفع ذکر شرح صدر اور فتح مبین سے نوازے گئے ہیں، آپ قرآن کی رو سے عبد اللہ ہیں اور عبدہ کا شرف رکھتے ہیں، مُزَمِّل ہیں، مُدَثِّر ہیں، آپ رسول المبشر ہیں، امی لقب ہیں۔ طیبات کو حلال ٹھہرانے والے اور خبائث کو حرام قرار دینے والے ہیں۔ انسانوں کو پابندیوں اور جکڑبندیوں سے آزادی دلانے والے ہیں۔ آپ کی اطاعت اللہ کی اطاعت ہے اور آپ کا فعل اللہ کا فعل ہے۔ آپ کا احترام و محبت سعادت ہے اور آپ کی توہین و بے ادبی شقاوت و بدبختی ہے۔ یہ تمام باتیں نعت و مدح نبوی کی وہ باتیں ہیں جو قرآن نے بتائی اور سمجھائی ہیں اور یہی سرچشمہ ہے جس سے فاضل بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کی نعت کے فوارے پھوٹتے ہیں شاعر کی شاعرانہ تعلی اور جوش بیان جب قابو سے نکل جائے تو اس خشک دماغ اور اکھڑ مزاج بدو کی طرح ہو جاتا ہے جو ادب و احترام سے ناآشنا اور نتائج و عواقب سے بالکل بے نیاز و نابلد ہوتا ہے، سورہ حجرات کی ابتدائی آیات میں اسی کیفیت کے حامل بدووں کا ذکر ہے۔ جہاں اہل ایمان کو ہادی برحق صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں آواز بلند کرنے سے منع فرمایا گیا ہے اور اگر کوئی گستاخ آپ کی آواز کے مقابلے میں اپنی آواز بھی بلند کرے گا تو اس کے نیک اعمال ضائع ہو سکتے ہیں اور اسے احساس ہی نہیں ہو گا۔

برصغیر کا امام نعت گوئی بارگاہ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں مدح سرا ہوتا ہے اور یوں گویا ہوتا ہے۔

یاٹ وہ کچھ، دھار یہ کچھ، زار ہم
یا الٰہی کیونکر اتریں پار ہم
کس بلا کی مے سے ہیں سرشار ہم
دن ڈھلا، ہوتے نہیں ہوشیار ہم

یہ نعتیہ غزل "ہم" کے قافیہ کے ساتھ گونجتی چلی جاتی۔ اور شاعر کبھی اپنے گناہوں کو سامنے رکھتے ہوئے کہتا ہے:

اپنی رحمت کی طرف دیکھیں حضور (صلی اللہ علیہ وسلم)
جانتے ہیں جیسے ہیں بدکار ہم

پھر شاہ و گدا اور عطا و سوال کا تذکرہ ہوتا ہے۔

باعطا تم، شاہ تم، مختار تم
بے نوا ہم، زار ہم، ناچار ہم

اکتیس اشعار پر مشتمل یہ نعتیہ غزل یونہی ایمان افروز و روح پرور مناظر، اعترافات، مناقب و مدائح اور اعتذار و التجا کے ساتھ گونجتی چلی جاتی ہے۔ لیکن اچانک آخر میں عاشقِ صادق اور مومنِ مخلص کو احساس ہوتا ہے کہ "ہم تم" کے اس تکرار سے شاید بارگاہ رسالت میں گستاخی کا سامان پیدا ہو گیا ہے۔ محب صادق تڑپ اٹھتا ہے اور خود کو ایک ایسا تازیانہ زجرو توبیخ رسید کر دیتا ہے جو اس کے ایمانِ صادق اور حبِ خالص کی شہادت بھی ہے۔

ان کے آگے دعویٔ ہستی رضا کیا بکے جاتا ہے یہ ہر بار ہم

یہ تازیانہ گویا ندامت اور توبہ کا تازیانہ ہے۔ شاعری کی حد تک اس میں کوئی ایسی بات نہیں تھی جو گستاخی پر محمول کی جا سکے یا جس سے سوئے ادب کا کوئی اشارہ بھی ملتا ہو مگر عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو تو یہ انداز گوارا نہیں۔ اس لیے مطلع اور غزل تو شاعر کا جوش تھا جو شاعرانہ انداز سے تمام ہوا مگر مقطع ایک عاشق رسول کا مقطع ہے۔ جسے اپنے محبوب رسول کے حضور اتنی سی بے تکلفی بھی گوارہ نہیں:

اسرا و معراج سیرت پاک کا ایک بالکل منفرد، بیمثال اور مہتمم بالشان باب ہے۔ سورہ اسرا یا بنی اسرائیل کا نقطہ آغاز مسجد الحرام سے مسجد اقصیٰ تک کے سفر کا آئینہ دار ہے۔ جہاں عیوب و نقائص اور ہر قسم کے عجز و ضعف سے پاک خدائے بزرگ و برتر آپ اپنے بندہ خاص (عبدہ) کو اپنی قدرت کاملہ کے مشاہدات کراتا ہے۔ پھر قبۃ الصخرہ سے سدرۃ المنتہیٰ تک کے سفر افلاک کا تذکرہ سورۃ النجم میں فرمایا گیا ہے۔

واقعہ اسرا و معراج، عام الحزن اور سفر طائف میں راہ حق میں زحمت اٹھانے اور زخم کھانے کے بعد اللہ رب العزت کا انعام خاص ہے جو اس نے اپنے حبیب پاک پر ارزانی فرمایا، یہ اشارۂ حق ہے اس بات کا کہ اِنَّ مَعَا الْعُسْرِ یُسْرَا (تنگی کا ساتھ سہولت بھی ہوتی ہے) کا حکم ربانی برحق ہے، یہ فضل و انعام ربانی عظمت مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا آئینہ دار بھی ہے۔ اسوۂ رسول زمین پر بھی اور اسوۂ رسول افلاک پر بھی، عظمت کی یہ سبقت دراصل حضرت انسان کے ہاتھوں تسخیر افلاک کی نوید بھی ہے اور صبر و استقامت اور ہمت پیغمبرانہ کی دلیل بھی، حکیم الامت شاعر مشرق نے کیا خوب فرمایا تھا:

سبق ملا ہے یہ معراج مصطفیٰ سے مجھے
کہ عالم بشریت کی زد میں ہے گردون !

فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ تو عظمت مصطفوی کے حدیقہ سرمدی کی بلبل خوش نوا و خوش سرا ہیں، انہوں نے سیرت طیبہ کے اس قرآنی باب کو موضوع سخن بنایا اور خوب نبھایا ہے "در تہنیت شادی اسرا" "مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام" اور "نوشۂ ملک خدا تم پہ کروروں درود" میں اس موضوع کا خوبصورت نقشہ پیش کیا گیا ہے۔

ن سیرت کے اس پہلو کے متعلق قرآنی آیات کے الفاظ
کو جس خوبصورتی سے تضمین کیا ہے وہ انہی کا حصہ ہے
ور ثابت ہوتا ہے کہ رضا نے بلاشبہ نعت مصطفیٰ صلی اللہ
یہ وسلم قرآن کریم ہی سے سیکھی ہے اور قرآنی آداب
ت گوئی کو ہمیشہ پیش نظر رکھا ہے۔ اس نوع کے شعری
ونے مشتے از خروارے کے عنوان سے پیش کرنا کافی ہو
۔ فرماتے ہیں۔

پوچھتے کیا ہو عرش پر یوں گئے مصطفیٰ کہ یوں
کیف کے پر جہاں جلیں کوئی بتائے کیا کہ یوں

قصر "دنیٰ" راز میں عقلیں تو گم ہیں جیسی ہیں
روح قدس سے پوچھیئے تم نے بھی کچھ سنا کہ یوں

سورۃ النجم کی ابتدائی آیات میں اسراء و معراج کے دلچسپ
ارے ہیں شعراء نے ان مناظر کو موضوع سخن بنایا ہے مگر
ل بریلوی کا رنگ ہی کچھ اور ہے۔ فرماتے ہیں۔

فرش تا عرش سب آئینہ ضمائر حاضر
بس قسم کھائیے اُمّی تری دانائی کی
شش جہت سمت مقابل شب و روز ایک ہی حال
دھوم "والنجم" میں ہے آپ کی بینائی کی

شب معراج طالب و مطلوب اور محب و محبوب کے
یان جو راز و نیاز ہوئے اسے صرف وہی جانتے ہیں۔ کتاب
ہی بھی اس مضمون کو فاوحیٰ الی عبدہ ما اوحیٰ
ب نے اپنے بندے پر وحی کی جو چاہے جتنی چاہے جیسی
چاہے وحی کر دی تھی) کے جامع و مانع اسلوب میں پیش کیا
ہے۔ مولانا احمد رضا بھی ان اسرار کو پر اسرار انداز میں ہی بیان
کر جاتے ہیں، اور اقراء کی اولین وحی ربانی کو تعلیم نبوی کا
ربانی اسلوب قرار دیتے ہوئے فرماتے ہیں:

غنچے "ما اوحیٰ" کے جو چٹکے "دنیٰ" کے باغ میں
بلبلِ سدرہ تک ان کی بو سے بھی محرم نہیں
اس میں زمزم ہے کہ تھم تھم، اسمیں جم جم ہے کہ بیش
کثرتِ کوثر میں زمزم کی طرح کم کم نہیں
پنجہ مہر عرب ہے جس سے دریا بہہ گئے
چشمہ خورشید میں تو نام کو بھی نم نہیں
ایسا اُمّی کس لئے منت کشِ استاذ ہو
کیا کفایت اسکو اقراء ربک الاکرم نہیں

عقل کے اندھوں کے سامنے قرآن عزیز نے اسراء
اور معراج نبوی پر جو سب سے بڑی دلیل دی ہے اس پر
کم کم غور کیا گیا ہے۔ بات یہ بشر کے آنے یا جانے کی نہیں
بلکہ اصل بات ذات سبحان کی ہے۔ جو تمام عیوب و نقائص
اور ضعف و ناتوانی کے تصور سے بھی بالاتر ہے۔ اسراء و
معراج دراصل فعل ہے ذات محب اور ذات باری کا،
یہاں عجز بشری کا کیا سوال ذرا مولانا کی بات سنیئے کس طرح
اس دلیل ربانی کی طرف متوجہ کرتے ہوئے کلمات قرآنی
کی خوبصورت تضمین کی ہے، فرماتے ہیں:

پر ان کا بڑھنا تو نام کا تھا، حقیقتاً فعل تھا ادھر کا
تنزلی میں ترقی افزا دنیٰ تدلّٰی کے سلسلے تھے!

# فاضلِ بریلوی عربی شاعری کی حیثیت سے

ڈاکٹر محمد اسحاق قریشی
(صدر شعبۂ عربی۔ گورنمنٹ کالج فیصل آباد)

اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ ایک مستند عالم دین، صاحب نسبت صوفی، قابل اعتماد فقیہہ اور لائق اتباع راہنما تھے جن کے علم و فضل نے اک عالم کو یقین کی نعمت عطا کی اور جن کے دل زندہ نے ہر قلب سلیم کو جذب و کیف کی لذت سے آشنا کیا، جن کی فقاہت نے دور جدید کے چیلنج کو قبول کیا اور جن کی بصیرت و مستقبل بینی نے ملت اسلامیہ کو اپنے اور پرائے میں پہچان کرنے کی صلاحیت بخشی۔ آپ کے ہمہ جہتی کردار نے ہر انسان کو متاثر کیا۔ وقت کے ساتھ ساتھ یہ اثر آفرینی دو آتشہ ہوتی جارہی ہے۔ وثوق سے کہا جاسکتا ہے کہ مستقبل قریب میں اس محسن کے احسانات کا ادراک تیز تر ہوجائے گا۔ متنوع اوصاف کی حامل یہ ذات ہر کسی کو دعوت نظارہ دے رہی ہے۔ شرط صرف حوصلے اور صلاحیت کی ہے، آج یہ کیفیت ہے کہ علماء، اساتذہ اور محققین کی ایک کثیر جماعت آپ کے علمی شہ پاروں کا کھوج لگانے میں مصروف ہے، جسے جو پہلو پسند ہے وہ اسے ہی مقصود نظر بنارہا ہے، اس تمام بو قلمونی کے باوجود جب آپ کی شخصیت کا مجموعی جائزہ لیا جائے تو ایک حقیقت نمایاں طور پر سامنے آتی ہے کہ اس تنوع میں ایک وحدت ہے، اس ہمہ جہتی کا ایک مرکز ہے اور اس ذات کا ایک ہی حوالہ ہے، مظاہر کثیر ہیں مگر داخل کے آئینہ خانے میں ایک ہی وجود جلوہ ریز ہے وہ وجود ایک ہے مگر اس کی جہتیں لامحدود ہیں، جلوہ ایک ہے مگر جلوہ ریزیاں بے حساب ہیں، فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ بہر رنگ ایک ہی کی بات کرتے ہیں، آپ کے تفسیری استخراجات ہوں یا فقہی استدلالات، گفتگو کا کلامی پہلو ہو یا نگارشات کا جدلیاتی رخ، آپ کے نثری کارنامے ہوں یا شعری جواہرپارے، ایک لگن اور ایک خیال اور ایک کیف ہے جو قارئین اور سامعین کے دلوں کو ایک سمت کھینچے چلا جارہا ہے، منزل ایک ہے راستے مختلف، محبوب ایک ہے اظہار کے پیرائے متعدد، یہ منزل، یہ محبوب وہ ذات ہے جو ساری کائنات کی تخلیق کا سبب اور ہر ایک کی توجہ کا مرکز ہے۔ امام احمد رضا فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ کی تعلیمات کا قاری ایک لمحہ بھی اس وجود سے غافل نہیں رہ سکتا اس لئے کہ نثر و نظم کا ہر اسلوب اور بیان و کلام کا ہر

شمارہ مدینہ منورہ کی جانب رخ کئے ہوئے ہے۔ یہ
ری کی خوش بختی ہے کہ وہ ہر لمحہ دربار گہربار میں
حاضر رہتا ہے۔ علم کے ساتھ یقین کی منزل اسے آسودگی
عطا کرتی ہے۔ لفظوں میں نہاں جذبے اور حرفوں سے
ی ہوئی محبت اس کے قلب و نظر کو بالیدگی عطا کرتی
ہے اور وہ اس کیف مسلسل میں اپنے آقا کی حضوری
میں ہوتا ہے' یہ لمحات زندگی کی معراج اور عمل کا
حاصل ہیں۔

مولانا احمد رضا خاں فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ کی
محبت و عقیدت ان کی ہر تحریر میں نمایاں ہے' مگر ان کی
شاعری میں اس کا اظہار نمایاں تر ہے اور مسحور کن
بھی' کہ اس سے دل چیدہ کو جلا ملتی ہے' عشق و محبت
کے یہ زمزمے کوثر و تسنیم کی پھوار کی طرح شعور و
آگہی کو معطر کردیتے ہیں' نعت کہنے والوں کی کمی نہیں'
بہت سے خوش نصیب ایسے ہیں جنھوں نے مدح رسالت
صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی زندگی کا محور بنالیا ہے' ہر مدح
نگار محترم ہے کہ وہ ایک عظیم مشن میں شریک ہے۔
لیکن امام احمد رضا فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ کی نعت میں
جو جاذبیت اور کشش ہے وہ آپ ہی کا حصہ ہے۔ آپ
کا کوئی شعر یا مصرعہ جب کہیں سے گوش نواز ہوتا ہے تو
سامع اس کی شناخت میں غلطی نہیں کرتا اس لئے کہ ہر
مصرعہ مہکتا ہے اور ہر شعر صاحب شعر کی طرف توجہ
دلاتا ہے' یہ منفرد انداز لفظی حسن کا مرہون منت نہیں
بلکہ اس باطنی کیف کا غماز ہے جو صاحب کلام کے دل میں
موجزن ہے۔ باطن کی سرمستی لفظوں میں تحلیل ہوگئی
ہے اور شعر دل کے جذبوں کا امین اور باطن کا عکاس
بن گیا ہے' ماہرین فن کہتے ہیں کہ امام احمد رضا فاضل
بریلوی علیہ الرحمتہ کے ہر شعر میں سوز محبت کے ساتھ
شریعت اسلامیہ کی پاسداری کا خصوصی اہتمام ہے' میں
سمجھتا ہوں کہ یہ اہتمام داخل کا پرتو ہے' جب محبوب
دل میں مسند نشین ہو اور ذات محبوب دل کی دھڑکنوں
میں جاگزیں ہو تو آداب محبت سکھائے نہیں جاتے'
محبت کی پختگی اور عشق کا کمال خود راہبری کرتے ہیں'
شاعر پھر لفظ تلاش نہیں کرتا' بلکہ مناسب الفاظ خود
باوضو ہوکر اترنے لگتے ہیں۔ امام احمد رضا فاضل بریلوی
علیہ الرحمتہ کی شاعری ایسے ہی معطر جذبوں اور مطہر
خیالات کی حامل ہے۔ یہ اس دل کی آواز ہے جو در
حبیب پر ہردم سرنگوں ہے' جہاں سر کے جھکنے یا نہ جھکنے
کو نہیں دیکھا جاتا باطن کے سجدوں کی بات ہوتی ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ امام احمد رضا فاضل بریلوی علیہ
الرحمتہ کی شاعری پر گفتگو کسی صاحب دل کا کام ہے کہ
یہاں صرف فنی حوالہ کافی نہیں۔ یہ شعری حسن و جمال
کا مسئلہ نہیں صفائے قلب کی عکس ریزیوں کا مرحلہ
ہے' یہ شعر نہیں جذبوں کی اکائیاں ہیں جو لفظوں کے
روپ میں لو دے رہی ہیں' یہ گفتگو آپ کی عربی شاعری
کے حوالے سے طالب علمانہ کوشش ہے۔ مولانا کی
شاعری پر گفتگو سے قبل مناسب ہوگا کہ مدح رسالت کی
روایت اور اسلامی تصورات پر اک نظر ڈال لی جائے
تاکہ اس تناظر میں آپ کی شاعری کا جائزہ لیا جاسکے۔

اس بارے میں علماء ادب نے مختلف اور متفاوت

نظریات پیش کئے ہیں۔ علماء عروض نے شعر کو ایسا کلام موزوں کہا ہے کہ جس میں وزن قافیہ مقصود ہو۔ (ا) علامہ ابن سیرین کا قول ہے "**الشعر کلام عقد بالقوافی**" (۲) یعنی شعر وہ کلام ہے جو قافیہ سے بندھا ہوا ہو، سوال یہ ہے کہ کیا ایک خاص ترتیب سے ایک مخصوص ہیئت کا تعین ہی سب کچھ ہے؟ کیا لفظوں کے ورے معانی جو مقصود اصلی ہیں کسی ضابطے یا قانون کے پابند نہیں؟ ابن رشیق القیروانی نے اسی لئے شعر کو چار عناصر پر مشتمل قرار دیا ہے۔ "**الفظ والوزن والمعنی والقافیہ**" (۳) حقیقت یہ ہے کہ الفاظ ذریعہ ہیں معانی تک پہنچنے کا اور اگر الفاظ یہ فریضہ باحسن طریق انجام نہ دیں تو شعر ابلاغ کے بنیادی وصف سے محروم ہو کر ناقابل التفات ٹھہرتا ہے اور اگر معانی مرغوب و محبوب نہ ہوں تو الفاظ کی تراش خراش سعی لاحاصل قرار پاتی ہے، اسی لئے کہا گیا ہے کہ "**ان اللفظ جسم وروحتہ المعنی وارتباطہ بہ کارتباط الروح والجسم**" (۴) یعنی لفظ جسم اور اس کی روح معنی ہے اور لفظ کا معنی سے وہی تعلق ہے جو جسم سے روح کا ہے۔

شعر میں معانی کی عظمت کا اعتراف اس کی شعور سے لغوی نسبت کے حوالے سے بھی کیا گیا ہے اور شعر کو شعور کا انعکاس سمجھا گیا ہے۔ (۵) امام راغب علیہ الرحمتہ نے اسی جانب اشارہ کرتے ہوئے کہا تھا "**وسمی الشاعرا" الفطنتہ ودقتہ معرفتہ**" (۶) کہ شاعر کو اس کی فطانت اور لطافت معرفت کی بنا پر ہی شاعر کہا گیا ہے۔ معلوم ہوا کہ شعر کو تاثر کی اکائی ہونا چاہئے اور یہ حدت تاثر جذبہ صادقہ سے ہی ناشی ہوتی ہے، یہی جذبہ صادقہ اسے اسلامی تعلیمات میں جواز کی سند مہیا کرتا ہے۔ قرآن مجید نے رد شعر و شاعری کے متصل صاحبان ایمان کے استثناء کا ذکر کیا تھا تاکہ واضح ہوجائے کہ شعر کا رد و قبول اس کے **مشتملات** کے حوالے سے ہوتا ہے۔ احادیث مبارکہ میں شعر کے جواز اور عدم جواز کے بارے میں متعدد روایات موجود ہیں جن کا بغور مطالعہ شعر کے بارے میں درست سمت کا تعین کرتا ہے۔

تفصیلی مباحث سے صرف نظر کرتے ہوئے صرف ایک دو ارشادات کا حوالہ مقصود کی وضاحت کے لئے کافی ہوگا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے شعر کے بارے میں فرمایا : "**ھو کلام حسنہ حسن وقبیحہ قبیح**" (۷) کہ شعر ایک کلام ہے اس کا حسن، حسن ہے اور اس کا قبیح قبیح، اسی طرح ایک اور روایت کی وضاحت فرمائی : "**انما الشعر کلام فمن الکلام خبیث وطیب**" (۸) شعر ایک کلام ہی تو ہے اور کلام بھی اچھا برا ہوتا ہے۔

ایک روایت جو متعدد صورتوں میں کتب صحاح میں موجود ہے اور جس کی جامع شکل سنن ابی داؤد میں یہ ہے "**ان من البیان لسحرا وان من الشعر لحکمۃ**" (۹) "بے شک بعض بیان جادو اور بے شک بعض شعر حکمت ہوتے ہیں۔" یہ حدیث مبارک خصوصی توجہ چاہتی ہے۔ اگر اس میں **من تبعیض** کا ہے تو بعض

ـبہ صادقہ سے ہی ناشی وں کا حکمت سے پر ہونا ثابت ہوا اور اگر یہ **من**
سلامی تعلیمات میں جوا کے لئے ہے تو ہر شعر کے پراز حکمت ہونے پر
مجید نے رد شعر و شاعری ہوا' کم از کم توجیہہ یہی ہوسکتی ہے کہ ہر شعر نہ
ستثناء کا ذکر کیا تھا تاکہ بعض شعر تو یقیناً حکمت خیز ہوتے ہیں' اس حدیث
ں اس کے مشتملات ساتھ وہ حدیث بھی پیش نظر رہے جس میں حضرت
ث مبارکہ میں شعر کے ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول
ں متعدد روایات موجود صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا : "کلمہ حکمت تو
بارے میں درست سمجھن کی متاع گم شدہ ہے جہاں سے بھی اسے ملے وہ
کا بہتر حق دار ہے۔" (۱۰) نتیجہ یہ نکلا کہ کلمہ
رف نظر کرتے ہوئے ت مومن کی متاع گم گشتہ ہے اور بعض شعر کلمہ
مقصود کی وضاحت کے ت ہوتے ہیں اس لئے بعض شعر مومن کی متاع
رضی اللہ تعالیٰ عنہا یعنی شعر کا ایک حصہ مومن کا مطلوب ہے اس
صلی اللہ علیہ وسلم نے قابل اخذ اور لائق استفادہ ہے۔ یہ بھی توجہ طلب
۔ **کلام حسنہ حسن و** ہے کہ عموماً شعر ہی جادو صفت اور سحر آفرین ہوتا
کلام ہے اس کا حسن' اور بیان عموماً وعظت و حکمت پر مشتمل' لیکن ایسا
طرح ایک اور روایت ممکن ہے کہ بیان کبھی حدود شعر میں داخل ہوکر سحر
**عر کلام فمن الکلام** جائے اور شعر حدود بیان میں آکر سحر سے حکمت
سام ہی تو ہے اور کلام ئے۔ اس تغیر حالت کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔
لئے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت لبید
مورتوں میں کتب صحاح اللہ تعالیٰ عنہ کا مصرعہ "**الا کل شئی ماخلا اللہ**
شکل سنن ابی داؤد میں ل" (۱۱) اکثر پڑھا کرتے تھے اور مدافعت رسالت
**ا وان من الشعر لحکم** حضرت حسان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کفر کی یلغار کا
جادو اور بے شک بعض ب دینے کا ارشاد فرماتے تھے۔ "**یاحسان اجب عن**
یث مبارک خصوصی **ل اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الھم ایدہ بروح**
**من تبییض** کا ہے تو بعض" (۱۲) "اے حسان (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) رسول

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے مدافعت کرو اور اے اللہ ان کی روح القدس سے تائید فرما۔"

حضرت حسان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لئے مسجد نبوی میں منبر بچھانا' خود سماعت فرمانا اور ان کے اشعار پر تحسین فرمانا اور جنت کی بشارت دینا کتب احادیث میں موجود ہے' ابوسفیان بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جواب میں جب یہ شعر سنا۔

**(ھجوت محمدا فاجبت عنہ۔ وعنداللہ فی ذاک الجزاء)**

"تو نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی (ھجو) کہی تو میں نے آپ کی طرف سے (تجھے) جواب دیا اور اس کا اللہ کے ہاں بدلہ ہے۔"

تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا : "**جزاک علی اللہ الجنتہ یاحسان**" (۱۳) یعنی اللہ کے ہاں تیری جزا جنت ہے۔"

حضرت کعب بن زہیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قصیدہ "بانت سعاد" کا سماعت فرمانا اور انعام میں اپنی ردائے مبارک عطا کرنا تاریخ ادب کے طالب علم پر مخفی نہیں۔ (۱۴) یہ بھی یاد رہے کہ آپ نے پورے قصیدے کو پوری توجہ سے سنا حتیٰ کہ جب ایک مصرعہ نامناسب معلوم ہوا تو اسے بدل دیا مگر مصرعہ اولیٰ کو برقرار رکھا جس سے شعر کی حدود سمجھنے میں مدد ملتی ہے۔ شعر یوں تھا۔

**ان الرسول النور یستضاء بہ**
**مھند من سیوف اللہ مسلول (۱۵)**

"بے شک رسول اللہ کے نور ہیں جن سے روشنی پائی جاتی ہے۔ آپ اللہ کی تلواروں میں سے سونتی ہوئی تیز تلوار ہیں۔"

روایت ہے کہ حضرت کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مصرعہ ثانیہ میں سیوف اللہ کے بجائے سیوف الھند کہا تھا جسے آپ نے بدل دیا' اس سے ذوق شعری کا اندازہ بھی کیا جاسکتا ہے اور اس بات کا بھی کہ جہاں عظمت ذات پر حرف آئے وہ نامقبول ہے۔ معیار یہ ٹھہرا کہ ہر وہ شعر جس میں احترام مصطفوی کا خیال نہ رہے اور جس کے لفظوں سے جلالت شان پر کسی پہلو سے زد پڑنے کا خطرہ ہو تو وہ نامناسب ہے۔

شعر کی حیثیت اور حدود کے تعین کے بعد "مدح نگاری" کے بارے میں اسلامی روش کا جائزہ لینا بھی ضروری ہے تاکہ مدح کے سلسلے میں اسلامی تعلیمات سے آگاہی ہوجائے اور اس کی روشنی میں امام احمد رضا فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ کی شاعری پر گفتگو کی جاسکے۔

مدح انسانی فطرت کی تاثر پذیری کا اظہار ہے' فطرت سلیم حقوق آشنا ہوتی ہے' عبادت بھی اسی جذبہ انقیاد کا نام ہے۔ تخلیق ایک نعمت ہے' جود بخشی ایک احسان ہے۔ اس لئے اس پر سپاس گزاری بھی بھرپور اور مکمل ہونا چاہئے' عبادت صرف زبان سے ہی نہیں بلکہ ہر ہر عضو جسم سے مدح پروردگار ہے۔ یہ نثر میں بھی ادا ہوتی ہے اور نظم میں بھی۔ لیکن بسااوقات ایسا ہوتا ہے کہ انسان مدح کے تقدس کو برقرار نہیں رکھتا اور اسفل السافلین کے انحطاط کی طرف اترنے لگتا ہے پھر موعود ذہنی بھی بدلتا ہے اور زاویہ نگاہ بھی جس سے حقائق کا چہرہ دھندلانے لگتا ہے اور نظر گرد و پیش کے وقتی اور ہیجانی مغالطوں میں اسیر ہوجاتی ہے۔ نتیجتاً عناصر مدح میں سوچ کی ناپختگی اور خیال کی نادرستی راہ پانے لگتی ہے اور وقتی مصلحتیں اور مادی حوائج مدح میں ابتذال کا تعفن پیدا کردیتے ہیں پھر ہر کہ و مہ جسے وزن و قافیہ کی کچھ سدھ بدھ ہوتی ہے مدح نگاری کو حصول رزق کا ذریعہ بنالیتا ہے۔ کم ظرف مداح' غیر مستحق ممدوح ہوجاتے ہیں' یہ مدح کا ارزل ترین مقام ہے جس سے اجتناب کا حکم دیا گیا اور ایسے مدح نگاروں کے منہ میں خاک بھرنے کا ارشاد ہوا۔ (۱۶)

اسلامی تعلیمات اپنی عمومی روش اعتدال کے ساتھ مدح نگاری میں جلوہ ریز ہیں' مدح نگاری ایک انفعالی عمل کا فعالی اظہار ہے۔ اس لئے مدح نگار بیک وقت تاثر پزیر بھی ہوتا ہے اور تاثر آفرین بھی' وہ ممدوح کی شخصیت سے مترشح ہونے والی صفات کو قبول کرتا ہے اور پھر اس قبولیت کا اظہار اپنے شدت جذبات کے سہارے کرتا ہے۔ اس دوگونہ عمل میں اگر کسی ایک کی تہذیب و تنقیح مناسب نہ ہوسکے تو نتیجہ غیر تسلی بخش نکلتا ہے۔ اس لئے مدح نگار کی تاثر پذیری کی اصلاح بھی ضروری ہے اور اس کے اندرونی جذبات کے اظہار کی تہذیب بھی درکار ہے۔ اسلام طرفین کی اصلاح کا ضامن بنتا ہے تاکہ کسی پہلو بھی غیر صالح خیالات پرورش نہ پاسکیں' ممدوح کا انتخاب بھی غور و فکر چاہتا ہے تاکہ غیر مستحق ممدوح نہ بن جائے' اس کے ساتھ

مدح کو بھی آداب آشنا ہونا چاہئے تاکہ فرق مراتب کی فطری ضرورت کا احساس باقی رہے۔ انسان کی فطرت ہے کہ وہ خوش ہوتا ہے تو اس کا اعلان بھی کرتا ہے اور اگر ناراض ہو تو رد عمل بھی دیتا ہے۔ یہ فطرت انسانی کا اقتضاء ہے اور اسلام انسان کو اس فطری حق سے محروم نہیں کرنا چاہتا۔ ہاں وہ اس حق کو عین فطرت اور عین واقعہ بنانے کا خواہش مند ضرور ہے۔ اسلام کی یہی فیاضانہ مگر محتاط روش تھی کہ مدح نگاری پر کوئی ناروا پابندی عائد نہیں کی گئی بلکہ مناسب اظہار جذبات کو راہ دکھائی۔

مدح رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم اسی فطری جذبے کا سب سے ارفع اظہار ہے۔ یہ اپنی مخصوص ہیئت اور عناصر ترکیبی کے حوالے سے بھی منفرد ہے۔ یہ خالص جذبوں اور معطر خیالات کا وہ حسین مرقع ہے جو سراسر محترم اور ہمہ تن مقدس ہے۔ یہ مدح نگار کے ضمیر کی آواز ہے جو سامع کو بہرنوع متاثر کرتی ہے' یہ عام مدیح کی طرح نہ آسان ہے اور نہ ہر کسی کے بس کی بات ہے بلکہ یہ تو ایک مشکل ترین صنف ہے' تاریخی عمل بتاتا ہے کہ وہ شعراء جو ہرکس و ناکس کی مدح میں مبالغے اور غلو کی تمام حدیں پار کررہے تھے اور جنہیں رائی کا پہاڑ بنانے کا فن بھی آتا تھا مدح ممدوح کائنات صلی اللہ علیہ وسلم میں ایسے ژولیدہ بیان ثابت ہوئے کہ ایک شعر بھی نہ کہہ سکے۔ وجہ یہ تھی کہ سفلی جذبات اور مادی خواہشات کے دام میں اسیر اس روحانی سربلندی کے قابل نہ ٹھہرے تھے۔ پاکیزگی خیالات کے حوالے سے نعت عام انداز مدیح سے قطعاً" مختلف ہے۔ اس لئے اسے عام مدحیہ شاعری کا جزوخیال کرنا اور اسی کے پیمانے سے ناپنا اس فن شریف سے انصاف نہ ہوگا' اس کی بنیادی وجہ یہ ہے کہ نعت کا موضوع وہ ذات ہے جو دیگر ممدوحین سے بلند تر اور عظیم تر ہے۔ وہ ایسے خصائص عالیہ سے متصف ہے جہاں نہ شراکت ممکن ہے اور نہ کماحقہ اس کا بیان مدح نگار کے بس میں ہے۔ رسول معظم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات کا ہر رخ قلب شاعر کو تحریک دیتا ہے' یہ تو شاعر کا اپنا ظرف اور حوصلہ ہے کہ وہ جمال جہاں آراء کے کن کن گوشوں سے کسب فیض کی استطاعت رکھتا ہے۔ نعت معروضی تصویر کشی نہیں اور نہ واقعات شماری ہے بلکہ یہ ایسا ذاتی عمل ہے جس میں ذات محبوب کا عکس جمیل دل پر نقش ہوجاتا ہے۔ نعتیہ شاعری ممدوح کی صورت گری نہیں اپنے باطن کا عکس ہے۔ وہ باطن جہاں ممدوح بصد حسن و زیبائی مسند نشیں ہے۔ موضوعات مدح کو جب شاعر اپنے داخل کے حوالے سے محسوس کرتا ہے اور اس کا قلبی تناظر اس احساس کو فعال قوت بنادیتا ہے تو نعت وجود میں آتی ہے' اگر عقیدت و محبت کا سوز نہیں اور مدح دل کی آواز نہیں تو یہ منظوم سیرت نگاری ہوگی نعت نہیں۔

نعت کی حدود کا تذکرہ کرتے ہوئے امام احمد رضا فاضل بریلوی فرماتے ہیں :

"حقیقتاً" نعت شریف لکھنا بہت مشکل کام ہے جس کو لوگ آسان سمجھتے ہیں۔ اس میں تلوار کی دھار پر

چلتا ہے۔ اگر شاعر بڑھتا ہے تو الوہیت میں پہنچ جاتا ہے اور کمی کرتا ہے تو تنقیص ہوتی ہے۔ البتہ حمد آسان ہے۔ کہ اس میں راستہ صاف ہے کہ جتنا چاہئے بڑھ سکتا ہے، غرض حمد میں ایک جانب کوئی حد نہیں اور نعت شریف میں دونون جانب سخت حد بندی ہے۔"

(۱۷)

اس حد بندی کے عناصر یہ ہیں۔

- ممدوح یکتا اور بے مثال ہے، مدح کے مضامین میں یکسانی کا احتمال ہے کہ مقصود نظر ایک ہے۔ وہ ذات جس کا ذکر ہر کہیں ہوتا رہا ہے، ہورہا ہے اور ہوتا ہے گا، مدح نگار کا امتحان ہے کہ وہ کون سا گوشہ انتخاب کرتا ہے تاکہ نعت اس کے داخل کی آواز بنے اور صرف عروضی جمع تفریق بن کر نہ رہ جائے۔
- ممدوح ہمہ صفت موصوف ہے۔ ممدوح اگرچہ ایک ہے مگر اس کی ذات اس قدر لامحدود اور لامتناہی ہے کہ بہت کچھ کہنے کے بعد بھی بہت کچھ کہنے کی گنجائش رہتی ہے۔ اس کے لئے نعت گو کو سیرت کے مطالعہ کا ذوق چاہئے اور صفات کی کثرت کا احساس بھی۔
- مدح میں اعتراف عجز چاہئے، نعت گو کو اپنی پوری توانائیاں خرچ کرنے کے بعد بھی عجز کا اعتراف کرنا چاہئے کہ ذات موصوف کا حق بھی یہی ہے اور احترام ذات کا تقاضا بھی۔ یہاں ہر مدح خام اور ہر بیان کوتاہ ہے۔ علامہ بوصیری علیہ الرحمتہ کا ارشاد ہے :

**وانسب الی ذاتہ ماشئت من شرف**
**وانسب الی قدرہ ماشئت من عظم**

**فان فضل رسول اللہ لیس لہ**
**حد فیعرب عنہ ناطق بغم**

(۱۸)

ادب و احترام کا خیال ہر لحہ دامنگیر رہنا چاہئے، موضوع نازک بھی ہے اور عظیم بھی، نازک یوں کہ یہاں جنبش لب یا لغزش قدم پر دنیا و عقبیٰ کی تباہی کا خطرہ ہے، قرآنی تعلیمات کے مطابق اس دربار میں۔

- صوتی آہنگ عاجزانہ اور آواز پست رہے۔
- طرز خطاب میں انکسار اور تواضع رہے۔
- پکار بے باکانہ نہ ہو کہ یہ سوئے ادب ہے۔
- اسم ذات سے نداغیر محمود ہے کہ خود پروردگار عالم نے یوں نہیں پکارا۔
- ذات رسالت ماب صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلقین کی عزت و حرمت کا احساس بھی دامنگیر رہے۔
- تشبیب عربی قصائد کا ابتدائیہ رہی ہے اس بارے میں علماء مختلف الخیال رہے کہ یہ نعتیہ قصائد کا سرنامہ بن سکتی ہے یا نہیں، دلائل دونوں جانب موجود ہیں مگر یہ بہرحال تسلیم ہے کہ اس سے قاری کے ذہن میں موضوع کی عظمت کے تصور کو نقصان نہیں پہنچنا چاہئے، جذبات عشق منہ زور ہوکر نعت کی نورانی فضا کو مکدر نہ کریں بلکہ صرف ذات محبوب کے حواشی کے طور پر آئیں (یوں کہ غبار ناقہ سے محمل لیلیٰ کا سراغ ملے۔)

اعلیٰ حضرت علیہ الرحمتہ ایک پرگو شاعر تھے۔ انہیں اصناف سخن کی حدود و قیود کا بھی احساس تھا اور شعری اثر آفرینی کا بھی، اردو، فارسی اور عربی میں ان کی شعری

کاوشیں دنیائے ادب سے خراج عقیدت وصول کرچکی ہیں، بہت سے ماہرین فن آپ کی اردو شاعری کے حوالے سے تحقیقی مقالے مرتب کرچکے ہیں۔ آپ کے شعری ذوق اور ادبی عظمت کو ہر صاحب فن نے سراہا ہے۔ ہماری گفتگو چونکہ صرف عربی شعر کے بارے میں ہے اس لئے ان تمام فنی و ادبی محاسن سے صرف نظر کرتے ہوئے ہم عربی شاعری کے تناظر میں اپنی گزارشات پیش کررہے ہیں۔ عربی شاعری میں نعتیہ روایت اس قدر قدیم ہے جس قدر قدیم ذات رسالت ماب صلی اللہ علیہ وسلم کا تذکرہ ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے نعت نے اسلامی معاشرے میں ایک برتر صنف سخن کی حیثیت اختیار کرلی اور یہ عقیدت و محبت کا سلسلہ عصر حاضر تک عرب دنیا میں اپنی عظمت منوارہا ہے، غیر عرب اسلامی دنیا میں اسلامی تعلیمات کے ساتھ ساتھ مدح رسالت ماب صلی اللہ علیہ وسلم کی سطوت قائم ہوئی، ہر دل مضطر کی پکار نعت کے قالب میں ڈھلی اور غیریت زبان کے باوجود عربی نعتیہ شاعری کا رواج عام ہوا، ترکستان، ایران، افغانستان میں ترکی اور فارسی شاعری کے ساتھ عربی شاعری بھی ارتقا پذیر رہی، برصغیر پاک و ہند میں یہ سعادت ان لوگوں کو حاصل ہوئی جو صاحبان علم بھی تھے اور جنہیں صوفیاء کی محافل میں رسائی بھی حاصل تھی، صفائے قلب نعتیہ شاعری کا جوہر ہے جس کے بغیر نعت کہی ہی نہیں جاسکتی۔ اس لئے برصغیر میں یہ صنف لطیف، صوفیاء کی مجالس میں پروان چڑھی۔ عبدالمقتدر تھانیسری، مولانا احمد شریعی، شیخ حامد جمالی، شیخ محمد یعقوب صرفی، مولانا فیض احمد بدایونی، مخدوم محمد ہاشم ٹھٹھوی، حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، شاہ رفیع الدین دہلوی، شاہ عبدالعزیز دہلوی، غلام علی آزاد بلگرامی، مولانا محمد حسن سنبھلی، شاہ عبدالقادر بدایونی، مولانا فضل حق خیرآبادی، مولانا خیرالدین وہ برگزیدہ ہستیاں ہیں جن کی توجہ سے عربی شعر کو جلا ملی اور عربی نعتیہ شاعری کا وجود برقرار رہا۔ مولانا امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ اسی گروہ کا نمائندہ نام ہے۔ جن کی شاعری کا سارا سرمایہ نعتیہ شاعری پر مشتمل ہے۔ عجمی ماحول میں زندگی گزارنے والے علماء اپنی ذاتی کاوشوں سے اس رابطے کو قائم رکھ سکے تھے۔ یہ محنت طلب کام تھا مگر باطنی کیف اور ذوق فراواں ان مشکلات سے کامیاب گزرنے میں معاون رہے، شاعری کو دو حوالوں سے ناپا جاسکتا ہے کمیت کے پیمانے سے یا کیفیت کے حوالے سے، فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ کی عربی شاعری برصغیر کے بہت سے بزرگوں سے تعداد شعر کے لحاظ سے زیادہ ہے۔ اگرچہ آپ کی عربی شاعری پر کوئی مستقل تالیف سامنے نہیں آئی مگر پھر بھی جو کچھ ان کی تحریروں میں بکھرا ہوا ملتا ہے وہ ایک مستقل دیوان کا حجم ضرور رکھتا ہے۔

اب تک جو اشعار دستیاب ہوچکے ہیں ان کے مطابق مراثی، تقاریظ، مدحیہ کلام اور مناظرانہ انداز شعر کا مجموعہ چار سو شعر کے قریب ہے جبکہ نعتیہ شاعری کی مناسبت سے ۳۵۳ اشعار موجود ہیں۔ اس طرح آپ کے عربی اشعار کی مجموعی تعداد ۷۵۱ شعر ہے اور یہ تعداد

ایک عربی دیوان کے عمومی حجم سے بھی زیادہ ہے۔

کمیت کے اعتبار سے فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ عربی زبان و ادب کے طلبہ کی خصوصی توجہ کے مستحق ہیں کہ برصغیر میں اس حد تک پرگو شاعر کم دیکھنے میں آیا۔ عربی شعر کے حوالے سے محققین کو اس جانب اپنی تحقیقات کا رخ موڑنا چاہئے۔

فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ کے کلام کا داخلی مطالعہ یہ حقیقت واضح کرتا ہے کہ اس میں جابجا قدیم عربی شاعری سے مولانا کا شغف نمایاں ہے۔ علماء فن جانتے ہیں کہ مطالعہ علمی پیش رفت کا سب سے موثر ذریعہ ہے (علامہ اقبال کی شاعری میں ایسے حوالے ہر کہیں موجود ہیں اور بعض اساتذہ نے اس ذہنی ربط کا سراغ لگانے کی بھی کوشش کی ہے۔) آپ نے مولانا فضل الرسول بدایونی علیہ الرحمتہ کی مدح میں ۳۱۳ اشعار پر مشتمل قصیدہ لکھا' یہ نونیہ قصیدہ عربی قصائد میں اپنی فصاحت و بلاغت اور روانی کی بنا پر بلند مقام رکھتا ہے۔ اس میں الفاظ کا در و بست اور خیالات کا بہاؤ اس قدر منضبط ہے کہ پورا قصیدہ ایک اکائی بن گیا ہے۔ اس کی ابتداء میں عربی قصائد کے مشتملات کی مناسبت سے تشبیب کہی گئی ہے اور قدیم عربی قصائد کا حوالہ دیا گیا ہے۔ کتاب الحماسہ' میں جعفر بن علبہ الحارثی کے اشعار کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔ آپ نے اپنے قصیدے میں اس کا ماہرانہ انداز میں ذکر کیا اور بعض عمدہ اضافے کئے۔ فرماتے ہیں :

**بانت وما لانت فبانت لواعتی**

**یاخیبتی فی الصبر والکتمان**

**رافت ازمتہ راحتی من راحتی**

**وکنالک کل مودع الاخدان**

**ولت وما والت فوالت عبرتی**

**لم لااھیم اذالحبیب جفانی (۱۹)**

مولانا کی شاعری میں تشبیب کا حوالہ تو ضرور ہے مگر آپ کبھی بھی اپنے مقصود نظر سے غافل نہیں ہوتے' یوں محسوس ہوتا ہے کہ آپ کو محبوب کائنات صلی اللہ علیہ وسلم سے غیابت کا ایک لمحہ بھی گوارا نہیں۔ اس لئے اگر کہیں روایت قصیدہ کو نبھایا تو صرف اس حد تک کہ ان کے اشعار کا ماضی سے رشتہ نہ ٹوٹ جائے۔ چنانچہ فرماتے ہیں :

**ماکان ھنا دیدنی لکنہ**

**تشبیب شعر لا دوالشمان (۲۰)**

مولانا کی نعتیہ شاعری کا مرکزی نقطہ توسل واستغاثہ ہے۔ آپ کے ہاں شعری حکایت کا تصور نہیں ہے' آپ جو کچھ کہتے ہیں لمسے اپنے دل کی آواز اور روح کی پکار بناتے ہیں' ان کا رجحان طبعی خود سپردگی اور جان دادگی کا غماز ہے۔ کیف آمیز وجدانی احساسات نے ان کی شاعری کو والہانہ پن عطا کیا ہے۔ آپ جس زبان میں بھی اظہار کرتے ہیں یہی طرز ادا اپناتے ہیں' بے ساختہ پکار آپ کی شاعری کا امتیازی وصف ہے۔ مولانا کے استغاثے میں زندگی کی بے چینیوں سے سکون کی تلاش' شر اعداء سے حفاظت کا سامان اور آخرت میں

توسل و شفاعت کی تمنا شامل ہے' دنیا کے مصائب سے پناہ کی خواہش کے ضمن میں مدینہ منورہ کی حاضری' تصوراتی حضوری اور فراق کی چبھن کے مضامین بیان کئے گئے ہیں۔ یہ حصہ آپ کے وجدان کا مظہر ہے۔ آپ بھری دنیا سے منہ موڑ کر ایک دربار کے ژلہ ربا ہونے میں راحت پاتے ہیں۔ سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا ان کا کوئی ممدوح نہیں۔ اس لئے ان کی عقیدت و محبت توحید مست ہے۔ دوئی اور شراکت کا کوئی شائبہ اس وحدت فکر کو داغدار نہیں کرتا۔ آپ صرف اپنے کریم کے گدا ہونے میں سکون پاتے ہیں اور مدح اہل دول ان کے مزاج سے کوئی مناسبت نہیں رکھتی۔ کاسہ لیسی کی ہر جہت سے محفوظ رہنا وہ کارنامہ ہے جس کی مثال مشکل سے ملے گی' علوم دینیہ کی مہارت اور تعلیمات اسلامیہ کی محبت نے آپ کو سیرت اور حواشی سیرت کے لاتعداد موضوع مہیا کردیئے تھے۔ موضوعات کی کثرت اور خیالات کی بہتات نے کلام میں حکایاتی انداز پیدا نہیں ہونے دیا' واقعہ نگاری سے اجتناب اور احترام میں بسی ہوئی شرمیلی آنکھ نے آپ کو منفرد وصف عطا کردیا ہے۔ شریعت کی مطابقت نے شعر کو مقدس اور صاحب شعر کو محترم بنادیا ہے۔ سیرت نگاری یا فضائل شماری ان کی شاعری کا ہدف نہیں بلکہ واقعات سیرت کے قلبی تاثر اور فضائل و خصائل کے داخلی وجدان کا اظہار مقصود ہے' واقعات ہوں یا فضائل' یہ خارج کی بات نہیں بلکہ آپ کے لوح قلب پر منعکس ضیاپاشیاں ہیں کہ ان کی پرچھائیاں اشعار کے آئینوں میں جگمگارہی ہیں۔ مولانا کے ہاں موضوعات مدح محرکات نفس میں ڈھل گئے ہیں۔ اس لئے ان کی مدحیہ شاعری میں جذبات کی فراوانی اور خیالات کی سرشاری عطر بیز ہے۔ دربار رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں پناہ طلبی ان کا خاص موضوع ہے۔ اس لئے والہانہ پکار بھی ہے اور قلب مضطر کا استغاثہ بھی۔

رسول اللہ انت بعثت فینا
کریما رحمتہ حصنا حصینا

تخوفنی العدی کیدا متینا
اجرنی یا امان الخائفینا (۲۱)

اس کرم و رحمت پر انہیں اس قدر اعتماد ہے کہ ان کے استغاثے کامل سپردگی کا مظہر بن گئے ہیں' پکار کی شدت اور طرز ادا کی انفرادیت دیکھئے۔ فرماتے ہیں :

رسول اللہ انت المستجار
فلا اخشی الاعادی کیف جارو

بفضلک ارتجی ان عن قریب
تمزق کیدھم والقوم باروا (۲۲)

ایک مقام پر جبکہ وہ مقام مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی ضیانت کے لئے شمشیر بے نیام نظر آتے ہیں اپنی قوت اور دشمنوں پر یلغار کی شدت کا حوالہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے توسل کو قرار دیتے ہیں۔

ولذ برسولہ فلیاذہ الحق
وعاھدہ من اللہ العھود

جوار لایضام ولایرام

ورکن لایھد ولایھید (۲۳)

یہی یقین مختلف پیرایوں میں بیان ہوا ہے، کہیں تو انداز بیانیہ ہے جیسے :

رسول اللہ انت لنا الرجاء
وفضلک واسع وجداک جود (۲۴)

اور کبھی سامعین کو یہی بات نصیحت کے انداز میں بتاتے ہیں تاکہ ان میں اعتماد اور حوصلہ پیدا ہو :

حبیب اللہ من تقربہ حفظا
فکل کریھتہ عنہ بعید (۲۵)

اور فی الواقع ایسا ہی ہوتا ہے کہ ہمیشہ سے یہی دربار انسانیت کی پناہ گاہ اور حفاظت گاہ رہا ہے اور قیامت تک یہ فیض جاری رہے گا، مولانا کو اپنے نظریات اور معتقدات پر اس قدر یقین ہے کہ حوادث زمانہ کا کوئی جبرانہیں متزلزل نہیں کرسکتا، یہ صرف لفظ نہیں بلکہ ان میں پرخلوص جذبوں کا بحر بے کنار موجزن ہے فرماتے ہیں :

بک استغاثت الانام فی البلا
تکشف عنھم کل مابہ بلوا (۲۶)

مزید فرمایا :

ماقال خیرا من سواء نائل
کلا ولا یرجی بغیرہ نائل

یہ حتمی فیصلہ اس لئے کہ :

منہ الرجامنہ العطاء منہ المدد
فی الدین والدنیا والاخری للابد (۲۷)

اس اعتماد کا سبب صرف ان کا ذاتی حوالہ نہیں روایات اور شواہد ہیں جو احادیث کی کتب میں مذکور ہوئے اور جن کی صحت کا ہر کسی نے اعتراف کیا ہے۔ اس لئے فرماتے ہیں :

وکل خیر من عطاء المصطفی
صلی علیہ اللہ مع من یصطفی
اللہ یعطی والحبیب القاسم
صلی علیہ القادہ والا کارم (۲۸)

مولانا کا وظیفہ حیات ہی یہی ہے کہ وہ سرکار گردوں پناہ کے حضور استغاثے پیش کرتے رہیں، بیانہ انداز ان کے اعتماد کا مظہر ہے اور ندائیہ انداز طلب ان کی وارفتگی کا آئینہ دار ہے، ان کی دعا میں بھی یہی حوالہ معتبر ہے کہ یہی قبولیت کا واحد ذریعہ ہے، حضور حق میں اپنے آقا و مولا کا توسل ان کی شاعری کا امتیازی وصف ہے۔ اور یوں حمد اور نعت میں قرب کی منزل پیدا ہوتی ہے۔ فرماتے ہیں :

الھی الیک بالحبیب توسلی
بہ فاغفر الھم ذینی وزلتی (۲۹)

اپنی مشہور حمد میں جو ستر اشعار پر پھیلی ہوئی ہے فرماتے ہیں :

فالی العظیم توسلی

بکتابہ
ویمن
ویمن
وبطیتہ
ویمنبر
کبھی توسل
حضور خود حاضر
آیا۔
یا مالک
اشفع
انہیں محبو
کرم سے امید
ان کی لاج رکھ
پر اکتفا کرتے ہ
ا ذکر
حیاء.
رسول
ولیس
فان
فلیس
مولانا اس
علیہ وسلم کی مد

بکتابہ وباحمد

ومن اتی بکلامہ

ومن ھدی و عن ھدی

وبطیتہ ومن حوت

ومنبر و بمسجد (۳۰)

کبھی توسل کے حصار کو بھی توڑ کر اپنے آقا کے حضور خود حاضر ہوگئے اور خطاب میں بے پناہ جوش در آیا۔

یا مالک الناس النبی المصطفی

اشفع لعبدک دافعا لبلاء (۳۱)

انہیں محبوب کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے عفو و کرم سے امید ہے کہ آپ اپنی سرشت حیا کے صدقے ان کی لاج رکھ لیں گے۔ اس لئے بسا اوقات طلب خفی پر اکتفا کرتے ہیں۔

ا ذکر حاجتی ام قد کفانی

حیاء ک ان شمتک الحیاء

رسول اللہ فضلک لیس یحصی

ولیس لجودک السامی انتھاء

فان اکرمتنا دنیا واخری

فلیس البحر تنقصہ الدلاء (۳۲)

مولانا اس وارفتگی میں اس ذات اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح کے ترانے گاتے اور خصائص عالیہ شمار کرتے جاتے ہیں لیکن فضائل و شمائل کا تذکرہ تمہید ہوتا ہے ان کی اپنی روداد غم کے تذکرے کا' اس لئے صرف مدح آپ کے ہاں نہیں ملتی۔ انہوں نے ذات رسالت ماب صلی اللہ علیہ وسلم کا دور سے مشاہدہ نہیں کیا' نہ ظاہر میں نہ تصور میں بلکہ آپ انہیں اپنے قلب و جگر میں جانگزیں پاتے ہیں اس لئے عرض داشت کا رنگ سرگوشی کا سا ہے اور جہاں پکار ہے تو وہ سرفرازی قسمت کا بے ساختہ اظہار ہے۔ ہمہ وقت قرب کا تصور مدام سلام کا خیال ابھارتا ہے اس لئے مولانا کبھی ان کے کرم کی بھیک مانگتے ہیں تو کبھی جذبوں کے ہدایا نذر کرتے ہیں :

وافضل الصلوات الزاکیات علی

خیرالبریتہ منجی الناس من سقر (۳۳)

وہ ایسا درود پیش کرنے کی خواہش رکھتے ہیں جو ہر دم ہو اور جسے کبھی نہ ختم ہونا نصیب ہو۔

صلاۃ لاتحد ولاتعد

ولاتغنی وان فنیت ابود

سلام لایمن ولایمانی

ولایبلی متی بلیت عھود (۳۴)

اسی لئے حمد میں بھی یہی تصور دامنگیر رہتا ہے کہ درود کو خالق کا حوالہ حاصل رہے تاکہ اس کا دوام حتمی قرار پائے' دعا میں بھی محبوب ابد قرار صلی اللہ علیہ وسلم پر درود کا خیال مرکز دعا بنا رہتا ہے' فرماتے ہیں :

وصلاتہ دوما علی

**خیرالانام محمد**
**وادم صلاتک والسلام**
**علی الحبیب الاجود**
**ماغرفت ورقاعلی بان کخیر مغرد** (۳۵)

ان کا ایمان ہے کہ کوئی پسند کرے نہ کرے منکسرالمزاج مومن کا حق ہے کہ ایسے موقعوں پر سراپا احترام بن جائے اور احتراماً" قیام کرے تاکہ حضوری کا تصور بھی رہے اور عاجزانہ حاضری کا خیال بھی :

**لحق خضوع الوجہہ رغما لکارہ**
**وان ینہضن الشراف عنہ سماعہ**
**قیاما صفوفا اوحثیا علی الرکب** (۳۶)

فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ کی شاعری کا محور جذبہ عشق ہے۔ ایسا جذبہ جو اپنے اظہار میں مودب ہے۔ ان کا لہجہ متواضع اور ان کا انداز خطاب ملتجیانہ ہے' لفظوں میں متانت اور طرز ادا میں انکسار ہے۔ قرآنی احکام ہر لمحہ پیش نظر رہتے ہیں تو دربار نبوی کا جمال ہر دم حوصلہ بڑھاتا ہے۔ جذب و انجذاب کا یہ سلسلہ ہمہ وقت ان کی شاعری میں موجزن ہے۔ محبت و عقیدت کی اس فضا میں اس لمحہ ارتعاش پیدا ہوجاتا ہے جب کسی جانب سے ذات ممدوح کے احترام میں کمی کا احساس ابھرتا ہے۔ ان کی بے پناہ محبت دفاع ذات رسالت مآب میں شمشیر براں بن جاتی ہے۔ ایسے میں ان کا والہانہ پن دیدنی ہوتا ہے۔ ہر جانب سے للکارتے ہیں اور ہر حملہ پسپا کرنے کا حوصلہ رکھتے ہیں۔ (اردو اور فارسی کلام میں ایسے مناظر کثرت سے نظر آتے ہیں مگر عربی شاعری تو ان کے اپنے ذوق کی تسکین کے لئے ہے کہ سامعین عوام نہیں اس لئے یہاں ایسے لمحات کم آتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ عربی شاعری میں جب مقام مصطفوی کا تحفظ بھی مقصود ہے تو بھی لہجہ عالمانہ رہا ہے جبکہ اردو و فارسی میں کہیں کہیں مناظرانہ کیفیت بھی پیدا ہوئی ہے۔)

مولانا کی شاعری کا مجموعی جائزہ یہ واضح کردیتا ہے کہ ان کی نعت پر قرآنی آداب کا سایہ ہے۔ کہیں بھی جوش محبت بے راہ نہیں ہوتا اور کسی مقام پر بھی شعر جذبوں سے خالی ہوکر صرف عروضی کرشمہ سازی دکھائی نہیں دیتا۔ شعر حدود شریعت میں رہتے ہوئے بھی معطر خیالات کا امین ہے۔ اسلام کا مقصود ہر آن راہنما ہے نہ کہیں شعری ضرورت راہ راست سے بہکاتی ہے اور نہ سرمستی بے قابو ہونے پر اکساتی ہے۔ جوش و ولولہ بے حد و حساب عقیدت' کامل محبت اور ژلہ ربائی کا شوق فراواں اپنی بہار تو دکھاتا ہے انگشت نمائی کا موقع فراہم نہیں کرتا۔ مولانا کی شاعری اسلامی نظریات کی حامل شاعری کا بہترین نمونہ ہے کہ جس میں شعریت اور شریعت گلو در گو ہیں اور یہی آپ کی شاعری کا نقطہ کمال ہے۔

کہتے ہیں کہ شاعر کو شعرگوئی کا ملکہ فیاض فطرت عطا کرتی ہے۔ وہ شعر کہتا نہیں شعر اس سے ہوجاتا ہے۔ مولانا ایسے ہی مطبوع اور فطری شاعر تھے کہ شعر

ان پر نازل ہوتے تھے' اس وھبی کمال کے ساتھ ساتھ انہوں نے اپنے مطالعے اور محنت سے شعری علوم پر بھی مکمل دسترس حاصل کرلی تھی۔ انہیں "شعر" کے تمام جوانب کا احساس رہتا تھا۔ لفظی مناسبت اور معنوی حسن ان کے شعری ذوق کے بنیادی عناصر تھے۔ ایک ایک لفظ منتخب ہے اور معانی کا ہر پہلو ذوق جمال کے معیار پر تلا ہوا ہے۔ حتیٰ کہ کسی دوسرے سے کچھ سنتے تو نامحبوب خیال یا نامانوس لفظ پر فوراً گرفت فرماتے' یہ خیال کبھی محو نہ ہوتا کہ دربار گہربار میں تحائف پسندیدہ ہونے چاہئے' مولانا احمد بخش تونسوی علیہ الرحمتہ نے ۱۱۴ اشعار کا ایک مدحیہ قصیدہ برائے اصلاح حاضر کیا تو بیماری کے باوجود اور کتب حوالہ کی عدم دستیابی کے باوجود ۱۰۱ شعروں میں ترمیم و اصلاح فرمائی' ۲۶ اشعار بدل دیئے اور اپنی جانب سے اضافہ کردیا' اصلاح کا ایک ایک لفظ شہادت دے رہا ہے کہ لغوی' صرفی' نحوی اور عروضی کوئی پہلو بھی نظر انداز نہیں ہوا اور سب سے بڑھ کر مقام کی عظمت کے خیال سے مجموعی تاثر کی بھی اصلاح فرمائی' مولانا عقائد میں جھول اور نظریات میں رعایت کے قائل نہ تھے اس لئے جہاں ایسا محسوس ہوا فوراً ترمیم کی۔ مثلاً ایک شعر تھا :

**ان کنت عونالی ابا مالکی**
**من قدرک الاعلی فلایقلل** (۳۷)

اس میں اولاً" عونالی کو عون العبد بنایا تاکہ معاونت سرکار محدودیت کا شکار نہ ہو پھر ابا مالکی کو یامالکی کیا' اور آخر پر **من قدرک الموفود لایقلل** کردیا۔ حاشیہ پر ترمیم کی وجہ یہ لکھی۔

**ابا وھیا و ھمزہ** کے ساتھ اللہ و رسول کو ندا مجھے پسند نہیں' یونہیں اردو میں او کے ساتھ سخت گران گزرتی ہے اور معمولات جزا کی ف پر تقدیم نہیں ہوتی۔

محبوب کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو ہر لحہ قریب تر جاننے والے پر بعید کی ندا گراں گزرتی ہے۔ ایک اور شعر ہے :

**لکیننی ابنی شغفت بہ**
**حیا ولکن قد یتساھل**

اس شعر کو مکمل طور پر بدل دیا اور لکھا :

**مولای لی ابن قد شغفت بہ**
**حیا ولکن اوہ یھمل**

وجہ یہ ارشاد فرمائی' ابنی میں ھمزہ وصل ہے اور یہاں فاعلن نامطبوع اور تساھل غالباً متعدی بنفسہ نہیں اور تاسیس تھی اور پہلا لکن بے محل سا تھا۔" (۳۸)

اس پورے قصیدے میں آپ کی ترامیم اور اصلاحی مشورے اتنے جاندار ہیں کہ یوں محسوس ہوتا ہے کہ ایک ایک لفظ آپ کے تنقیدی شعور کے معیار پر پرکھا گیا ہے۔ مولانا کو نہ لفظی بے کیفی پسند ہے اور نہ معنوی تضاد اور بے ربطی' اپنے خط میں مجموعی رائے دیتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں :

"فقیر نہ عروضی' ہے نہ لغوی' فنون ادب میں

درسیات بھی نہ پڑھیں نہ یہاں پہاڑ پر کوئی کتاب لغت و ادب و عروض کی حاضر' اپنے ذوق پر جو خیال میں آیا عرض کیا۔"=

مولانا کو یہ ذوق بھی قرآن و حدیث سے ہی عطا ہوا تھا اس لئے فرماتے ہیں :

"میرے نزدیک حتی الامکان احتیاج تاویل سے بچنا چاہئے کہ حدیث میں فرمایا : "**ایاک ومایعتذر منہ**" پھر عربی ادبیات کے حوالے سے اور اپنے ذوق شعری کی بنا پر فرماتے ہیں۔

"زحاف نا مطبوع سے اگرچہ مجوز بلکہ عرب میں رواج بھی ہو حتی الوسع احتراز اچھا معلوم ہوتا ہے' فعلن ضرب میں بدلنا تو ضرور تھا ہی بوجہ کثرت عروض میں رہنے دیا ہے ورنہ میرے مذاق پر ثقیل ہے' نظم عربی میں دخیل و تاسیس کی رعایت واجب ہے ہوتا تو سب میں ہوتا حالانکہ ۸۶ میں نہیں صرف ۲۸ میں ہے انہوں کو بدل دیا۔" (۳۹)=

یہ جملے مولانا کے تنقیدی شعور کی شہادت دے رہے ہیں اور عربی شعر کے جملہ اوصاف اور لغوی' نحوی اور عروضی پہلوؤں پر آپ کی ماہرانہ دسترس کے گواہ ہیں' اللہ تعالیٰ نے فاضل بریلوی علیہ الرحمتہ کو دین کی سمجھ عطا کی اور اس راستی فہم نے تمام علمی و ادبی محاسن سے مالا مال کردیا' فیاض ازل کی رحمت نے آپ کو کسی پہلو بے توفیق نہیں چھوڑا۔ ریاضی و حساب جیسے فنی شعبوں میں ان کی نظر کا اعتراف بڑے بڑے ریاضی دانوں کو ہے' فقہی میدان میں مسائل دور حاضر کا شرعی حل اور درست استخراج ان کی عظمت کا وہ نشان ہے جن کا علامہ اقبالؒ تک نے محبت سے ذکر کیا ہے۔ اردو شعر کی عظمت کا ناقدین فن نے اعتراف کیا اور ادبی حلقوں نے خراج محبت پیش کیا' عربی شعر کا یہ مختصر جائزہ مولانا کی عبقریت کا منہ بولتا ثبوت ہے' یہ گزارشات بہت محدود نوعیت کی ہیں کہ آپ کے شعری محاسن پر باضابطہ تحقیق کی ضرورت ہے۔ "ادارہ تحقیقات امام احمد رضا" کی مساعی قابل قدر ہیں کہ اس کے ذریعے ہم ایسے طلبہ کو اس نابغہ عصر سے آشنائی حاصل ہوتی ہے' اللہ کرے یہ سلسلہ جاری رہے اور لوگ ذاتی انا کے حصار اور شخصی مخاصمت کے گرداب سے نکل کر "مجدد ماتہ حاضرہ" کی عظمتوں کا اعتراف کرنے کا حوصلہ پاسکیں۔ آمین

**والصلاۃ ربی دائما ابدا علی**
**خیرالبریتہ سید الاکوان** (۴۰)

## مراجع


۱۔ محیط الدائرہ ص : ۳
۲۔ مراۃ الشعر ص : ۱۶
۳۔ العمدہ ج : ۱ ص : ۷۷
۴۔ الالیاذہ الاسلامیتہ الجدیدۃ ص : ۱۷۸
۵۔ العمدۃ ج : ۱ ص : ۷۴
۶۔ سفروات القرآن مادہ : شعر

۷۔ مشکوٰۃ، کتاب الاداب باب بیان الشعر

۸۔ العمدہ ج : ۱ ص : ۹

۹۔ سنن ابی داؤد ج : ۲ کتاب الادب باب ماجاء فی الشعر

۱۰۔ سنن ابن ماجہ ج : ۲ باب الحکمتہ

۱۱۔ جامع الترمذی ج : ۲ باب ماجاء فی انشاد الشعر، صحیح مسلم ج : ۲ کتاب الشعر

۱۲۔ البخاری ج : ۱ کتاب الصلوۃ باب الشعر فی المسجد

۱۳۔ شعر الدعوۃ الاسلامیتہ ص : ۱۳۶

۱۴۔ طبقات الشافعیتہ الکبریٰ ج : ۱ ص : ۱۲۱

۱۵۔ سیرت ابن ہشام ج : ۴ ص : ۱۶۴

۱۶۔ صحیح مسلم الجلد الثانی کتاب الشعر

۱۷۔ الملفوظ حصہ دوم ص : ۴

۱۸۔ قصیدۃ بردہ الامام بوصیریؒ

۱۹۔ قصیدان رائعتان ص : ۱۳

۲۰۔ " " ص : ۱۶

۲۱۔ حدائق بخشش حصہ سوم ص : ۸۱

۲۲۔ " " "

۲۳۔ امال الابرار ص : ۲۱

۲۴۔ حوالہ مذکورہ ص : ۲۲

۲۵۔ حوالہ مذکورہ ص : ۲۳

۲۶۔ قصیدہ مولانا احمد بخش تونسوی، مخطوطہ ص : ۳

۲۷۔ حدائق بخشش حصہ سوم ص : ۸۱

۲۸۔ حوالہ مذکورہ

۲۹۔ حیات اعلیٰ حضرت مولانا ظفر الدینؒ ص : ۱۳۶

۳۰۔ الفتاوی الرضویہ الجلد الاول ص : ۳۷۱

۳۱۔ ماہنامہ الرضا (بریلی) شمارہ ذوالقعدہ ۱۳۳۸ھ ص : ۳

۳۲۔ قلمی نسخہ بروایت مولانا ضیاء الدین مدنی علیہ الرحمتہ


لب وا ہیں، آنکھیں بند ہیں، پھیلی ہیں جھولیاں
کتنے مزے کی بھیک ترے پاک در کی ہے!

گھیرا اندھیریوں نے، دوہائی ہے چاند کی!
تنہا ہوں، کالی رات ہے، منزل خطر کی ہے

امام احمد رضا خاں محدث بریلوی

# فاضلِ بریلوی کی اُردو نعت گوئی

★★★★★★

جنابِ افتخار عارف
(صدر نشین، مقتدرہ قومی زبان، اسلام آباد)

آج کی محفل میں حاضری میرے لیے شرف و سعادت کا سبب ہے کہ جس نابغہ روزگار کو خراج عقیدت پیش کرنے کے لیے آج کے اجتماع کا اہتمام کیا گیا ہے وہ بلاشبہ اپنے دور ہی کی نہیں آنے والے زمانوں میں بھی اپنی علمی اور ادبی خدمات کے سبب عزت و احترام کی نظر سے دیکھی جائے گی۔ ١٨٥٦ء سے ١٩٢١ء تک۔ ولادت و رحلت کے مابین ٦٥ برس کے عرصہ حیات میں انھوں نے وہ کام کیا جو اداروں کے کرنے کا کام تھا۔ کتب و رسائل کی تعداد پر نظر ڈالیے اور ان کے عنوانات ہی دیکھ لیں تو اعلیٰ حضرت علیہ الرحمتہ کے تبحر علمی کا اندازہ ہو جاتا ہے گا۔ تفسیر، حدیث، عقائد، کلام، فقہ، تجوید، تاریخ، تحقیق، فلسفہ، منطق، تصوف، ادبیات۔ پر ان کی دسترس ایسی کہ بقول ان کے

جس سمت آگئے ہو سکے بٹھا دیے ہیں

میرا محدود علم و اختصاص اور میری حیثیت اور مقام یہ نہیں کہ میں اعلیٰ حضرت کی تمام خدمات کا ذکر کروں میں اپنے آپ کو صرف ان کی نعت گوئی تک اور وہ بھی اردو نعت گوئی تک محدود رکھوں گا۔

اعلیٰ حضرت کی ساری زندگی اطاعت و عشق رسول میں بہ ہمہ وجوہ ڈھلی ہوئی تھی۔ وارفتگی، سرشاری فکر میں بھی ذکر میں بھی۔ احترام کے ساتھ، ادب کے ساتھ، ترجمہ قرآن میں جیسا عظمت رسول کا لحاظ و خیال اعلیٰ حضرت کے ہاں ہے وہ اور ترجموں میں کم کم دیکھنے میں آیا ہے۔ جس طرف بھی جاتے تھے ذات نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ان پیش نظر رہتی تھی۔

ن میں زبان تمہارے لیے بدن میں ہے جاں تمہارے لیے
آئے یہاں تمہارے لیے اٹھیں بھی وہاں تمہارے لیے

نعت بہ لحاظ لغت کسی شے کی اچھائیوں کے بیان کے معنی میں استعمال ہوتا تھا۔ صفت و وصف کردن۔ پھر وقت نے نعت کے لفظ کو عمومی توصیف کے تنگ ناتے سے نکال کر سرکار ختمی مرتبت کی ذات گرامی کی توصیف و مدح کے بحر بے کنار سے مختص کر دیا۔ خداوند کریم نے قرآن کریم میں اپنے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے وعدہ فرمایا تھا کہ ان کے ذکر کو بلند کیا جائے گا اتنی نعمتوں سے سرفراز کیے جائیں گے کہ وہ راضی ہو جائیں۔ یہ وہ ہیں کہ کوئی اور ابد الآباد تک ان کی آواز پر آواز بلند نہیں کر سکے گا جو یہ دیں گے وہ سر تسلیم خم کر کے لے لینا ہو گا جس سے روکیں گے وہاں رک جانا ہو گا۔ یہ کچھ کہیں گے تو جب ہی کہیں گے جب اُدھر سے اشارہ ہو گا کچھ پھینکیں گے تو کسی کی طرف سے پھینکیں گے۔ عظمت مطلقہ خدائے عز و جل ہی کو زیبا ہے اور عبدیت کبریٰ کے لیے اس نے اپنے بندہ خاص کا انتخاب کیا۔

کتاب الٰہی سے رجوع کریں تو دیکھیں گے کہ سرکار کو کیسے کیسے ناموں سے یاد کیا گیا ہے اور کس کس طرح سے پکارا گیا ہے۔

"بیشک آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اخلاق حسنہ کے اعلیٰ درجے پر فائز ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اللہ کا فضل عظیم ہے۔ ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کوثر عطا کیا۔ اور یہ کہ جو بھیجا گیا آپ کو تو عالمین کے لیے رحمت بنا کے بھیجا گیا ہے۔ وہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں، مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں، مجتبیٰ ہیں، یٰسین ہیں، طٰہٰ ہیں، سراج منیر بھی ہیں، بشیر و نذیر بھی ہیں، نور ہیں، گواہ ہیں، برہان ہیں اور یہ منزل تمام و کمال عبدیت ہے کہ عبد بھی ہیں۔ ع

کس سے ہو سکتی ہے مداحی ممدوح خدا

اور بقول غالب یہ بھی ؎

غالب ثنائے خواجہ بہ یزداں گذا شتیم
کان ذات پاک مرتبہ دان محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) است

مگر یہ شرف و سعادت و فضیلت بلکہ توفیق بھی امت مسلمہ ہی کو ملی کہ اس نے اپنے رسول کو جتنا چاہا اولین و آخرین میں کسی امت میں اس کی مثال نہیں ملتی۔ جاں نثار و جاں سپار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے کثرت سے نعتیں لکھیں۔ بالخصوص حسان بن ثابت، حضرت کعب بن زہیر اور عبد اللہ بن رواحہ رضوان اللہ علیہم کے قصائد نعتیہ تو آج تک ہمارے لیے سبب افتخار ہیں۔ عربی، فارسی اور مسلم دنیا کی تمام زبانوں میں نعت بکثرت لکھی گئی۔ اردو زبان کی تاریخ میں اولین تحریروں ہی میں نعتیں، منقبتیں، مراثی کثرت سے دستیاب ہیں۔ پاکستان کی دوسری زبانوں کو بھی اعلیٰ درجہ کے نعتیہ کلام سے شرف حاصل رہا ہے۔ انیسویں صدی کے اواخر سے بیسویں صدی کے نصف تک بلکہ اس کے بعد بھی کثرت سے نعت کی طرف توجہ دی گئی

مگر تین شعرا اس سلسلے میں میرے نزدیک خصوصی توجہ کے حامل ہیں کہ ان کی شاعری کا مرکز و محور عشقِ حضور صلی اللہ علیہ وسلم رہا ہے۔ محسن کاکوروی، حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی اور حکیم الامت علامہ اقبال۔ کلیات محسن پر نظر ڈالیے تو پتہ چلے گا کہ وہ کس درجے کے نعت گو شاعر تھے۔ ہمارے عہد کے نامور نقاد حسن عسکری نے یوں ہی تو نہیں کہہ دیا تھا کہ محسن کاکوروی کی شاعری محض کامیاب یا اچھی شاعری نہیں ہے، یہ ایک تہذیبی مظہر ہے۔ اس سے ہمیں اپنی قومی نشوونما اور سمت کا پتہ چلتا ہے!

اور اقبال بلا شبہ بیسویں صدی کے عظیم شاعر ہیں اور اس دانائے راز کے سارے افکار و خیالات کا محور و مرکز۔ اسلام، کتاب الٰہی، سیرت و سنت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے۔

کی محمد سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں
یہ جہاں چیز ہے کیا لوح و قلم تیرے ہیں
بمصطفےٰ برساں خویش راکہ دیں ہمہ اوست
اگر باو نرسیدی تمام بولہبی ست

اور عشق کی کون سی منزل ہے کہ ایک میزان بھی مقرر کر دیا ہے۔

اگر ہو عشق تو ہے کافر بھی مسلمان
وگرنہ مرد مسلماں بھی کافر و زندیق
لوح بھی تو قلم بھی تو تیرا وجود الکتاب
گنبد آبگینہ رنگ تیرے محیط میں حباب

شوکت سنجر و سلیم تیرے جمال کی نمود
فقر جنید و بایزید تیرا جمال بے حجاب
شوق اگر ترا نہ ہو میری نماز کا امام
میرا قیام بھی حجاب میرا سجود بھی حجاب

اور یہی نہیں یہ بھی روح محمد صلی علیہ وآلہ وسلم کو خطاب کرتے ہوئے عرض کرتے ہیں

شیرازہ ہوا ملت مرحوم کا ابتر
اب تو ہی بتا تیرا مسلمان کدھر جائے
اس راز کو اب فاش کر اے روح (محمد صلی اللہ علیہ وسلم)
آیات الٰہی کا نگہبان کدھر جائے
مسلماں آں فقیری کجکلا ہے
رمید از سینہ او سوز و آہے
دلش نالد چرا نالد نداند
نگاہے یا رسول اللہ نگاہے

حضرت امام احمد رضا خان رحمتہ اللہ علیہ نے عربی، فارسی، اردو، ہندی چاروں زبانوں میں نعتیں لکھیں۔ پھر یہ بھی کہ مختلف اصناف سخن میں نعتیہ کلام لکھا۔ قصائد ہیں، رباعیاں ہیں، غزلیہ انداز کی نعتیں ہیں، قطعات ہیں اور جس طرف بھی متوجہ ہوتے ہیں ان کا جوہر تخلیق و عشق رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کھلتا اور کھلتا چلا گیا ہے۔

ایک رباعی دیکھیے کہ جس میں انھوں نے اپنی نعت گوئی کے لیے خود ایک میزان و معیا مقرر کر دیا ہے کہ نعت لکھنا حد درجے کی احتیاط چاہتا ہے۔ اللہ کے رسول

صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی بارگاہ میں حاضری کے آداب دنیاوی بھی ہوں گے مگر خود اللہ نے بھی اپنے حبیب صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے بیان کی حدیں بتادی ہیں۔

ہوں اپنے کلام سے نہایت محظوظ
بے جا سے ہے المنۃ للہ محفوظ
قرآن سے میں نے نعت گوئی سیکھی
یعنی رہے احکام شریعت ملحوظ

قصیدہ سلامیہ، قصیدہ نوریہ، قصیدہ معراجیہ، قصیدہ بہاریہ۔ جس طرح کی فضا بنانی ہوتی ہے پھر ساری آئینہ بندی اسی نوعیت کی۔ آھنگ، بحر، زبان، لہجے، بندشیں، ترکیبیں، موسیقی سب عناصر باہم پیوست نظر آتے ہیں۔ صنائع تمام و کلام مگر حسن کے ساتھ مصرعے صاف، جذبے خالص، بیان واضح۔ محبت رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی شدت و وارفتگی نے نعت کو اعجاز سخن کی منزلوں سے ملا دیا ہے۔ کہیں سے بھی حدائق بخشش کھول لیجیے پڑھتے جائیے اور پاک ہوتے جائیے۔

صنائع و بدائع تواتر کے ساتھ۔ تجنیس، ایہام تناسب، تضاد و طباق، مرآۃ النظیر، حسن تلمیح، تعلیل سب ہے مگر کرتب بازی کی طرح نہیں، حضوری کے معجزوں کے ساتھ۔ ایک اور نعت کہ جس کو انتہائی مقبولیت حاصل ہوئی اور جو وقتاً فوقتاً ہم آپ سنتے رہتے ہیں وہ یہ ہے:۔

لَم یَاتِ نَظِیرُکَ فِی نَظَرٍ، مثل تو نہ شد پیدا جانا
جگ راج کو تاج، تورے سر سو ہے، تجھ کو شہِ دوسرا جانا

اَلْبَحْرُ عَلَا وَ الْمَوْجُ طَغٰی، من بے کس و طوفاں ہوش رُبا
منجدھار میں ہوں، بگڑی ہے ہوا، موری نیا پار لگا جانا

یَا شَمْسُ نَظَرْتِ اِلٰی لَیْلِی، چو بطیبہ رسی عرضے بکنی
توری جوت کی جھلجھل، جگ میں رچی، مری شب نے نہ دن ہونا جانا

بس خامۂ خام نوائے رضا، نہ یہ طرز مری، نہ یہ رنگ مرا
ارشادِ احبا ناطق تھا، ناچار اس راہ پڑا جانا

خواتین و حضرات اس سے پہلے بھی اس کی مثالیں ملتیں ہیں عالم اسلام کے عظیم صوفی شاعر امیر خسرو سے ایک غزل کا انتساب کیا جاتا ہے آپ نے بھی سنی ہوگی اس میں انہوں نے ابتدائی اردو اور فارسی کے امتزاج سے مصرعے بنائے ہیں۔

ز حال مسکیں مکن تغافل و رائے نیناں بنائے بتیاں
کہ تاب ہجراں ندارم اے جاں نہ لیہو کاہے لگاہے چھتیاں
شبان ہجراں دراز چوں زلف و روز وصلت چو عمر کوتاہ
سکھی پیا کو جو میں نہ دیکھوں تو کیسے کاٹوں اندھیری رتیاں
چو شمع سوزاں، چو ذرہ حیراں ز مہر آں مہ بگشتم آخر
نہ نیند نیناں، نہ انگ چیناں، نہ آپ آویں نہ بھیجیں پتیاں
بحق روز وصال دلبر کہ داد ما را فریب خسرو
سپیت منکے ورائے راکھوں جو جائے پاؤں پیا کے کھتیاں

قریب العصر شعرا میں قرۃ العین طاہرہ نے بھی ذو لسانین غزل لکھی ہے۔ علامہ اقبال نے طاہرہ کا

اعتراف مثنوی میں بھی کیا ہے۔

جذبات شوکت الجمت بسلاسل الغم و البلا
ہمہ عاشقاں شکستہ دل کہ دہند جان برہ ولا
اگر آن صنم زرہ ستم پے کشتنم نہبد قدم
لقد استقام بسیفہ فلقد رضیت بما رضیٰ

سحر آن نگار ستمگرم قدمی نہاد بہ بسترم
فاذا رایت جمالہ طلع الصباح کا نما

استاد الاساتذہ پروفیسر غلام مصطفیٰ خان نے اعلیٰ حضرت کی اردو نعتیہ شاعری پر تبصرہ کرتے ہوئے اس نعت پر بہت فکر انگیز باتیں کی ہیں۔ اس نعت کو صنعت ملمع کا شاہکار کہا جاسکتا ہے۔

نبی کریم علیہ الصلوۃ والتسلیم کی خدمت میں کیسے کیسے سلام عرض کیے ہیں۔ عاجزی، اخلاص، نیاز کی کن کن منزلوں میں حضوری اور حاضری کے آداب پیش نظر رکھتے ہوتے صدیوں سے سلام گزاری کا عمل جاری ہے مگر کچھ سلام ایسے ہیں جو ہمارے اجتماعی دینی تہذیبی حافظے کا جزو بن گئے ہیں مثلاً

جناب حفیظ جالندھری:۔

سلام اے آمنہ کے لال اے محبوب سبحانی
ترا نقش قدم ہے زندگی کی لوح پیشانی

جناب ماہر القادری:۔

سلام اس پر کہ جس نے بے کسوں کی دستگیری کی

جناب اکبر وارثی:۔

یا نبی سلام علیک    یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک    صلوٰۃ اللہ علیک

اور پھر اعلیٰ حضرت احمد رضا خان کا معرکتہ الآرا سلام السلام کہ حرف حرف، مصرعہ مصرعہ، عشق رسول میں سرشار نظر آتا ہے۔ ۱۷۱ اشعار کا یہ سلام اپنے اندر جیسے جیسے اختصاص رکھتا ہے وہ صاحبان دل بہتر جانتے ہیں۔

مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام
شمع بزم ہدایت پہ لاکھوں سلام

بہت شرحیں لکھی گئیں کہ ایسے سلام کا استحقاق تھا کہ اس کا حق ادا کیا جائے اور اب بھی لکھی جائیں گی، کتاب دل کی تفسیریں بہت۔ اس ذیل میں بے جا نہ ہوگا ایک اور عظیم نعت گو کہ ہم عصر بھی کہے جاسکتے ہیں، حضرت محسن کاکوروی کا بھی ذکر ہو جائے۔ کیسی کیسی مثنویاں اور رباعیاں اور قصیدے ان کے نعتیہ کلام میں شامل ہیں۔

مولا کی نوازش نہاں کھلتی ہے
قسمت مری پیش قدسیاں کھلتی ہے
کہہ دو کہ ملک گوش بر آواز رہیں
مداح پیمبر کی زبان کھلتی ہے

ابطال باطل با اصطلاحات باطل کے حوالے سے ان کا قصیدہ لامیہ بہت معرف اور مقبول ہے۔

سمت کاشی سے چلا جانب متھرا بادل
برق کے کاندھے پہ لاتی ہے ہوا گنگا جل

اس کے آخری دو شعر دیکھیے، منظر کشی روز محشر کی ہے اور اس شان کی بزم سجی ہے جیسے کہ حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پُر نور زیبِ مسند ہوں اور فرشتے ہجوم کیے ہوں شعر کا سلسلہ ہو اور ایسے میں بقول محسن آرزوئے محسن یہ ہے کہ پیشِ حضور قصیدہ لامیہ کی فرمائش کی جائے۔

صفِ محشر میں تیرے ساتھ ہو تیرا مداح
ہاتھ میں ہو یہی مستانہ قصدیہ یہ غزل
کہیں جبریل اشارے سے کہ ہاں یسم اللہ
سمت کاشی سے چلا جانب متھرا بادل

اور اس شکوہ کے بعد ایک عاشق رسول کی عاجزی کی آرزو بھی دیکھیے۔ فاضل بریلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

کاش محشر میں جب اُن کی آمد ہو اور
بھیجیں سب ان کی شوکت پہ لاکھوں سلام
مجھ سے خدمت کے قدسی کہیں، ہاں رضا !
مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

اور اشعار دیکھیے

صبح طیبہ میں ہوئی بٹتا ہے باڑا نور کا
صدقہ لینے نور کا آیا ہے تارا نور کا
جو گدا دیکھو لیے جاتا ہے توڑا نور کا
نور کی سرکار ہے کیا اس میں توڑا نور کا

اے رضا یہ احمد نوری کا فیض نور ہے
ہو گئی میری غزل بڑھ کر قصیدہ نور کا

پوچھتے کیا ہو عرش پر یوں گئے مصطفیٰ کہ یوں
کیف کے پر جہاں جلیں کوئی بتائے کیا کہ یوں
جو کہے شعر و پاسِ شرع دونوں کا حسن کیونکر آئے
لا اسے پیشِ جلوہ زمزمہ رضا کہ یوں

وہ سوئے لالہ زار پھرتے ہیں
تیرے دن اے بہار پھرتے ہیں

-----O-----

کروں مدح اہلِ دوَل رضا
پڑے اس بلا میں مری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا
مرا دین پارۂ ناں نہیں

-----O-----

سب سے اولیٰ و اعلیٰ ہمارا نبی
سب بالا و والا ہمارا نبی
سارے اچھوں میں اچھا سمجھیے جسے
ہے اس اچھے سے اچھا ہمارا نبی
سارے اونچوں میں اونچا سمجھیے جسے
ہے اس اونچے سے اونچا ہمارا نبی

-----○-----

واہ کیا جود و کرم ہے شہ بطحا تیرا
نہیں سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا
فرش والے تری شوکت کا علو کیا جانیں
خسروا! عرش پہ اڑتا ہے پھریرا تیرا

-----○-----

کرم نعت کے نزدیک تو کچھ دور نہیں
کہ رضائے عجمی ہو سگ حسان عرب

-----○-----

زہے عزت و اعتلائے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)
کہ ہے عرشِ حق زیر پائے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)
خدا کی رضا چاہتے ہیں دو عالم
خدا چاہتا ہے رضائے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)

قرآن حکیم اور احادیث نبوی اور سیرت طیبہ کے حوالے شعر میں آتے ہیں تو مصرعہ کسی اور افق کی طرف نکل جاتا ہے۔ مبارک ہیں وہ لفظ جن کو پڑھ کر کبھی اللہ کی کتاب کی کوئی آیت یاد آجائے اور کبھی اللہ کے حبیب سے متعلق کوئی منزل پیش نظر ہو جائے۔

وہ خدا نے ہے مرتبہ تجھ کو دیا جو کسی کو ملے نہ کسی کو ملا
کہ کلام مجید نے کھائی شہا ترے شہر و کلام و بقا کی قسم

یا یہ کہ:

و رفعنا لک ذکرک کا ہے سایہ تجھ پر
بول بالا ہے تیرا ذکر ہے اونچا تیرا

پروفیسر غلام مصطفیٰ خان نے اپنے مضمون کے ابتدا میں تواتر و تسلسل سے ان حوالوں کا ذکر فرمایا ہے۔

میں آخر میں مناجاتِ رضا کے چند اشعار پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔

یاالٰہی ہر جگہ تیری عطا کا ساتھ ہو
جب پڑے مشکل شہ مشکل کشا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب پڑے محشر میں شور دار و گیر
امن دینے والے پیارے پیشوا کا ساتھ ہو
یا الٰہی گرمی محشر سے جب بھڑکیں بدن
دامن محبوب کی ٹھنڈی ہوا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب رضا خواب گراں سے سر اٹھائے
دولت بیدار عشقِ مصطفےٰ کا ساتھ ہو

میں بھی آمین کہتا ہوں اور حضرات آپ بھی آمین کہیں
بہت نوازش، بے حد عنایت، بہت کرم

-----○-----

(یہ مقالہ ۱۱، جولائی ۱۹۹۶ء کو ("امام احمد رضا کانفرنس ۱۹۹۶ء" منعقدہ اسلام آباد میں بحیثیت صدر مجلس پڑھا گیا)

# امام احمد رضا کی وسعتِ علمی

علامہ جی۔ اے۔ حق۔ محمد (ادارۂ تحقیقات اسلامی، بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی، اسلام آباد)

حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا نام نامی اسم گرامی دنیا کے کسی بھی حصے میں محتاج تعارف نہیں رہا۔ آپ نے تقریباً تمام علوم عقلیہ و نقلیہ میں اپنی بے مثل مہارت کا لوہا منوایا۔

آپ کی تصنیفات و تالیفات پر ایک نظر ڈالنے سے یہ اندازہ ہو جاتا ہے کہ اس بحر بیکراں کی وسعتوں کی پیمائش کسی کے بس میں نہیں ہے، ستاروں پر تو شاید کمندیں ڈالی جا سکتی ہوں مگر افلاک کی پہنائیوں کو حد بندی کی قید میں لانا ممکنات میں سے نہیں ہے۔

آپ کے علمی افق پر نمودار ہونے والا آفتاب جو کہیں غروب نہیں ہوتا "فتاویٰ رضویہ" ہے جسکا مکمل نام ہے "العطایا النبویہ فی الفتاوی الرضویہ"

اس کا کمال یہ ہے کہ جو مسئلہ زیر بحث لایا گیا اسکے تمام ممکنہ پہلو، جزئی مسائل، ان سے ظاہر ہونے والے کلی قواعد اور قرآن، حدیث، کلام، فلسفہ، منطق، فقہ، اصول کے تمام متعلقہ دلائل نہایت وضاحت اور حسن ترتیب کے ساتھ بیان کئے گئے ہیں۔

میں بطور مثال ایک مسئلہ قارئین کی خدمت میں پیش کرتا ہوں تاکہ اعلیٰ حضرت کا انداز بیان، طرز استدلال، طریق استنباط اور فکری وسعتوں کا اندازہ ہو سکے۔ سائل نے اعلیٰ حضرت سے سوال کیا ہے کہ کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ زید کہتا ہے کہ بعد وضو منہ کپڑے سے پونچھنا نہیں چاہئے اس میں ثواب وضو کا جاتا رہتا ہے۔ اعلیٰ حضرت نے اس کے جواب میں جو فتویٰ رقم فرمایا اس کا نام ہے "تنویر القندیل فی اوصاف المندیل"

آپ نے پہلے وہ دلائل پیش کئے جنکی بنیاد پر بعد وضو منہ صاف کرنے کو ناجائز قرار دیا گیا کہ حدیث میں آیا ہے "ان الوضوء یوزن" یعنی وضو میں اعضاء کو لگا ہوا پانی بھی روز قیامت نیکیوں کے پلے میں رکھا جائیگا اور اس کا وزن کیا جائیگا۔

یہ حدیث امام ترمذی رحمتہ اللہ علیہ نے ابن شہاب زہری سے روایت کی ہے نیز ابو بکر بن ابی تسیبہ بیان کرتے ہیں کہ بعد وضو رومال استعمال کرنا مکروہ ہے کیونکہ روز قیامت پانی کا وزن کیا جائیگا۔

آپ کا فتویٰ یہ ہے کہ وضو کا ثواب جاتا رہنا محض غلط ہے ہاں ۔بہتر ہے کہ بے ضرورت نہ پونچھے، اُمراء، متکبرین کی طرح اسکی عادت نہ ڈالے اور پونچھے تو بے ضرورت بالکل خشک نہ کرے قدرے نم باقی رہنے دے۔

بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ اعلیٰ حضرت کا فتویٰ حدیث کے خلاف ہے یا حدیث کے مطابق نہیں ہے مگر حقیقت ایسی نہیں ہے اس لئے کہ جن لوگوں نے بعد وضو کپڑے سے پانی خشک کرنے کو ناجائز قرار دیا ہے انہوں نے حدیث کے ایک حصے پر نظر کی ہے اور اسی کی بنیاد پر عدم جواز کا حکم کیا ہے۔

حضرت فاضل بریلوی رحمتہ اللہ علیہ پوری حدیث بیان کرتے ہیں ابن ہمام اعلیٰ حضرت کے اس فتوی سے دیکھیں تمام نے اپنے فوائد میں اور ابن عساکر نے اپنی تاریخ میں حضرت ابوھریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص وضو کر کے پاک کپڑے سے اعضاء وضو کو پونچھ تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے اور جو ایسا نہ کرے تو۔ بہتر ہے کیونکہ قیامت کے دن وضو کا پانی بھی نیک اعمال کے ساتھ وزن کیا جائیگا۔

اس مکمل حدیث کو بنیاد بنا کر آپ فرماتے ہیں کہ وضو کے پانی کا روز قیامت وزن کئے جانے کو دلیل بنا کر اعضاء وضو کے پونچھنے کو مکروہ قرار دینا غلط ثابت ہوا۔ البتہ نہ پونچھنا مستحب قرار پاتا ہے اور ترک مستحب سے کراہت تنزیہی لازم نہیں آتی جیسا کہ بحر الرائق اور شامی کتب فقہ میں مکمل تحقیق موجود ہے۔

اس کی ممانعت یا کراہت کسی حدیث میں ثابت نہیں ہے بلکہ اسکا فعل متعدد حدیثوں میں مروی ہے۔

جامع ترمذی میں اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک رومال تھا آپ وضو کے بعد اس سے اپنے اعضاء شریفہ کو صاف فرمایا کرتے تھے اس طرح دار قطنی نے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے اور جامع ترمذی میں حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے دیکھا حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو، جب آپ نے وضو فرمایا تو کپڑے کے ایک کونے سے آپ نے چہرہ مبارک صاف کر لیا۔

سنن ابن ماجہ میں ہے سلمان فارسی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضور پر نور صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو فرمایا تو اس جبہ کو جو آپ نے زیب تن فرمایا ہوا تھا اُلٹ دیا اور اس سے اپنا چہرہ انور پونچھا۔

اعلیٰ حضرت نے اپنے فتوے کی تائید میں ایک حدیث حسن قولی بھی بیان فرماتی ہے جو امام ابو المحاسن محمد بن علی رحمتہ اللہ علیہ نے کتاب الالمام فی آداب دخول الحمام میں روایت کی ہے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وضو کے بعد

رومال (سے ہاتھ منہ صاف کر لینے) میں کچھ حرج نہیں امام مذکور اس حدیث کو روایت کر کے فرماتے ہیں "وھذا الاسناد لا باس بہ"

## اشکال

صحیحین کی ایک حدیث کو پیش کر کے ایک اشکال پیدا کیا گیا ہے اُم المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے غسل کے بعد بدنِ اطہر صاف کرنے کیلئے ایک کپڑا لا ئیں مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ کپڑا نہ لیا اور اپنے مبارک ہاتھوں سے بدن پر ٹھیرے ہوئے پانی کو جھاڑنے لگے تو گویا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے گیلے بدن کو کپڑے سے صاف کرنا پسند نہیں فرمایا۔

## جواب

اصل مسئلہ تو پانی جھاڑنے کا تھا کہ اس پانی کا بروز قیامت وزن کیا جائیگا اس لئے اس پانی کو جھاڑنا جائز نہیں ہے اس حدیث میں تو پانی جھاڑنا ثابت کیا گیا ہے اور یہ حدیث تو پانی جھاڑنے کو جائز قرار دینے میں مفید ہے باقی رہی بات کپڑے سے نہ جھاڑنے کی تو امام نووی رحمتہ اللہ علیہ نے شرح المہذب میں یہ توجیہہ کی ہے کہ وہ کپڑا شاید میلا تھا اس لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے بدن صاف کرنا پسند نہیں فرمایا مگر اعلیٰ حضرت رحمتہ اللہ علیہ نے الگ توجیہہ فرمائی ہے کہتے ہیں کہ شاید اُم المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا نے سردی کے خیال سے بڑا کرتہ پیش کیا جو فوری طور پر انہیں ملا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسکو زیب تن نہ فرمایا کیونکہ بدن شریف پر پانی تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ پانی اپنے ہاتھوں سے صاف کر لیا پھر فرمایا ممکن ہے کہ نماز کی جلدی تھی اسلئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جلدی سے اپنے ہاتھوں کے ذریعے پانی جھاڑ دیا نیز یہ توجیہہ بھی کی گئی ہے کہ نہانے کے بعد کپڑے سے جسم کو خشک کرنا مالدار لوگوں کی عادت ہے اور ہاتھوں سے بدن کو صاف کر لینا مساکین کا طریقہ ہے تو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے تواضعاً مساکین کے طریقے پر اکتفا فرمایا۔

(اس سے یہ ہدایت فرمانا بھی مقصود ہو سکتا ہے کہ بدن سے پانی صاف کرنا جائز ہے چاہے کپڑے سے کیا جائے یا صرف ہاتھوں سے تاکہ حکم شرعی کی وسعت اور لچک معلوم ہو جائے)

اس حدیث پر بحث کرتے ہوئے اعلیٰ حضرت نے یہ بھی فرمایا ہے کہ ام المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا غسل فرمانا یہی ایک بار تو نہ ہوا ہوگا آپ نے کئی مرتبہ وہاں پر غسل فرمایا ہو گا تو اگر ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کپڑے سے بدن کو خشک نہ فرمایا تو اس سے عدم جواز ثابت نہیں ہوتا، اس لئے کہ کسی جائز اور مستحب کام کو کبھی کبھی چھوڑ دینا اسکی کراہت پر دلیل نہیں ہوتا بلکہ وہ تتمہ دلیلِ سنت ہوتا ہے۔ جبکہ اصل مسئلہ تو پانی صاف

کرنے کا ہے لہذا بدن سے غسل کا پانی صاف کرنا تو ثابت ہوگیا ہے۔

## اضافی مسئلہ

اعلیٰ حضرت رحمتہ اللہ علیہ نے ایک اضافی مسئلہ بھی بیان فرمایا ہے کسی نے ہاتھوں سے پانی صاف کرنے کی توجیہہ کرتے ہوتے یہ قول کیا کہ آپ اپنے جسم اطہر سے ماء مستعمل کو صاف فرمارہے تھے کیونکہ وہ وضو اور غسل میں استعمال نہیں کیا جاسکتا اسلئے کہ اس سے عبادت کا اثر ختم ہو جاتا ہے۔ مگر وضاحت کر دی گئی کہ شرعی مسئلہ یوں ہے کہ جب تک پانی بدن پر رہتا ہے وہ ماء مستعمل کے حکم میں نہیں ہوتا جو پانی وضو یا غسل میں استعمال کے بعد بدن سے گر جاتے وہ ماء مستعمل قرار پاتا ہے۔

بدن سے پانی صاف کرنے کی تین صورتیں ہو سکتی ہیں ایک یہ کہ بدن سے پانی صاف کرنا مکروہ ہے دوسری یہ کہ پانی صاف نہ کرنا مستحب ہے اور تیسری یہ کہ پانی صاف کرنا یا نہ کرنا دونوں مباح ہیں اور برابر اباحت کا درجہ رکھتے ہیں اور یہی مختار ہے کیونکہ حدیث صحیح کے ذریعے اباحت ثابت ہے اور اس میں کوئی ثبوت نہیں ملتا۔ اس سلسلے میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث جو نہی میں پیش کی جاتی ہے اس میں ایک راوی بختری ضعیف اور متروک ہے۔ ابن حبان نے اسکو ضعفامیں اور ابن ابی حاتم نے علل میں شمار کیا ہے جبکہ ابن عدی نے اس روایت کو منکر قرار دیا ہے عراقی نے اسکی سند کو ضعیف قرار دیا ہے امام نوری نے کہا ہے کہ ہمیں اسکی کوئی اصل نہیں ملی۔

عبد الرزاق نے اپنی مصنف میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ وضو کا پانی رومال سے صاف کرنا مکروہ ہے مگر غسل جنابت کا پانی صاف کرنا مکروہ نہیں ہے۔ اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں کہ غسل جنابت بھی ایک نیکی ہے بلکہ غسل جنابت تو طہارتِ کبریٰ ہے اسکا پانی زیادہ ہوتا ہے اگر قیامت میں پانی کے وزن کیے جانے کی وجہ سے وضو کا پانی صاف کرنا مکروہ ہے تو غسل جنابت کا پانی صاف کرنا بدرجہ اولی مکروہ ہونا چاہیئے فرماتے ہیں مسئلہ وہی ہے کہ کراہت بالکل نہیں ہے ہاں حاجت نہ ہو تو عادت نہ ڈالے اور پونچھے بھی تو حتی الاوسع کچھ نم باقی رکھنا افضل ہے۔

امام احمد رضا رحمتہ اللہ علیہ نے فقہاء کے اقوال سے بھی استناد کیا ہے آپ لکھتے ہیں کہ امام قاضی خاں نے اپنے فتاویٰ میں یہ موقف اختیار کیا ہے کہ وضو کرنے اور غسل کرنے والے کیلئے کوئی حرج نہیں ہے اگر وہ رومال سے بدن صاف کر لے کیونکہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ایسا کیا کرتے تھے۔ اگرچہ بعض علما اسکو مکروہ جانتے ہیں اور بعض وضو کرنے والے کیلئے مکروہ جانتے ہیں اور غسل کرنے والے کیلئے جائز سمجھتے ہیں مگر صحیح وہی ہے جو ہم نے کہا ہے کہ اس سلسلے میں افراط و تفریط سے بچے اور اپنے اعضاء پر پانی کا اثر باقی رہنے دے۔

در مختار میں وضو کے بعد اعضاء کو رومال سے صاف کرنا

مستحب کہا گیا ہے اور حلیہ میں غسل کے بعد بدن کو رومال سے صاف کرنا مستحب ٹھہرایا گیا ہے اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں کہ یہ سہو۔ قلم ہے، علامہ طحطاوی رحمتہ اللہ علیہ نے در مختار کے قول کو آپ استحبا پر محمول کیا ہے اور اس کا استحباب متعدد کتب سے ثابت ہے۔

بعض علما میں مشہور ہے کہ اپنے دامن آنچل سے بدن نہیں پونچھنا چاہیئے۔ رد المحتار میں ہے کہ دامن سے ہاتھ منہ پونچھنا جھول پیدا کرتا ہے۔ لمعات باب الغسل میں اور ارشاد الساری باب المضمضہ والاستنشاق فی الجنابہ میں بھی یہی موقف اختیار کیا گیا ہے۔

حضرت فاضل بریلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ اہل تجربہ کی ارشادی باتیں ہیں کوئی شرعی ممانعت نہیں ہے۔ جامع ترمذی اور سنن ابن ماجہ کی حدیثیں موجود ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے گوشہ جامہ مبارک سے چہرہ اقدس کا پانی صاف فرمایا اشعتہ اللمعات میں حدیث معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ پر بات کرتے ہوئے کہا ہے کہ ہو سکتا ہے کہ جامہ سے مراد رومال ہو مگر اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں کہ یہ خلاف ظاہر ہے البتہ اتنی بات ہے کہ علماء میں اسکی شہرت ہے لہذا اس سے احتراز کرنا اولیٰ ہے۔

آخر میں ایک اور جزوی مسئلہ بیان کیا ہے کہ اپنے پہنے ہوئے کپڑے یا عمامہ سے ہاتھ صاف کرنا جائز نہیں ہے اسپر بھی اعلیٰ حضرت کا موقف نہایت معتدل ہے وہ یہ کہ اگر کھانا کھانے کے بعد ہاتھوں کو چکنائی وغیرہ لگی ہو تو اس سے پہنے ہوئے کپڑوں اور عمامہ کے خراب ہونے کا اندیشہ ہے نیز اسمیں بو پیدا ہونے کا قوی احتمال ہے اس لئے اپنے کپڑوں اور عمامہ سے ہاتھ صاف کرنے کو ناجائز کہا گیا ہے اور اگر ایسی صورت حال نہ ہو تو کوئی حرج نہیں ہے۔

انتہائی اختصار کے ساتھ فتاویٰ رضویہ میں سے ایک فتوی نقل کر کے پیش کیا ہے۔ قارئین یہاں سے اندازہ لگا سکتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے امام احمد رضا رحمتہ اللہ علیہ کو کس قدر وسعت علمی سے سرفراز فرمایا تھا اور یہیں سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت حبیب کبریا صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان سو فی صد برحق ہے کہ "العلماء ورثۃ الانبیاء"

**و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین**

**(نوٹ۔ یہ مقالہ ادارہ کے زیر اہتمام ہونے والی امام احمد رضا کانفرنس ۱۹۹۶ء۔ منعقدہ اسلام آباد میں پڑھا گیا)**

# امام احمد رضا کا اسلوبِ تحقیق

ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری، کراچی

-----O-----

اچھی اور مستند معلومات کی حامل تحریر کسی بھی قوم کا ورثہ ہوتی ہے۔۔۔۔ "تحقیق" صرف الفاظ کو گرامر کے صولوں کے مطابق جمع کرنے کا نام نہیں۔۔۔۔ "تحقیق" صرف اپنی معلومات کا انبار لگا دینے کا نام بھی نہیں۔۔۔۔ لکھتے وقت وہی الفاظ استعمال کرنا چاہیں جو قاری کو بات صحیح طور سے سمجھا سکیں اور اصل مدعا بیان کر سکیں۔۔۔۔ تحقیق میں ضروری ہے کہ معلومات اس طور پر سامنے لائی جائیں کہ ان کا منطقی ربط بھی باقی رہے اور قاری کو نتائج اخذ کرنے میں دشواری بھی نہ ہو (۱)۔۔۔۔

اسلام نے بلا تحقیق و تصدیق کوئی بھی بات دوسروں تک پہنچانے کو نا پسند کیا ہے۔۔۔۔ مسلم شریف میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ سے روایت ہے۔۔۔۔

"قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کفی بالمرء کذباً ان یحدث بکل ما سمع (۲)"

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ آدمی کے جھوٹا ہونے کیلئے یہی کافی ہے کہ وہ بات کی تحقیق کیئے بغیر اسے آگے بڑھادے۔"

معلوم ہوا کہ بلا تفتیش و تحقیق کسی بھی بات کو دوسروں تک نہیں پہنچانا چاہیئے۔۔۔۔ کسی بھی بات کو بلا تحقیق دوسروں تک پہنچانے کے دو اثرات تو عام ہوتے ہیں۔

۱ -- غلط بات سے معاشرہ میں بد اعتقادی پیدا ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔

۲ -- اگر کہی گئی بات عملی نتائج رکھتی ہے تو بلا تحقیق ایسے کلام سے تکلیف دہ نتائج نکل سکتے ہیں۔

مختصراً یہ کہ تحقیق ایک سنجیدہ اور ذمہ داری کا کام

ہے، اسکی افادیت محقق تک ہی محدود نہیں رہتی بلکہ محقق
کے خیالات تحریر کے ذریعہ دوسروں تک پہنچتے ہیں۔ (۳)

حضرت امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ ۱۲۷۲ھ /
۱۸۵۶ء کو پیدا ہوئے اور ۱۳۴۰ھ / ۱۹۲۱ء میں بریلی
ہی میں وصال فرمایا (۴) ----- محیر العقول فطری ذکاوت کی
وجہ سے علوم عقلیہ و نقلیہ سے بہت جلد فراغت حاصل کر
لی چنانچہ ایک جگہ خود فرماتے ہیں----

"میں نے جب پڑھنے سے فراغت پائی اور میرا
نام فارغ التحصیل علماء میں شمار ہونے لگا اور یہ
واقعہ نصف شعبان ۱۲۸۶ھ کا ہے۔ اس وقت
میں تیرا سال دس ماہ پانچ دن کا تھا، اسی روز مجھ
پر نماز فرض ہوئی تھی اور میری طرف شرعی
احکام متوجہ ہوئے تھے" ---- (۵)

امام احمد رضا نے اپنے رسالہ "الاجازۃ الرضویہ،
لمبجل مکتہ البھیہ" میں جن کثیر علم و فنون کا ذکر کیا
ہے ان میں سے اکثر میں ان کو تبحر حاصل تھا، جس کا اندازہ
ان علوم و فنون سے مزین ان کی کثیر تعداد میں مطبوعہ اور
غیر مطبوعہ تصانیف سے ہوتا ہے۔

امام احمد رضا کی کتب و رسائل کی تعداد ہزار سے بھی
متجاوز ہے مگر افسوس کہ ان میں اکثر مفقود ہیں اور مزید یہ کہ
ان کی کوئی مستند و جامع فہرست بھی دستیاب نہیں----
ڈاکٹر حسن رضا خاں اعظمی نے اپنے ڈاکٹریٹ (Ph.D)
کے مقالہ فقیہہ اسلام میں امام احمد رضا کی "۶۶۶" کتب و
رسائل (مطبوعہ و غیر مطبوعہ) کا ذکر کیا ہے---- جامعہ
اشرفیہ مبارکپور کے فاضل علامہ عبد المبین نعمانی، فاضل
بریلوی کی فہرست کتب مرتب فرما رہے ہیں، وہ غالباً
"۸۲۰" تک مرتب کر چکے ہیں (۶) ---- مولانا سید ریاست
علی قادری مرحوم (بانی، ادارہ تحقیقات امام احمد رضا
پاکستان) نے تقریباً "۹۰۰" سے متجاوز فہرست تیار کی
تھی مگر افسوس کے ان کے سانحہ ارتحال کے بعد ان کے
خاندان کی اسلام آباد سے کراچی منتقلی میں کہیں گم ہو
گئی---- اس وقت بین الاقوامی ریسرچ انسٹی ٹیوٹ ادارۂ
تحقیقات امام احمد رضا کی مرکزی لائبریری "گوشۂ محققین"
میں تقریباً "۳۶۰" مطبوعہ کتب و رسائل اور "۱۵۰"
کے قریب عکسی مخطوطات کا ذخیرہ موجود ہے----

الغرض کسی کا کثیر التصانیف ہونا فی نفسہ کوئی خوبی
نہیں جب تک یہ معلوم نہ ہو کہ مصنف کا اسلوب تحریر و
تحقیق کیا ہے! ---- وہ رطب و یابس بیان کرنے کا تو
عادی نہیں----!

امام احمد رضا کے اسلوب تحقیق اور قوت فیصلہ سے
متعلق علامہ ڈاکٹر محمد اقبال اظہار خیال کرتے ہوتے
فرماتے ہیں----

"مولانا ایک دفعہ جو رائے قائم کر لیتے ہیں، اس
پر مضبوطی سے قائم رہتے ہیں، یقیناً وہ اپنی رائے
کا اظہار بہت غور و فکر کے بعد کرتے ہیں،
انہیں اپنے شرعی فیصلوں اور فتاویٰ میں کبھی
کسی تبدیلی یا رجوع کی ضرورت نہیں
پڑتی" ---- (۷)

ناظم ندوۃ العلماء (لکھنؤ) علامہ ابو الحسن علی ندوی، امام احمد رضا کی قوت استدلال پر اظہار خیال کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

"انہوں نے ایک کتاب بنام "الزبدۃ الزکیتہ لتحریم سجود التحیتہ" تصنیف کی یہ کتاب اپنی جامعیت کے ساتھ ان کے وفورِ علم اور قوۃ استدلال پر دال ہے"----(۸)

فاضل بریلوی کے فتاویٰ میں اسلوب تحقیق اور معیار پر اظہار خیال کرتے ہوئے پاکستان کے ممتاز ادیب و دانشور حکیم محمد سعید دہلوی فرماتے ہیں

"میرے نزدیک ان کے فتاویٰ کی اہمیت اس لئے نہیں ہے کہ وہ کثیر در کثیر فقہی جزئیات کے مجموعے ہیں، بلکہ ان کا خاص امتیاز یہ ہے کہ ان میں تحقیق کا وہ اسلوب و معیار نظر آتا ہے جس کی جھلکیاں ہمیں صرف قدیم فقہاء میں نظر آتی ہیں"----(۹)

"فتاویٰ رضویہ" امام احمد رضا کے اسلوب تحقیق کا عظیم شاہکار ہے اور آپکی وسعت علمی و فقہی جزئیات پر عمیق نظر کا درخشاں باب ہے----اس کے مطالعہ سے ان کے تحقیقی جوہر کھل کر سامنے آتے ہیں اور یہ بھی واضح ہوتا ہے کہ وہ فتویٰ نویسی کے تمام اصول و قواعد سے بخوبی آگاہ ہیں----ان کے فتاویٰ میں فتویٰ نویسی کے تمام اجزاء پائے جاتے ہیں یعنی مستفتی کا نام و پتہ، تاریخ استفتاء، صورت مسئولہ اور پیش آمدہ واقعات کی ضروری جزئیات اور اہم تفاصیل----

امام احمد رضا سے جب بھی کوئی مسئلہ پوچھا گیا یا فتویٰ طلب کیا گیا تو آپ نے سب سے پہلے قرآن مجید کی طرف رجوع کیا، پھر حدیث نبوی سے استفادہ کرنے کی کوشش کی، بعد ازاں آثار سیر اور فقہائے احناف سے استفادہ کیا ----(۱۰) جس کی بدولت فقہ حنفی کو برصغیر میں وسعت اور قبول عام کا درجہ حاصل ہوا۔

امام احمد رضا کے فتاویٰ میں ایک اصول نمایا نظر آتا ہے کہ آپ نے جن مآخذ و مصادر سے فتاویٰ میں استدلال کیا ان کا کھلے دل سے اعتراف کیا ہے جو کہ آپکی وسعت مطالعہ، علمی دیانت، اسلافِ احناف سے اتفاق و عقیدت اور روایت کے تسلسل کی درخشاں دلیل ہونے کے ساتھ ساتھ آپ کے اسلوب تحقیق کی نمایاں خصوصیات ہے----

امام احمد رضا کا اسلوب تحقیق بلند ہی نہیں بلکہ بہت بلند ہے، انہوں نے جو کچھ تحریر فرمایا اس میں نادر و نایاب تحقیقات پیش کر کے ہر دور کے اہل علم و فن کو ششدر کیا----

آپ نے محققین کے لئے معیاری تحقیق سے متعلق بعض رہنما نکات پیش فرمائے ہیں، ان میں سے چند نکات بیان کیئے جاتے ہیں، جن سے اندازہ ہوگا کہ آپ کا اسلوب تحقیق کس قدر بلند ہے----

تحقیق میں صحتِ نسخ اور صحتِ متن کو اساسی اہمیت حاصل ہے، اکثر محققین اس کی پرواہ نہیں کرتے اور چھپی

...ی کتاب سے استفادہ کر کے استدلال و استناد کرتے ہیں
اور اس کے مندرجات کو بلا تامل مصنف سے منسوب کر
دیتے ہیں---- امام احمد رضا اس معاملے میں بہت محتاط
تھے---- انہوں نے "صحتِ نسخ" ---- "صحتِ
متن" ---- "اتصالِ سند" ---- "تواتر" ---- "تداول"
اور "احتیاطِ استدلال" وغیرہ پر بحث کی ہے-----

○ - "صحت نسخ" پر بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں----

-- "کوئی کتاب یا رسالہ کسی بزرگ کے نام منسوب
ہونا اس سے ثبوت قطعی کو مستلزم نہیں، بہت
رسالے خصوصاً اکابر چشت کے نام منسوب ہیں
جسکا اصلا ثبوت نہیں" ---- (۱۱)

-- کسی کتاب کا ثابت ہونا اس کے ہر فقرے کا
ثابت ہونا نہیں، بہت اکابر کی کتابوں میں
الحاقات ہیں جن کا مفصل بیان کتاب الیواقیت و
الجواہر، امام عارف باللہ عبد الوہاب شعرانی رحمتہ
اللہ تعالٰی علیہ میں ہے" ----- (۱۲)

○ - "اتصالِ سند" پر بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

۱ -- "علماء کے نزدیک ادنیٰ درجہ ثبوت یہ تھا کہ
ناقل کے لئے مصنف تک سند مسلسل متصل
بذریعہ ثقات ہو" ---- (۱۳)

۱ -- "اگر ایک اصل تحقیقی معتمد سے اس نے مقابلہ
کیا ہے تو یہ بھی کافی ہے یعنی اصول معتمدہ
متعددہ سے مقابلہ زیادت احتیاط ہے یہ اتصال
سند اصل وہ شے ہے جس پر اعتماد کر کے مصنف
کی طرف نسبت جائز ہو سکے" ---- (۱۴)

○ - "تواتر" پر بحث میں لکھتے ہیں----

۱ -- "کتاب کا چھپ جانا اسے متواتر نہیں کر دیتا کہ
چھاپے کی اصل وہ نسخہ ہے جو کسی المازی میں ملا،
اس سے نقل کر کے کاپی ہوئی" ---- (۱۵)

۲ -- "متعدد بلکہ کثیر ووافر قلمی نسخے موجود ہونا بھی
ثبوت تواتر کو بس نہیں جب تک ثابت نہ ہو کہ
یہ سب نسخے جدا جدا اصل مصنف سے نقل کئے
گئے یا ان نسخوں سے جو اصل سے نقل ہوتے،
ورنہ ممکن کہ بعض نسخ محرفہ ان کی اصل ہوں،
ان میں الحاق ہوا اور یہ ان سے نقل، نقل در نقل
ہو کر کثیر ہو گئے" (۱۶)

○ - "تداول" سے متعلق امام احمد رضا فرماتے ہیں---

۱ -- "اور متاخرین نے، کتاب کا علماء میں ایسا مشہور
و متداول ہونا جس سے اطمینان ہو کہ اس میں
تغیر و تحریف نہ ہوئی، اسے مثل اتصال سند
جانا" ---- (۱۷)

۲ -- "تداول کے یہ معنی کہ کتاب جب سے اب تک
علماء کے درس و تدریس یا نقل و تمسک یا ان
کے مطمح نظر رہی ہو، جس سے روشن ہو کہ اس
کے مقامات و مقالات علماء کے زیر نظر آچکے اور
وہ بحالت موجود رہی ہو، اسے مصنف کا کلام مانا
جائے" ---- (۱۸)

۳ -- "زبان علماء میں صرف وجود کتاب کافی نہیں کہ وجود و تداول میں زمین و آسمان کا فرق ہے"۔۔۔۔۔ (۱۹)

○ - "احتیاط نقل و استدلال" پر بحث کرتے ہوئے امام احمد رضا درج ذیل نکات پیش کرتے ہیں۔۔۔۔

۱ -- "علماء نے فرمایا جو عبارت کسی تصنیف کے نسخے میں ملے اگر صحتِ نسخہ پر اعتماد ہے یوں کہ اس نسخہ کو خود مصنف یا کسی اور ثقہ نے خاص اصل مصنف سے مقابلہ کیا ہے یا اس نسخے سے جسے اصل پر مقابلہ کیا تھا یوں ہی اس ناقل تک، تو یہ کہنا جائز ہے کہ مصنف نے فلاں کتاب میں یہ لکھا ورنہ جائز نہیں"۔۔۔ (۲۰)

۲ -- "اس نسخہء صحیحہ معتمدہ سے جس کا مقابلہ اصل نسخہ مصنف یا اور ثقہ نے کیا وسائط زائد ہوں تو سب کا اسی طرح کا معتمدات ہونا معلوم ہو تو یہ سب بھی ایک طریقہ روایت ہے اور ایسے نسخہ کی عبارت کو مصنف کا قول بتانا جائز"۔۔۔۔۔ (۲۱)

وزارت تعلیم، حکومت سندھ کے سابق ایڈیشنل سکریٹری اور پاکستان کے ممتاز ماہر تعلیم و نصاب پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد، امام احمد رضا کے معیار تحقیق سے متعلق فرماتے ہیں۔۔۔۔

"امام احمد رضا کا تحقیقی معیار بہت بلند تھا، اپنی تصنیف "حجب العوار" میں انہوں نے مآخذ اور اس کے متن پر علمی بحث کی ہے، اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ کیسے بلند پایہ محقق تھے"۔۔۔۔ (۲۲)

امام احمد رضا کی تحقیقات اور ان کا معیار اس قدر بلند ہے کہ ان سے برصغیر کے محققین ہی نہیں بلکہ علماء عرب اور مستشرقین یورپ بھی متاثر نظر آتے ہیں۔۔۔۔

مشہور شامی عالم، شیخ عبد الفتاح ابو غدہ (۲۳) (پروفیسر کلیۃ الشرعیہ، محمد بن سعود یونیورسٹی، ریاض، سعودی عرب) جو عربی زبان و ادب کے ممتاز ادیب و دانشور اور تقریباً پچاس سے زائد کتابوں کے مصنف ہیں، فرماتے ہیں۔۔۔

"میں نے جلدی جلدی میں (امام احمد رضا کا) ایک عربی فتویٰ مطالعہ کیا، عبارت کی روانی اور کتاب و سنت و اقوالِ سلف سے دلائل کے انبار دیکھ کر میں حیران و ششدر رہ گیا اور اس ایک ہی فتویٰ کے مطالعہ کے بعد میں نے یہ رائے قائم کر لی کہ یہ شخص کوئی بڑا عالم اور اپنے وقت کا زبردست فقیہ ہے"۔۔۔ (۲۴)

یورپی مستشرق، کیلیفورنیا یونیورسٹی (امریکہ) کے شعبہء تاریخ کی فاضلہ ڈاکٹر باربرا ڈی مٹکاف لکھتی ہیں۔۔۔۔

"احمد رضا کی نگارشات کا انداز مدلل تھا، جس میں بے شمار حوالوں کے ڈھیر ہوتے تھے، جس سے ان کی علمی اور عقلی فضیلت کا اندازہ ہوتا

ہے" ----(۲۵)

۱۳۳۹ھ میں "دانا پور (ہندوستان) کے محمد حنیف خان نامی شخص نے امام احمد رضا سے ایک مسئلہ دریافت کیا جس کے جواب میں انہوں نے ایک رسالہ

"حجب العوار عن مخدوم بہار"

تحریر فرمایا تھا، اس رسالے کے شروع میں امام احمد رضا نے اسلوب تحقیق کے تمام جزئیات پر تفصیلی بحث کی ہے جو کہ محققین کیلئے لائق دید اور قابل مطالعہ ہے----

امام احمد رضا کی علمی شخصیت کا تقاضا تھا کہ بین الاقوامی تحقیقی اداروں اور عالمی جامعات میں ان پر تحقیقی کام ہو، چنانچہ عالمی جامعات نے اپنا رخ امام احمد رضا کی سمت کیا ہے، فاضل بریلوی کے حوالے سے تحقیقاتی کام ہوا ہے اور مزید ہو رہا ہے جس کی تفصیلات "ادارہ تحقیقات امام احمد رضا" کے سالانہ مجلہ میں ہر سال شائع ہو رہی ہیں---- ضرورت اس امر کی ہے کہ اسکول و کالج اور جامعات کے تعلیمی نصاب میں امام احمد رضا کے حوالے سے اسباق شامل کیئے جائیں تاکہ نئی نسل اپنے اسلاف کے علمی کارناموں اور ان کے اسالیب تحقیق سے متعارف و مستفیض ہو سکے----

اس ضمن میں ان محققین، علماء، دانشور حضرات کی زیادہ ذمہ داری ہے جو امام احمد رضا سے عقیدت و محبت کا رشتہ بھی رکھتے ہیں، کہ وہ جس منصب، مقام پر فائز ہیں جہاں بھی ہیں وہاں اپنے اثر و رسوخ کو استعمال کرتے ہوئے اس سمت میں پیش قدمی کریں، امام احمد رضا اور دیگر اسلاف کرام کی شخصیات اور کارناموں کو ہر سطح پر داخلِ نصاب کرانے کیلئے تحریکی انداز میں جدو جہد کریں، اور ارباب حل و عقد کی توجہ مبذول کرانے کیلئے تحریر و تقریر کے دیگر میڈیا کے تمام ذرائع سے کام لیں۔

۳، محرم الحرام ۱۴۱۸ھ
از احقر اقبال احمد اختر القادری
۱۱، مئی ۱۹۹۷ء (کراچی)
۲۔بی۔۵/ ۳۱۷۔ایل، نارتھ کراچی، پاکستان

## حواشی و حوالے

۱--- قاضی عبد القادر، ڈاکٹر، تصنیف و تحقیق کے اصول، مطبوعہ اسلام آباد ۱۹۹۲ء، صفحہ ۳۔

۲--- مسلم شریف، جلد اول، مطبوعہ مصر، صفحہ ۷۳ / مطبوعہ کراچی، صفحہ ۸

۳--- قاضی عبد القادر، ڈاکٹر، تصنیف و تحقیق کے اصول، مطبوعہ اسلام آباد ۱۹۹۲ء، صفحہ ۵۴

۴--- ظفر الدین بہاری، مولانا، حیات اعلیٰ حضرت، جلد اول، مطبوعہ بریلی

۵--- احمد رضا خاں، مولانا، الاجازۃ الرضویہ لمبجل مکۃ البھیہ، بشمول رسائل رضویہ (مرتب علامہ عبد الحکیم اختر شاہجہانپوری) جلد دوم، مطبوعہ لاہور ۱۹۷۶ء، صفحہ ۳۰۹

۶ --- یٰسین اختر مصباحی، مولانا، امام احمد رضا ارباب علم و دانش کی نظر میں، مطبوعہ کراچی ۱۹۷۸ء، ص۔ ۳۸

۷ --- مقالاتِ یوم رضا، حصہ سوئم، مطبوعہ لاہور ۱۹۷۱ء، ص۔ ۱۰

۸ --- ابوالحسن علی ندوی، مولانا، نزہتہ الخواطر و بہجتہ المسامع و النواظر، جز ثامن، مطبوعہ حیدر آباد دکن ۱۹۷۰ء، ص۔ ۴۱

۹ --- محمد سعید دہلوی، حکیم، فاضل بریلوی کی طبی بصیرت، مشمولہ سالنامہ معارف رضا، شمارہ نہم (۱۹۸۹ء) مطبوعہ کراچی، ص۔ ۹۹

۱۰ - محمد طفیل، حافظ، ڈاکٹر، قرآن حکیم فتاویٰ رضویہ کا اولین ماخذ بشمولہ سالنامہ معارف رضا، شمارہ ۱۹۹۴ء، مطبوعہ کراچی، ص۔ ۵۷

۱۱ - احمد رضا خاں مولانا، حجب العوار عن مخدوم بہار، مطبوعہ لاہور، ص۔ ۱

۱۲ - ایضاً

۱۳ - ایضاً، ص۔ ۲

۱۴ - ایضاً، ص۔ ۳

۱۵ - ایضاً، ص۔ ۲

۱۶ - ایضاً، ص۔ ۴

۱۷ - ظفر الدین بہاری، مولانا، الجمل المعدد لتالیفات المجدد، مطبوعہ پٹنہ، ص۔ ۷

۱۸ - (الف) ایضاً، ص۔ ۷، (ب) احمد رضا خاں، مولانا، حجب العوار عن مخدوم بہار، ص۔ ۴

۱۹ - احمد رضا خاں، مولانا، حجب العوار عن مخدوم بہار، مطبوعہ لاہور، ص۔ ۴

۲۰ - ایضاً، ص۔ ۳

۲۱ - ایضاً، ص۔ ۲

۲۲ - محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، افتتاحیہ (فقیہہ اسلام از ڈاکٹر حسن رضا خان اعظمی) مطبوعہ کراچی ۱۹۸۴ء، ص۔ ۳۲

۲۳ - شام کے معروف حنفی عالم شیخ عبد الفتاح ابو غدہ کا ۱۶ فروری ۱۹۹۷ء کو ریاض میں وصال ہوگیا ہے۔ جنت البقیع (مدینہ منورہ) میں آسودہ خاک کیا گیا آپ کے تفصیلی حالات و خدمات پر چکوال (پاکستان) کے فاضل عابد حسین شاہ نے اردو میں تفصیلی مقالہ مرتب کیا ہے جو کہ پاک و ہند میں زیر طبع ہے۔

۲۴ - یٰسین اختر مصباحی، مولانا، امام احمد رضا ارباب علم و دانش کی نظر میں، مطبوعہ کراچی ۱۹۷۸ء، ص۔ ۱۸۴

۲۵ - DR. BARBRA D. METCALF, THE REFORMIST ULEMA: MUSLIM RELIGIOUS LEADERSHIP IN INDIA (1860-1900), BARKELEY- 1974 (بحوالہ فقیہہ اسلام)

# اعلیٰ حضرت بریلوی اور دھلی کا شریفی خاندان

(سید محمد عبداللہ قادری۔ واہ کینٹ، پاکستان)

دہلی کا شریفی خاندان برصغیر پاک و ہند میں دینی علم و فضل اور علم طب میں مہارت کی وجہ سے نمایاں حیثیت رکھتا تھا اس خاندان کے افراد، علماء کرام اور صوفیائے عظام کا صدق دل سے احترام کرتے تھے۔ عقیدۃً اہل سنت و جماعت تھے۔ مولوی اسمٰعیل دہلوی نے جب عامۃ المسلمین کے عقائد کے خلاف "تقویت الایمان" تصنیف کی تو اس کا سب سے پہلا رد "شریفی خاندان" کے ایک فرد حکیم صادق علی (۱) (حکیم اجمل خاں کے حقیقی دادا) کے قلم سے نکلا۔ اس خاندان کی دین داری اور علمیت کی وجہ سے اعلیٰ حضرت احمد رضا خان بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کے اس خاندان کے ساتھ گہرے روابط تھے۔

حکیم صادق علی صاحب کے بیٹے حکیم محمود خان صاحب کے اپنے عہد کے علماء کرام اور اولیائے عظام سے گہرے تعلقات تھے۔ جب حکیم محمود خان فوت ہوتے تو اعلیٰ حضرت احمد رضا خاں بریلوی (۱۸۵۶۔۔۔۔ ۱۹۲۱ء) رحمتہ اللہ علیہ نے درج ذیل قطعہ تصنیف کیا جو ان کے لوح مزار پر کندہ ہے۔

"بکت الحیون اما ترید جمودا۔
ابکت شریفاً صادقاً محمودا

اسفت لفقد الطب عصر قوامہ۔
فامنت و ھل باسأ تحص فقیداً

املت علی شواہ یوم معادہ۔
قبر الذی فی الطب مات حمیدا" (۲)

ترجمہ:۔ آنکھوں نے آنسو بہاتے کیا آنکھوں نے اشک ریزی سے نہ ٹھرنے کا ارادہ کر لیا ہے۔ کیا آنکھیں شریف، صادق اور محمود پر گریاں ہیں حکیم محمود خان کے جد امجد اور والد بزرگوار کے اسماء بالترتیب حکیم محمد شریف خاں اور حکیم صادق علی خان تھے تینوں کی رعایت کو ترتیب کے ساتھ ملحوظ

رکھا گیا ہے)

آنکھیں غم گین ہیں کیونکہ طب نے اپنے مایہ ہمت کو کھو دیا ہے۔ آنکھوں سے اشک رواں ہیں اور کیا ہم سے رحلت اختیار کر کے مفقود ہو جانے والے پر آنکھوں کو کسی عذاب کے خطرے کا احساس ہے۔

حکیم صاحب کی وفات کے وقت آنکھوں نے ان کے مرقد پر بزبان حال تحریر کرایا۔ یہ اس شخص کی قبر ہے۔ جس نے فن طب میں نیک نامی کی زندگی گزاری اور انتقال کے بعد قابل ستائش قرار پایا۔

حکیم محمود خان صاحب کے سب سے بڑے لڑکے حاذق الملک حکیم عبدالمجید خان۔ کی وفات پر بھی اعلیٰ حضرت بریلوی نے قصیدہ لکھا تھا۔ اس سلسلہ میں والد محترم محقق و نقاد سید نور محمد قادری علیہ الرحمۃ (پ ۱۹۲۷ ۔م ۱۹۹۶) تحریر کرتے ہیں:۔

"اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ نے حکیم محمد اجمل خان کے بڑے بھائی حاذق الملک حکیم عبدالمجید کے دینی و علمی کارناموں سے متاثر ہو کر ان کی تعریف میں ایک عربی قصیدہ بھی لکھا تھا۔ باوجود کوشش کے مذکور عربی قصیدہ دستیاب نہیں ہوسکا۔" (۳)

جناب حکیم محمد نبی خان جمال سویدا (۱۹۱۸ء ۔۔ ۱۹۹۰ء) شریفی خاندان کے ایک ممتاز فرد تھے۔ عربی، فارسی، اردو اور ہندی زبان کے قادر الکلام شاعر تھے۔ ۱۹۱۸ء میں حکیم محمد جمیل خان کے گھر دہلی میں پیدا ہوئے۔ ۱۹۴۸ء میں ہجرت کر کے پاکستان آ گئے اور اپنے چھوٹے بھائی حکیم احمد نبی خان کے ساتھ مل کر دواخانہ "اجمل خان" قائم کیا جس کا رسم افتتاح جناب راجہ غضنفر علی صاحب وزیر بحالیات نے کیا۔

حکیم محمد نبی خان جمال سویدا رحمۃ اللہ علیہ کا ایک خط بنام ماہر اقبالیات سید نور محمد قادری علیہ الرحمۃ چک شالی ضلع منڈی بہاؤالدین / گجرات۔ ملاحظہ فرمائیں۔ جس میں اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا حسن رضا بریلوی (رحمۃ اللہ علیہ) کا تذکرہ ہے۔

"جمیل و اللہ۔ یحب الجمال"

جہاں نما۔ ۵۵ ایف
گلبرگ لاہور
۲۴ مئی ۱۹۷۵ء۔

محترم السلام علیکم ورحمۃ اللہ و برکاتہ

کتابچہ موصول ہوئے شکریہ۔ (۴) "اعلیٰ حضرت کی شاعری پر ایک نظر" کا مطالعہ کیا نعتیہ کلام عشق رسول پاک (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) میں ڈوبا ہوا ہے! ثابت ہوا حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کو فن شاعری میں بھی کمال حاصل تھا۔ آپ نے مختلف حوالوں کے ساتھ جس محنت اور کاوش سے اس کتابچہ کو مرتب کیا ہے وہ قابل داد ہے۔ حضرت صاحب کی شاعری پر خبارات میں تبصرے شائع ہوتے رہیں تو زیادہ بہتر ہو گا اس طرح رفتہ رفتہ عوام اس پہلو سے بھی روشناس

ہوجائیں گے۔

"نقوش محبت" (۵) آپ (سید نور محمد قادری) کے حسنِ ذوق کا اعلیٰ نمونہ ہے بیشتر شعراء کا کلام پڑھا ہوا تھا۔ مولانا حسن بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کے اشعار پڑھ کر تعجب ہوا۔ مولانا حسن بریلوی رحمتہ اللہ علیہ ایک خاص انداز فکر کے مالک تھے ایک ہی بات کو پلٹ کر دوسرے انداز سے کہنا ان کی خصوصیت تھی۔ اگر آپ کا کلام مطبوعہ یا غیر مطبوعہ شکل میں کہیں موجود ہو تو مجھے ضرور اطلاع دیجیئے۔

حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کا ہمارے خاندان پر خاص کرم تھا۔ افسوس میرے پاس حضرت صاحب کا وہ قصیدہ نہیں جو موصوف نے حاذق الملک رحمتہ اللہ علیہ کی تعریف میں لکھا تھا۔

اپنا دیوان آپ کی خدمت میں بھیج رہا ہوں

مزید دیگر کار لائقہ سے یاد فرمائیے

نیاز کیش

محمد نبی خان جمال سویدا" (۶)

مولانا حسن رضا بریلوی رحمتہ اللہ علیہ (۱۲۷۶ھ -- ۱۳۲۶ھ) اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمتہ کے چھوٹے بھائی تھے۔ شاعری میں نواب مرزا خان داغ دہلوی کے شاگرد تھے۔ مولانا حسن رضا بریلوی نے اپنے استاد داغ دہلوی کی تاریخ وصال یوں کہی ہے

مرگ استاد کی حسن تاریخ -- "داغ نواب مرزا" کہیے

مولانا حسن رضا بریلوی نے حکیم محمود خاں کی تاریخ وفات یوں لکھی

۱۳۲۲ھ

○ "رحلت محمودؒ عاقبت"

۱۳۰۹ھ

○ سونا ہے مرگ نیک نم نرمۃ العروس

"سونا طلا ہے کیوں نہ ہو تاریخ پھر طلا"

۱۳۰۹ھ (۷)

## حواشی و حوالاجات

○

۱ --- ماہنامہ اجمل میگزین دہلی فروری ۱۹۳۶ء ص ۶۰

۲ --- بحوالہ اجمل میگزین دہلی فروری ۱۹۳۶ء ص ۴۷ مشمولہ قطب العارفین (حضرت قاضی سلطان محمود قادری (م ۱۹۱۹ء) آوان شریف گجرات) از سید نور قادری ناشر حکیم عبدالرشید سلطانی۔ سلطانی چوک شیر شاہ روڈ نیو شادباغ لاہور ۱۹۸۵ء

۳ --- مولانا احمد رضا خاں کے تین عربی اشعار اور ایک فارسی غزل، مضمون سید نور محمد قادری ترجمان اہل سنت کراچی مارچ ۱۹۷۵ء ص ۳۰

۴ --- اعلیٰ حضرت کی شاعری پر ایک نظر از سید نور محمد قادری۔ مطبوعہ مرکزی مجلس رضا رجسٹرڈ لاہور ۱۳۹۵ھ

۵ --- نقوش محبت (شعری انتخاب) مرتبہ سید نور محمد قادری مطبوعہ کتب خانہ ابن عبداللہ چک ۱۵ شمالی ڈاک خانہ چک ۵ ضلع گجرات ۱۹۷۲ء سید نور محمد قادری علیہ الرحمتہ کے متعلق مزید معلومات کے لئے ملاحظہ ہو ماہ نامہ ضیائے حرم لاہور اکتوبر ۱۹۹۳ء ص ۸۰ تا ص ۹۴

۶ --- مکتوب حکیم محمد نبی خان جمال سویدا بنام سید نور محمد قادری محررہ لاہور ۲۴ مئی ۱۹۷۵ء

۷ --- شعر حسن۔ از اصغر حسین خان نظیر لدھیانوی۔ مطبوعہ رضا پبلی کیشنز لاہور ۱۹۷۸ء

# خلیفۂ اعلیٰحضرت مولانا نعیم الدین مرادآبادی اور انکی نعتیہ شاعری

ڈاکٹر سراج احمد بستوی

(پرنسپل، مدرسہ شمس العلوم، بدایوں، انڈیا)

اولین نعت گو:- اولین نعت گو کا سہرا جناب ابو طالب کے سر ہے۔ جناب ابو طالب کے وہ اشعار آج بھی جب ہماری زبان پر آتے ہیں تو قلب کو گرما دیتے ہیں اور ہماری روح کو تڑپا دیتے ہیں۔ جناب ابو طالب نے ہمارے سرکار کی محبت میں سرشار ہو کر کہا تھا۔

کذبتم و بیت اللہ نترک بمکۃ
و نظعن الا امرکم فی بلد بل
کذبتم و بیت اللہ نبدی محمداً
و لما نطا عن دونہ و ننا ضل
و نسلمہ حتی نقرع مولہ
و نذھل عن ابنائنا و المھلائل

۱---بیت اللہ کی قسم تم لوگ غلط سمجھتے ہو کہ ہم مکہ چھوڑ دیں گے اور یہاں سے کوچ کر جائیں گے بلکہ واقعہ یہ ہے کہ تم سب خود ہی کشمکش میں مبتلا ہو

۲ -- تم غلط سمجھتے ہو بیت اللہ کی قسم ہم محمد کو مغلوب نہ ہونے دیں گے حالانکہ اب تک انکی حمایت میں مدافعانہ جنگ بھی نہیں کی ہے اور نہ قوت آزمائی ہی کی ہے یعنی جب تک انکی طرف سے لڑ کر جانیں قربان نہ کر دیں گے ہم ایسا نہ ہونے دیں گے!

۳---اور کیا ہم انکو تمہارے سپرد کر دیں گے بغیر اس کے کہ ان کے گرد و پیش اپنی بیوی بچوں کو فراموش کر کے اپنی جانیں نہ قربان کر لیں (۱)

جناب ابو طالب کی نعت گوئی کا وہ سفریا ان تہنیت ناموں کی وہ روش کتنی نیک و مسعود تھی کہ اس نے ان گنت لوگوں کو اس راہ پر لا کر ڈال دیا۔ چنانچہ عربی کے جن نعت گو شعرا کا ذکر نعتیہ تاریخ و ادب کے حوالے سے ملتا ہے انکی تفصیل کچھ اس طرح ہے۔

(۱) حضرت ابو طالب (۲) حضرت حمزہ (۳) حضرت عباس (۴) حضرت ابو بکر صدیق (۵) حضرت کعب بن

ہر (۶) حضرت عمر فاروق (۷) حضرت عثمان غنی (۸) ضرت عبداللہ بن رواحہ (۹) حضرت علی (۱۰) حضرت سفیان (۱۱) حضرت عائشہ صدیقہ (۱۲) حضرت فاطمہ زہرا (۱۳) حضرت حسان بن ثابت (۱۴) حضرت امام ین العابدین (۱۵) حضرت امام اعظم ابو حنیفہ (۱۶) ضرت ابو بکر محی الدین ابن عربی (۱۷) حضرت شرف دین بوصیری (۱۸) حضرت سید غلام علی حسینی آزاد گرامی (۱۹) ولی الدین عبدالرحمن ابن خلدون (۲۰) مولانا فضل حق خیرآبادی (۲۱) مولانا شاہ عبدالعزیز دہلوی (۲۲) مولانا احمد رضا بریلوی (۲۳) مولانا حامد رضا بریلوی (۲۴) مولانا مصطفی رضانوری بریلوی

اس نیک سفر کے راہ رو جنکو دنیا عزت و احترام کی نگاہ سے دیکھتی ہے اور شاعر اسلام یا عاشق رسول کے نام سے جانتی ہے ان کے نام انگلیوں پر تو گناتے ہیں جاسکتے مگر سب کے ذکر سے صرف نظر بھی نہیں کیا جاسکتا چنانچہ فارسی کے چند مشہور نعت گو شاعر شعار کا ذکر کچھ اس طرح ہے۔

(۱) غوث اعظم سید عبدالقادر جیلانی بغدادی (۲) ابو القاسم فردوسی (۳) خواجہ قطب الدین کاکی (۴) شمس الدین تبریزی (۵) جلال الدین رومی (۶) سعدی شیرازی (۷) حضرت خواجہ معین الدین اجمیری (۸) حضرت بو علی قلندر (۹) حضرت خواجہ نظام الدین اولیا۔ (۱۰) امیر خسرو دہلوی (۱۱) عبدالرحمن جامی (۱۲) عرفی شیرازی (۱۳) حضرت عبدالحق محدث دہلوی (۱۴) جان محمد قدسی (۱۵) اسد اللہ غالب (۱۶) مولانا احمد رضا بریلوی (۱۷) مولانا حامد رضا بریلوی (۱۸) شبلی نعمانی (۱۹) مولانا حالی (۲۰) سید محمد امین علی نقوی۔

اردو کے اس نعتیہ سفر نامے کا آغاز حضرت محمد حسینی بندہ نواز گیسو دراز رحمتہ اللہ علیہ سے ہوتا ہے۔ جو ایک صوفی منش درویش صفت اللہ کے مقبول و محبوب بندے تھے۔ انہوں نے اس سفر کا آغاز کیا کیا گویا دبستان کھل گیا۔ ہر مصنف اپنی تصنیف و تالیت کی ابتدا حمد باری تعالیٰ و نعت نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے کرنے لگا نثر و نظم میں لکھی جانے والی ہر کتاب کے شروع حمد و نعت کا یہ نفس ناگزیر خیال کیا جانے لگا۔

حضرت بندہ نواز گیسو دراز رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے جس مقدس سفر نامے کا آغاز کیا تھا اس کے راہ رؤں میں جہاں محمد علی قطب شاہ، عبداللہ قطب شاہ ولی دکنی سید محمد فراقی بیجاپوری، محمد رفیع سودا میر تقی میر شیخ قلندر بخش جرات، غلام مصطفیٰ ہمدانی مصحفی، کرامت علی شہیدی، محسن کاکوروی، امیر مینائی، مولانا احمد رضا بریلوی، مولانا حسن رضا بریلوی کے نام نمایاں طور پر نظر آتے ہیں۔ انھیں ہمراہیوں مین سالار قافلہ یا سرخیل نعت گو شاعر کی حیثیت سے جس عظیم شخصیت کا نام ابھر کر ہمارے سامنے آتا ہے وہ نام ہے۔۔۔۔۔ صدر الافاضل مولانا سید نعیم الدین مراد آبادی کا۔

سوانحی خاکہ:- حضرت صدر الافاضل مولانا سید نعیم الدین مراد آبادی کی ولادت ۲۱ صفر المظفر ۱۳۰۰ھ بکم

جنوری ۱۸۸۸ء بروز شنبہ مبارکہ کو شہر مراد آباد یو پی بھارت میں ہوئی۔ نام غلام مصطفیٰ تاریخی ہے

حضرت سید نعیم الدین مراد آبادی کے نعتیہ دیوان کے مطالعہ سے واضح ہے کہ آپ نے اپنا تخلص۔ نعیم الدین، نعیم اور منعم استعمال کیا ہے۔ والد ماجد و مورث اعلیٰ مولانا معین الدین نزہت مولانا امین الدین راسخ ابن مولانا کریم الدین آرزو اپنے زمانہ کے مشاہیر علما و شعراء میں شمار کئے جاتے تھے۔ ابتدائی تعلیم و تربیت والد ماجد مولانا معین الدین نزہت سے حاصل کی ۸ سال کی عمر میں حافظ سید بن بخش اور حافظ حفیظ اللہ خاں کے پاس قرآن پاک حفظ کیا (۲)

مولانا شاہ فضل احمد امروہوی اور شیخ الکل حضرت مولانا شاہ محمد گل سے علوم متداوم میں کمال پیدا کیا۔ فن طب میں بھی مہارت حاصل کی۔ حضرت مولانا شاہ محمد گل کے دست حق پرست پر بیعت ہو کر علوم ظاہری و باطن کا تکملہ کیا۔ ۱۳۳۰ھ میں مدرسہ امدادیہ مراد آباد سے سند فراغت حاصل کی والد ماجد نے مادہ تاریخ اس شعر سے نکالا۔

نزہت نعیم الدین کو یہ کہہ کے سنا دے
دستار فضیلت کی ہے تاریخ فضیلت ۱۳۳۰ (۳)

حضرت صدر الافاضل کی علمی وجاہت و سر بندی کا یہ عالم ہے کہ حضور سیدی اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا بریلوی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے آپ کے علم و فضل کو قدر کی نگاہ سے دیکھا اور پذیرائی کی۔ خلفاء اعلیٰ حضرت کے مرتبین نے لکھا ہے:۔

صدر الافاضل متبحر عالم اور صاحب بصیرت سیاست دان تھے۔ علمیت کا اندازہ اس سے ہوتا ہے کہ حضرت فاضل بریلوی علیہ الرحمہ نے "الطاری الداری" کا مسودہ آپ کو دکھایا اور جب آپ نے بعض ترمیمات کی سفارش کی تو قبول کر لی گئیں آپ نے بیس سال کی عمر میں "الکلمتہ العلیا لا علاء علم المصطفی" تصنیف فرمائی۔ ڈیڑھ درجن سے زیدہ کتابیں آپ سے یادگار ہیں۔ (۴)

حضرت فاضل بریلوی نے "الاستمداد" کے نام سے ایک موقر رسالہ قلم بند کیا ہے جس میں آپ نے فرقہ باطلہ کا رد و ابطال نظم میں کیا ہے۔ رسالہ میں آپ نے ایک نظم قلم بند کی ہے جس میں جملہ احباب و خلفاء کا ذکر کیا ہے۔ اور ہر ایک کو اس کے مرتبہ کے تناسب سے خدمت دین کرنے کی دعائیں دی ہیں اور فخر و مباہات فرمایا ہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں۔

میرے نعیم الدین کو نعمت
اس سے بلا میں سماتے یہ ہیں (۵)

حضرت صدر الافاضل مولانا سید نعیم الدین مراد آبادی اپنے وقت کے ایک بید[illegible]م دین اور دیدہ ور سیاست داں کی حیثیت سے بھی تاریخ ہند میں نمایاں مقام رکھتے ہیں۔ ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم صاحب آپکی سیاسی بصیرت پر روشنی ڈالتے ہوئے لکھتے ہیں۔

سیاسی دیدہ وری:۔ صدر الافاضل جس دور میں تھے وہ سیاسی اعتبار سے بڑا پر آشوب دور تھا لیکن جس تدبر کے

ذریعہ انہوں نے قوم کی قیادت فرمائی وہ قابل تحسین ہے۔
عام سیاسی رہنماؤں کی طرح وہ نہ تھے، ان کا سیاسی شعور
کتاب و سنت کی روشنی میں تھا۔ وہ ہر مسئلہ کو شریعت کی
روشنی میں پرکھنے کے عادی تھے۔ ان کا سیاسی شعور
مستعاری نہیں تھا بلکہ خود وہ اس کے موجد تھے۔ جب ہندو
نے کانگریسی مسلمانوں کو اپنے دام تزویر میں پھنسا کر طرح
طرح کی حرص و آز سے انکی زبانیں گنگ کر دیں اور ہر طرح
انھیں اپنا ہم نوا بنا لیا پھر انکی مشترکہ سازش سے بھولے
بھالے مسلمانوں کو نیست و نابود کرنے کی جو مکروہ چالیں
چلیں، اور جو ایذیتیں پہنچائیں وہ خود کانگریس کے ظلم وستم
کے منہ بولتا ثبوت ہیں۔ شدھی تحریک، آریہ سماجی شردھانند، گروگو کل اسی ناپاک اور مکروہ سازش کے نتائج و
ثمرات ہیں۔ جب ان سازشوں کے ذریعہ مسلمانوں پر ظلم و
ستم کے پہاڑ ڈھائے گئے انکی بہو بیٹیوں کی عصمت دری
کی گئی انکی جائیداد و املاک کو نیست و نابود کیا گیا۔ ان کے
بچوں کو یتیم کیا گیا تو اسی پر آشوب اور پر فتن ماحول میں
مسلمانوں کو کوئی ایسی تنظیم نہیں تھی جو اس ظلم وستم کا سد
باب کرتی۔ لے دے کے وہی "جمعیتہ العلماء ہند"
تھی جو کانگریس کے ہاتھوں اپنے دین و مذہب کا سودا کر چکی
تھی۔ جب کانگریسوں کی جارحیت و بربریت حد سے تجاوز
کر گئی اور ان کے ظلم وستم کا پانی سر سے اونچا ہو گیا تو
صدر الافاضل کی انقلاب آفریں شخصیت نے غیرت مند
مسلمانوں سے للکار کر فرمایا۔

دیکھو میں نہ کہتا تھا کہ ہندوؤں پر بھروسہ کرنا کسی
وقت بھی صحیح نہ تھا۔ فرمان حق نکلا۔ کفار سے مسلمانوں کی
فلاح و بہبود کی توقع رکھنا سخت نادانی اور ناعاقبت اندیشی
ہے۔ (٦)

**مناظرانہ حیثیت:-** صدر الافاضل مولانا سید نعیم الدین
مراد آبادی کی زندگی کا ایک روشن باب انکی مناظرانہ حیثیت
ہے۔ انہوں نے اپنی زندگی میں مختلف مذاہب کے رہنماؤں
سے مناظرے کئے اور انکو شکست فاش اور اسلام کی
سربلندی ثابت کر کے چھوڑا۔ ایک مناظرہ کا منظر ملاحظہ
فرمائیں۔

ایک مرتبہ کا واقعہ ہے کہ ! مراد آباد بازار چوک میں
آریہ مبلغ روزانہ شام کو اسلام کے خلاف تقریریں کرتے
تھے۔ حضرت مسجد قلعہ سے نماز جمعہ پڑھا کر واپس آرہے
تھے۔ ملاحظہ فرمایا کہ آریہ مبلغ اعتراض کر رہا ہے اور شاہی
مسجد کے مدرسہ کے ایک مدرس مولوی قدرت اللہ کچھ
جواب دے رہے ہیں اور جب مکمل جواب نہ دے سکے تو
وہاں سے فرار ہو گئے اور آریہ نے تالی بجائی کہ مولوی
صاحب عاجز ہو کر بھاگ گے۔ میرے اعتراض کا جواب نہ
دے سکے حضرت نے فرمایا پنڈت جی ! آپ کا کیا
اعتراض ہے؟ بیان کیجئے میں جواب دیتا ہوں۔ اس نے
بڑی تسلی سے کہا کہ آپ کے مولوی صاحب جواب نہ دے
سکے آپ کیا جواب دیں گے۔ حضرت نے فرمایا ! آپ
اعتراض تو کیجئے پھر دیکھیئے تسلی بخش جواب آپکو ملتا ہے یا
نہیں۔ اس نے کہا آپ کے پیغمبر نے اپنے بیٹے زید کی بیوی
سے نکاح کر لیا تھا۔۔۔۔۔

